# الکلمۃ العلیا

## لاعلاء

# علم المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم



مصنف:
صدر الافاضل سید محمد نعیم الدین
مرادآبادی علیہ الرحمۃ



نعیمی کتب خانہ

وعلمك ما لم تكن تعلم

الحمد للہ کہ کتاب

# الکلمۃ العلیا لاعلاء علم المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

مصنفہ حامی سنت معید الافاضل حضرت
مولانا مولوی حافظ حکیم محمد نعیم الدین صاحب مرادآبادی
دام فیضہ جس میں مخالفین کے تمام شبہوں کے رد و جملہ شکوک و
اوہام کے شافی جوابات ہیں (مولانا) محمد نعیمی نے اپنے

مطبع نعیمی مرادآباد میں چھپا کر شائع کی

قیمت عہ
باراول ۱۵۰۰

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلحمدُ لِلّٰہِ الَّذِی خَلَقَ الْاِنْسَانَ وَعَلَّمَہُ الْبَیَانَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ مُحَمَّدِ ن الَّذِی عَلَّمَہٗ عُلُوْمَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ اِلٰی الْعَالَمِیْنَ بِمَا کَانَ وَمَا یَکُوْنُ وَاَصْحَابِہِ الَّذِیْنَ اخْتَارَھُمُ اللّٰہُ لِعُلُوْمٍ وَفُنُوْنٍ اما بعد بندہ مسکین المعتصم بحبل اللہ المتین محمد نعیم الدین غفر اللہ لہ ابن الصدق والیقین ابن الفاضل الکامل حضرت مولانا مولوی محمد معین الدین صاحب مدظلہ العالی مرادآبادی صانہا اللہ الہادی عن کید الاعادی برادران اسلام کی عالی خدمت مین عرض کرتا ہوں کہ آجکل مسئلہ علم نبی کریم علیہ وعلی آلہ واصحابہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم علماء مین ایسا زیر بحث ہو کہ ہر طرف اُسی کا ذکر سُنا جاتا ہے چنانچہ اسی بحث مین جناب مولانا مولوی شاہ سلامت اللہ صاحب رامپوری دام فیضہ نے جو اجلۂ فضلاء اہلسنت مین سے ہین ایک رسالہ مسمّٰی بہ اعلام الاذکیاء تالیف فرمایا جسکی حالت مصنف علام کی جلالت علمی کی شہرت کے باعث محتاج بیان نہین - اس رسالہ میں مولانا صاحب موصوف نے نبی کریم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے لئے علم ماکان و مایکون کا اثبات کیا ہو اور کافی ثبوت دیتے ہین . باینہمہ رامپور کے ایک عالم مولوی حافظ ولی اللہ صاحب نے اس رسالہ کے جواب مین ایک رسالہ لکھا جسکا نام اعلاء کلمۃ الحق ہو حافظ صاحب موصوف نے اس رسالہ مین جناب مولانا شاہ سلامت اللہ صاحب دام فیضہ کی نسبت ایسی ایسی سخت کلامیان اور بدزبانیان کیں جو علماء کی شان سے بعید ہین مسئلہ کے متعلق وہ رکیک باتیں خلاف صواب تقریرین کیں جو عاقل وفہیم شخص سے متوقع نہین اسلئے فقیر نے باستدعائے احباب

بالخصوص میاں محمد اشرف صاحب شاذلی کے اصرار سے حافظ صاحب مذکور کے رسالہ کا جواب لکھا اور اسکا نام **الکلمۃ العلیا لاعلاء علم المصطفٰے** رکھا اگرچہ حافظ صاحب نے اپنے رسالہ میں بہت سخت کلامیاں کی تھیں مگر ہمنے اُن کے جواب میں کوئی سخت کلامی نکی اور اسکام کو انہی کی ہمت اور حوصلہ پر چھوڑا۔ کیونکہ زبان درازی عجز کی نشانی ہے۔ حافظ صاحب اور اُنکے ہم مذہبوں کے رسالے اکثر بدزبانیوں سے بھرے ہوتے ہیں۔ غالبًا یہ حضرات فرصت کے اوقات اِسی کام کی مہارت حاصل کرنے میں صرف کرتے رہتے ہیں جسطرح مَیں نے حافظ صاحب موصوف کے ساتھ کوئی سخت کلامی نہیں کی اسیطرح اُنکی سخت کلامی۔ زیادہ گوئی فضول بات کے جواب کی طرف بھی رُخ نہیں کیا۔ البتہ مسئلہ کے متعلق علمی بحثیں کیں اور حافظ صاحب موصوف کے شبہات کو دفع کیا۔ اعتراضوں کے جواب دیئے اور جوابات میں تحقیق کو مدنظر رکھا ناانصافی اور تعصب کو پاس نہ آنے دیا حتے الوسع یہ کوشش بھی کی کہ مخالفین کے رسالے جمع ہوں چنانچہ مسطورہ ذیل رسالے دستیاب ہوتے سب پر نظر ڈالی مگر تقریبًا سب کی تقریریں ملتی جلتی ہیں شاذ و نادر کسی میں کوئی بات کم و بیش ہو۔ تاہم مَیں نے اس رسالہ میں سب کی جواب دیتے اللہ جلشانہٗ اسکو میرے لئے کفارہ سیئات فرمائے۔ ناظرین سے دُعائے خیر خاتمہ مسئول اور نظر انصاف مامول ہے۔"

## مخالفین کے وہ رسالے اور فتوے جنکا ہمنے

## بعونہ تعالےٰ جواب لکھا ہے یہ ہیں

تقویۃ الایمان۔ نصیحۃ المسلمین۔ مسئلہ علم غیب از مولوی محمد یحییٰ مصدقہ مولوی رشید احمد گنگوہی۔ عینی رسالہ فتوے شیخ مولوی غلام محمد راندیری۔ فتوے علمائے دیوبند وغیرہ مجموعہ مطبع صدیقی لاہور۔ کشف الغطاء عن ازالۃ الشفا مؤلفہ مولوی محمد سعید بنارسی۔ سہم الغیب فی کبد اہل الریب مؤلفہ مولوی عبد المجید بریلوی۔ ردّ السیف الجلی۔ مع سلسلہ باجمت تنزیہ التوحید مؤلفہ مولوی محمد غلام نبوی۔ براہین قاطعہ۔ حفظ الایمان مؤلفہ مولوی اشرف علی تھانوی۔ تحقیق حق۔ تقریر مولوی محمد ادریس صاحب۔ علم غیب کا فیصلہ مطبوعہ مطبع اہل حدیث امرتسر۔ اہل حدیث کا مذہب مصنفہ ابو الوفا ثناء اللہ امرتسری۔ اعلاء کلمۃ الحق قبل سکر

تقریر مسئلہ

مخالفین کی تحریروں کے جواب میں قلم اٹھایا جائے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ مسئلہ کو مختصر طور پر لکھدیا جائے تقریر مسئلہ حضرت حق سبحانہ تعالے نے اپنے نبی مکرم نور مجسم سیدنا و مولانا محمد مصطفےٰ صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو جمیع اشیاء جملہ کائنات یعنی تمام ممکنات حاضرہ وغائبہ کا علم عطا فرمایا۔ بدء الخلق یعنی ابتدائے آفرینش سے دخول جنت و دوزخ تک سب مثل کف دست ظاہر کر دکھایا۔ خود ارشاد فرمایا الرحمٰن علم القرآن اس آیہ شریفہ سے صاف ظاہر کہ حق سبحانہ تعالیٰ نے سرور کائنات کو قرآن کی تعلیم فرمائی اور قرآن شریف میں تمام اشیاء کا بیان ونزلنا علیک الکتاب تبیانا لکل شیء پس جب کلام پاک ہر چیز کا بیان اور سرور اکرم اسکے عالم تو بے شبہ سرور اکرم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جملہ اشیاء کے عالم ہوتے حکی ابن سراقۃ فی کتاب الاعجاز عن ابی بکر بن مجاہد انہ قال یوما من شیء فی العالم الا وھو فی کتاب اللہ فقیل لہ فاین ذکر الخانات فقال فی قولہ لیس علیکم جناح ان تدخلوا بیوتا غیر مسکونۃ فیھا متاع لکم فھی الخانات (اتقان صفحہ ٣٦٨) ابن سراقہ نے کتاب الاعجاز میں ابوبکر بن مجاہد سے حکایت کی انھوں نے ایک روز یہ کہا کہ کوئی چیز جہان میں ایسی نہیں جسکا ذکر کلام اللہ شریف میں نہ ہو کسی نے کہا کہ سراؤں کا ذکر کہاں ہے فرمایا کہ اس آیت میں لیس علیکم جناح ان تدخلوا الآیہ اب ثابت ہوا کہ تمام اشیاء کا ذکر قرآن پاک میں ہے اور حضرت اس کے عالم تو تمام اشیاء کے عالم ہوئے قولہ تعالےٰ خلق الانسان علمہ البیان (وفی معالم التنزیل) قال ابن کیسان خلق الانسان یعنی محمدا صلے اللہ علیہ وسلم علمہ البیان یعنی بیان ما کان وما یکون (وفی التفسیر الحسینی) یا بوجود آورد محمد را و بیاموزانید وے را بیان آنچہ بود و ہست و باشد آیہ شریفہ کا مطلب ان دونوں تفسیروں کی بموجب یہ ہوا کہ اللہ تعالیٰ جلشانہ نے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو پیدا کر کے علوم ما کان و ما یکون سے سرفراز و ممتاز فرمایا یعنی گذشتہ و آئندہ اور یہ واضح رہے کہ حضور سرور عالم علیہ الصلوٰۃ والسلام کیلئے ہم جمیع غیوب غیر متناہیہ کا علم ثابت کرتے ہیں نہ جملہ معلومات الٰہیہ کا حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ کے علم کو علم الٰہی سے کوئی نسبت نہیں ذرہ کو آفتاب سے اور قطرہ کو سمندر سے جو نسبت ہو وہ بھی یہاں متصور نہیں کہاں خالق اور کہاں مخلوق مماثلت و مساوات کا تو ذکر ہی کیا علم الٰہی کے حضور تمام مخلوق کے علوم اقل قلیل ہیں کوئی ہستی نہیں رکھتے

لیکن باینہمہ عطائے الٰہی سے حضور انور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو جمیع کائنات تمام ماکان وما یکون کے علوم حاصل ہیں۔ الحمد للہ ہم نہ مماثلت ومساوات کے قائل نہ عطائے الٰہی اور فضل آل احمدی (صلی اللہ علیہ وسلم) کے منکر۔ مخالفین کا الزام مماثلت ومساوات بہتان افترا ہے حیرت یہ ہے کہ کذب جیسے قبیح عیب پر تو حضرت حق جل وعلا کی قدرت ثابت کرنے کیلئے ایڑی چوٹی کا زور لگائیں اور ناکام کوششیں کی جائیں اور حضور کو جمیع اشیاء کا علم عطا فرمانے سے خداوند عالم کو عاجز سمجھا جائے۔ تعجب۔ اللہ سبحانہ ہمارے بنی نوع کو ہدایت فرمائے۔

سر آمد مخالفین نے کس دلیری سے حضرت حق سبحانہ تعالیٰ کی نسبت یہ بیہودہ کلمات لکھ ڈالے نزدیک و دور کی خبر رکھنی اللہ ہی کی شان ہے۔ خداوند عالم کی جناب میں نزدیک اور دور کا لفظ لکھتے شرم نہ آئی۔ افسوس۔ اس سے بڑھکر اور ملاحظہ فرمایئے لکھتے ہیں کہ غیب کا دریافت کرنا اپنے اختیار میں ہو کہ جب چاہے دریافت کر لیجئے۔ یہ اللہ ہی کی شان ہے۔ (تقویۃ الایمان صفحہ ۲۰)

ان سادہ لوحوں کے خیال میں ہر چیز کا علم ہر وقت اللہ جل شانہ کو بھی حاصل نہیں بلکہ جب چاہتا ہے کسی چیز کا علم دریافت کر لیتا ہے۔ معاذ اللہ العلی العظیم علم نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ وسلم کی نسبت جو بیہودہ کلمات بعض کوتاہ اندیش لوگوں نے لکھے ہیں انکی نقل کرتے ہوئے طبیعت پریشان ہوتی ہے اس لئے میں اللہ جل شانہ سے یہ دعا کر کے کہ آپ اپنے بندوں کو ہدایت فرمائے اپنے مدعا کی طرف آتا ہوں حضرت سید کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ وسلم کو اللہ جلشانہ نے جمیع اشیاء یعنی تمام ممکنات موجود و لا موجود کا علم مرحمت فرمایا۔ چنانچہ مذکورہ بالا آیتوں اور حدیثوں سے یہ امر ثابت ہو گیا۔ مگر مزید اطمینان کیلئے کسی قدر اور بھی تحریر میں لایا جاتا ہے یہ تو خوب واضح رہے کہ قرآن شریف اور احادیث رسول کریم صلے اللہ تعالے علیہ وسلم اس مسئلہ کے ثبوت میں اتنی کثیر موجود ہیں کہ ان سب کا اس مختصر میں نقل کر دینا ممکن نہیں۔ اب جو یہاں نقل کیا جاتا ہے وہ مشتے نمونہ از خروارے ہے اللہ جلشانہ فرماتا ہے۔ وعلمك ما لم تكن تعلم اے محمد صلے اللہ تعالے علیہ وسلم اللہ جلشانہ نے تمہیں تعلیم فرمایا جو جو کچھ تم نہیں جانتے تھے (آیت ۱) وما كان الله ليطلعكم على الغيب ولكن الله يجتبي من رسله من يشاء فآمنوا بالله ورسله وان تؤمنوا وتتقوا فلكم اجر عظيم اور اللہ جلشانہ نہیں

کہ تمکو مطلع کردے غیب پر اور لیکن اللہ جل شانہٗ چھانٹ لیتا ہے اپنے رسولوں میں سے جس کو
چاہے پس ایمان لاؤ تم اللہ اور اُس کے رسولوں پر اور اگر ایمان پر رہو تم اور پرہیزگاری پر تو
تم کو بڑا ثواب ہے الفتوحات الالہیۃ بتوضیح تفسیر الجلالین للدقائق الخفیۃ المعروف
بالجمل مطبوعہ مطبع مرتضوی جلد اول صفحہ ۳۰۸ میں ہے والمعنی ولکن اللہ یجتبی
ای یصطفی من رسلہ من یشاء فیطلعہ علی الغیب اور معنے یہ ہیں لیکن اللہ جلشانہ چھانٹ
لیتا ہے یعنی برگزیدہ کرتا ہے اپنے رسولوں میں سے جسکو چاہتا ہے پس مطلع کرتا ہے اُس کو غیب
پر آیت (۳) عالم الغیب فلا یظہر علی غیبہ احدا الا من ارتضی من رسول
اللہ جل جلالہ عالم الغیب ہے پس کسی کو اپنے غیب پر ظاہر نہیں کرتا مگر جس کو کہ مرتضی کر لیے
رسولوں میں سے اہل تدقیق فرماتے ہیں کہ لا یظہر غیبہ علی احد نہ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ
اپنا غیب کسی پر ظاہر نہیں فرماتا کیونکہ اظہار غیب تو اولیائے کرام قدست اسرارہم پر بھی ہوتا
ہے اور بذریعہ انبیاء و اولیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام ہم پر بھی ہوتا ہے بلکہ یہ فرمایا لا یظہر علی غیبہ
احدا اپنے غیب خاص پر کسی کو ظاہر و غالب و مسلط نہیں فرماتا مگر رسولوں کو ان دونوں
مرتبوں میں کیسا فرق عظیم ہے اور یہ کیسا مرتبہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والثناء کے لئے قرآن عظیم سے ثابت
ہے تفسیر روح البیان جلد رابع صفحہ ۴۹۶ میں اسی آیت کی تفسیر میں ہے قال ابن الشیخ انہ
تعالیٰ لا یطلع علی الغیب الذی یختص بہ علمہ الا المرتضی الذی یکون رسولا وما
لا یختص بہ یطلع علیہ غیر الرسول یعنی ابن شیخ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ اپنے غیب خاص پر جو
اس کے ساتھ مختص ہے رسول مرتضے کے سوا کسی کو مطلع نہیں فرماتا اور جو غیب کہ اس کیساتھ
خاص نہیں اُس پر غیر رسول کو بھی مطلع فرماتا ہے آیت (۳) وما ھو علی الغیب بضنین یعنی
نہیں وہ غیب پر بخیل ھو کا مرجع یا اللہ جل شانہ ہے یا حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلی آلہ واصحابہ
وسلم یا قرآن شریف ہر صورت میں ہمارا مدعا حاصل ہے کما سیأتی یہاں صرف اسی
قدر آیات پر اکتفا کرتا ہوں اور اب احادیث شریفہ کا جلوہ دکھاتا ہوں حدیث (۱) عن عمر
قال قام فینا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مقاما فاخبرنا عن بدء الخلق حتی
دخل اھل الجنۃ منازلھم واھل النار منازلھم حفظ ذلک من حفظہ ونسیہ

من نسیہ رواہ البخاری (از مشکوٰۃ شریف صفحہ ۵۰۶ سطر ۴ مطبوعہ مجتبائی) حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہو کہ سرور اکرم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ہماری مجلس میں قیام فرما کر ابتدائے آفرینش سے لے کر جنتیوں اور دوزخیوں کے اپنی اپنی منزلوں میں داخل ہونے تک کی خبر دی اور کہا اس کو جس نے یاد رکھا اس کو اور بھلا دیا جس نے بھلا دیا۔ حدیث۔ (۲) عن عمرو بن الاخطب الانصاری قال صلے بنا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یوما الفجر وصعد علی المنبر فخطبنا حتے حضرت الظہر فنزل فصلے ثم صعد المنبر فخطبنا حتے حضرت العصر ثم نزل فصلے ثم صعد المنبر حتے غربت الشمس فاخبرنا بما ھو کائن الی یوم القیمۃ قال فاعلمنا احفظنا رواہ مسلم (از مشکوٰۃ شریف صفحہ ۵۴۳ سطر ۱ باب المعجزات) روایت ہی عمرو بن اخطب انصاری سے کہا نماز پڑھائی ہم کو آنحضرت صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک روز فجر کی اور چڑھے منبر پر پس خطبہ فرمایا ہمارے لئے یا وعظ فرمایا یہاں تک کہ آگیا وقت ظہر کی نماز کا پھر اُترے اور نماز پڑھی ظہر کی پھر چڑھے منبر پر اور خطبہ فرمایا ہمارے لئے یہاں تک کہ آگیا وقت عصر کی نماز کا پھر اُترے اور نماز پڑھی عصر کی پھر چڑھے منبر پر اور خطبہ فرمایا ہمارے لئے یہاں تک کہ غروب ہوا آفتاب یعنی پس تمام روز خطبہ ہی میں گزرا پس خبر دی ہمکو ساتھ اس چیز کے کہ ہونے والی ہے قیامت تک یعنی وقائع اور حوادث اور عجائب اور غرائب قیامت تک کے مجمل یا مفصل بیان فرماتے پس اس میں بہت سے معجزے ہوتے کہا عمرو نے پس دانا ترین ہمارا یعنی اب بہت یاد رکھنے والا ہمارا ہی یعنی اس دن کو ذکر کیا الطیبی اور کہا سید جمال الدین نے اولٰی یہ ہو کہ کہا جاوے بہت یاد رکھنے والا ہمارا اس قصہ کو دانا ترین ہمارا ہی یعنی اب نقل کی یہ مسلم نے (از مظاہر الحق مطبوعہ مطبع نولکشور ربع چہارم صفحہ ۱۳۰) مولوی محمد سعید صاحب بنارسی کشف الغطاء عن ازالۃ الخفا صفحہ ۲۹ میں لکھتے ہیں حضرت مؤلف مجہول کی ذرا استعداد علمی کا ناظرین ملاحظہ فرمائیں۔ اغطنا اعلمنا کا ترجمہ آپ نے بڑے حافظ والا کیا ہی پس ایسی سمجھ اور ایسی استعداد پر اہل حق کا مقابلہ میاں استعداد علمی نہ تھی تو مظاہر الحق دیکھ لیا ہوتا۔ کہ حضرت (صلے اللہ علیہ وسلم) نے ہمکو یاد کرا دیا اور بتا دیا جو کچھ تو شاگردی کا احسان مانو گے لنہہٖ بلفظہ ۔ع چہ دلاور ست دزدے کہ بکف چراغ دارد۔ مولوی محمد سعید صاحب بنارسی کا جوش

مولوی محمد سعید صاحب بنارسی کی لیاقت کا بیان

اور زبان درازی تو انہی چند الفاظ سے ظاہر ہے مگر یہ دیکھنا ہے کہ یہ جوش اور اُستادی کا دعوے اور صاحب ازالۃ الخفا کے ترجمہ کی تغلیط کہاں تک صحیح ہو اوّل تو یہ قابل ملاحظہ صاحبان عقل ہے مولوی بنارسی نے احفظنا اعلمنا کا ترجمہ جو بحوالہ مظاہر الحق ان الفاظ میں کیا ہے (کہ حضرت نے ہمکو یاد کرا دیا اور بتا دیا) مظاہر الحق میں کہیں بھی اسکا کچھ پتا و نشان ہے یا نہیں ہیں نے مظاہر الحق کی عبارت جو اسی حدیث کا ترجمہ ہے بحوالہ صفحہ نقل کی آپ ملاحظہ فرمائیے اسمیں وہی ترجمہ ہے جو صاحب ازالۃ الخفا نے کیا تھا اور جسپر بنارسی صاحب نے اعتراض کیا بنارسی صاحب نے جو ترجمہ کیا مظاہر الحق میں اُسکا پتہ تک نہیں ثانیاً بنارسی صاحب نے صرف اپنی زبان کے زور سے ترجمہ مذکورہ غلط بتا دیا کوئی وجہ غلطی کی نہ بتائی۔ نہایت عجب تو یہ ہے کہ خود ہی مظاہر الحق کا حوالہ دیا اور مظاہر میں اس کے برعکس موجود ہے بنارسی صاحب کا ترجمہ جو انہوں نے اپنے دل سے گھڑا غلط ہے چنانچہ شیخ عبد الحق محدث دہلوی لمعات شرح مشکوٰۃ شریف میں فرماتے ہیں فاعلمنا احفظنا ولعل تلک الاخبار لاشتمالها علی علوم وحکم آپ نے اپنے فرقہ کو اہل حق کہا اور دیانت کا فضول مظاہر کا نام بدنام کیا۔ کیا اہل حق کے یہی فعل ہوتے ہیں؟ کیوں جناب اسی لیاقت و دیانت پر اُستاد بننے اور رسالے لکھنے کا شوق ہے؟ یہ صاحب فریق مخالف کے محدث سمجھے جاتے ہیں یہاں سے مخالفین کے عالموں اور محدثوں کی خوش لیاقتیاں اندازہ کیجا سکتی ہیں ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم اب مظاہر الحق کا یہ وہابیت سوز فقرہ کہ پس خبر دی ہمکو سب اس چیز کے کہ وہ ہونیوالی ہے قیامت تک یعنی وقائع اور حوادث اور عجائب و غرائب قیامت تک کے ملاحظہ فرمانے کے قابل اور یاد رکھنے کے لائق ہے حدیث (۳) عن حذیفۃ قال قام فینا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مقاما ما ترک شیئا یکون فی مقامہ ذلک الی قیام الساعۃ الا حدث بہ حفظہ من حفظہ ونسیہ من نسیہ قد علمہ اصحابی ھؤلاء وانہ لیکون منہ الشیء قد نسیتہ فاراہ فاذکرہ کما یذکر الرجل وجہ الرجل اذا غاب عنہ ثم اذا راٰہ عرفہ متفق علیہ (از مشکوٰۃ شریف ص ۴۶۱ سطر ۷ کتاب الفتن فصل اول) روایت ہے حذیفہ سے کہا کھڑے ہوئے ہم میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہونا یعنی خطبہ پڑھا اور وعظ کہا اور خبر دی ان فتنوں کی کہ ظاہر ہونگے نہیں چھوڑی کوئی چیز کہ وقوع ہونیوالی تھی اس مقام

میں قیامت تک مگر کہ بیان فرمایا اُس کو یاد رکھا اُس کو اُس شخص نے کہ یاد رکھا اسکو اور بھول گیا
اسکو جو شخص کہ بھول گیا یعنی بعضوں نے یاد رکھا اور بعض نے فراموش کیا کہا حذیفہ نے کہ تحقیق معلوم
ہوا اس قصہ کو میرے اُن یاروں نے یعنی جو کہ موجود ہیں صحابہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) ہیں سے لیکن بعضے
نہیں جانتے ہیں اُس کو مفصل اس لئے کہ واقع ہوا ہے ان کو کچھ نسیان کہ جو خواص انسان سے
ہے اور میں بھی انہی میں سے ہوں کہ جو کچھ بھول گئے ہیں جیسے کہ بیان کیا اپنے حال کو اور تحقیق
شان یہ ہے کہ البتہ واقع ہوتی ہے اُن چیزوں میں سے کہ خبر دی تھی آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ
علیہ وسلم نے وہ چیز کہ تحقیق بھول گیا ہوں میں اسکو پس دیکھتا ہوں میں اُس چیز کو پس یاد لاتا ہوں میں
اسکو جیسے کہ یاد لاتا ہے شخص چہرہ شخص کا یعنی بطریق اجمال وابہام کے جبکہ غائب ہوتا ہے اُس سے اور
فراموش کرتا ہے اُس کو ساتھ تفصیل و تشخیص کے پھر جبکہ دیکھتا ہے اُسکو پہچان لیتا ہے اُسکو شخص یعنی
ایسے ہی میں وہ باتیں مفصل بھولا ہوا ہوں لیکن جبکہ واقع ہوتی ہے کوئی بات اُنمیں سے تو پہچان
لیتا ہوں کہ یہ وہی ہے جس کی حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خبر دی تھی نقل کی یہ بخاری اور مسلم
نے (مظاہر الحق صـ ۱۳۱ سطر ۱۳) حدیث (۴) مشکوٰۃ شریف صـ ۵۱۲ سطر ۳ فضائل سید المرسلین
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) عن ثوبان قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
ان اللہ زوی لی الارض فرأیت مشارقها ومغاربها انتهی بقدر الحاجة روایت ہے
ثوبان سے کہا کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بیشک اللہ تعالیٰ نے سمیٹی میرے
لئے زمین یعنی اُس کو سمیٹ کر مثل ہتھیلی کے کر دکھایا پس دیکھا میں نے اُسکے مشرقوں اور
مغربوں کو یعنی تمام زمین دیکھی (مظاہر الحق صـ ۵۰۳ سطر ۱) حدیث (۵) مشکوٰۃ شریف صـ ۶۹
سطر ۲ باب المساجد) عن عبد الرحمن بن عائش قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
رأیت ربی عز وجل فی احسن صورة قال فیم یختصم الملأ الاعلیٰ قلت انت اعلم قال
فوضع کفه بین کتفی فوجدت بردها بین ثدیی فعلمت ما فی السموات والارض
وتلا وکذلک نری ابراهیم ملکوت السموات والارض ولیکون من الموقنین
رواه الدارمی مرسلا۔ عبد الرحمن بن عائش سے مروی ہے کہ اُنہوں نے کہا کہ فرمایا پیغمبر خدا
صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ میں نے اپنے رب عز وجل کو اچھی صورت میں دیکھا فرمایا رب نے کہ ملأ کرتے

میں جھگڑا کرتے ہیں میں نے عرض کیا کہ تو ہی خوب جانتا ہے۔ فرمایا سرور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کہ پھر میرے رب عزوجل نے اپنی رحمت کا ہاتھ میرے دونوں شانوں کے درمیان رکھا میں نے اُس کے وصول فیض کی سردی اپنی دونوں چھاتیوں کے درمیان پائی پس جان لیا میں نے جو کچھ کہ آسمانوں اور زمینوں میں ہے اور حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس حال کو مناسب یہ آیت تلاوت فرمائی وکذلک الآیہ یعنی ایسے ہی دکھائی ہمنے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو ملک آسمانوں اور زمینوں کے تاکہ وہ ہوجاویں یقین کرنے والوں میں سے وضع کف کنایہ ہے مزید فضل اور غایت تخصیص اور ایصال فیض اور عنایت وکرم اور تکریم و تائید اور انعام سے اور سردی پانا کنایہ ہے وصول اثر فیض اور حصول علوم سے للہ الحمد کہ اس حدیث شریف سے آفتاب کیطرح روشن ہوگیا کہ ہمارے آقا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو ہر چیز کا علم مرحمت ہوا مرقاۃ شرح مشکوٰۃ جلد اول صفحہ ۴۶۳ میں ہے فعلمت[۹ے] ای بسبب وصول ذلک الفیض مافی السموات والارض یعنی ما اعلمہ اللہ تعالیٰ مما فیہما من الملٰئکۃ والاشجار وغیرہما عبارۃ عن سعۃ علمہ الذی فتح اللہ بہ علیہ وقال ابن حجر ای جمیع الکائنات التی فی السموات بل وما فوقہا کما یستفاد من قصۃ المعراج والارض ھی بمعنی الجنس ای جمیع ما فی الارضین السبع بل وما تحتہا کما افادہ اخبارہ علیہ السلام عن الثور والحوت الذین علیہما الارضون کلہا یعنی ان اللہ اری ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام ملکوت السموات والارض وکشف لہ ذلک وفتح علی

[۹ے] اس عبارت کا حاصل یہ ہے کہ اس فیض کے حاصل ہونیکے سبب سے میں نے وہ سب کچھ جان لیا جو آسمانوں اور زمینوں میں ہے یعنی جو کچھ اللہ سبحانہ نے تعلیم فرمایا اُن چیزوں میں سے جو آسمان و زمین میں ہیں ملائکہ اور اشجار وغیرہا میں سے یہ عبارت ہے حضرت کے وسعت علم سے جو اللہ تعالےٰ نے حضرت پر کھولدیا۔ علامہ ابن حجر نے فرمایا کہ مافی السموات سے آسمانوں بلکہ اُنکے بھی اوپر کی تمام کائنات کا علم مراد ہے جیسا کہ قصہ معراج سے مستفاد ہوتا ہے اور ارض بمعنی جنس ہے یعنی وہ تمام چیزیں جو ساتوں زمینوں میں ہیں بلکہ جو اُن سے بھی نیچے ہیں سب معلوم ہوگئیں جیسا کہ حضور کا ثور وحوت کی خبر دینا جن پر سب زمینیں ہیں اسکو مفید ہے یعنی اللہ تعالےٰ نے حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اور آسمانوں زمینوں کے ملک دکھائے اور اُن کو ان کے لئے کشف فرمادیا اسی طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر غیبوں کے دروازے کھولدیئے ۱۲

ابواب الغیوب اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی اشعۃ اللمعات مطبوعہ کلکتہ صفحہ ۲۶۲ سطر ۳۲ میں اسی
حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں فعلمت مافی السموات والارض پس دانستم ہرچہ در آسمانہا
ہرچہ در زمین بود۔ عبارتست از حصول تمامۂ علوم جزدی و کلی و احاطۂ آں و تلاء و خواند آنحضرت
مناسب ایں حال وبقصد استشہاد و بر امکان آں ایں آیت را کہ وکذلک نری ابراھیم
ملکوت السموات والارض وہمچنیں نمودیم ابراہیم خلیل اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام را ملک
عظیم تمامۂ آسمانہا را و زمین را لیکون من الموقنین تا آنکہ گردد ابراہیم از یقین کنندگان بوجود ذات
و صفات و توحید و اہل تحقیق گفتہ اند کہ تفاوت ست درمیان ایں دو روایت زیراکہ خلیل علیہ السلام
ملک آسمان و زمین را دید و حبیب ہرچہ در آسمان و زمین بود حالی از ذوات و صفات و ظواہر و بواطن
ہمہ را دید و خلیل حاصل شد مراد یقین بوجوب ذاتی و وحدت حق بعد از دیدن ملکوت آسمان و زمین
چنانکہ حال اہل استدلال و ارباب سلوک و محباں و طالباں می باشد و حبیب حاصل شد مراد یقین و وصول
الی اللہ اول پس ازاں دانست عالم را و حقائق آنرا چنانکہ شان مجذوباں و محبوباں و مطلوباں ست او
اول موافق است بقول ما رایت شیئا الا رایت اللہ قبلہ و شتان ما بینہما علامہ
طیبی اسی حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں والمعنی انہ کما اری ابراھیم ملکوت السموات

۱ حاصل عبارت پس جانا میں نے جو کچھ آسمانوں اور زمینوں میں ہے۔ یہ عبارت ہے تمام علوم جزوی و کلی کے حاصل ہونے
اور ان کا احاطہ کر لینے سے اور حضور نے اس حال کے مناسب بقصد استشہاد یہ آیت تلاوت فرمائی وکذلک نری الآیہ یعنی اور
ایسے ہی ہم نے ابراہیم علیہ السلام کو تمام آسمانوں اور زمینوں کا ملک عظیم دکھایا تاکہ وہ وجود ذات و صفات و توحید کا یقین
کرنے والوں میں سے ہوں اہل تحقیق نے فرمایا کہ ان دونوں روایتوں کے درمیان فرق ہے اس لئے کہ خلیل علیہ
السلام نے آسمان و زمین کا ملک دیکھا اور حبیب علیہ الصلوٰۃ نے جو کچھ زمین و آسمان میں تھا ذوات صفات ظواہر
و بواطن سب دیکھا اور خلیل کو وجوب ذاتی اور وحدت حق کا یقین ملکوت آسمان و زمین دیکھنے کے بعد حاصل ہوا جیسا کہ اہل استدلال
اور ارباب سلوک اور محبوں اور طالبوں کی حالت ہے۔ اور حبیب کو وصول الی اللہ اور یقین اول حاصل ہوا پھر عالم اور اس کے حقائق
کو جانا جیسا کہ محبوبوں مطلوبوں مجذوبوں کی شان ہے ۱۲ ۲ معنی (حدیث کے) یہ ہیں کہ جس طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام کو
آسمان و زمین کے ملک دکھائے گئے ایسے ہی مجھ پر (حضور پر) غیبوں کے دروازے کھول دیئے گئے یہاں تک کہ میں نے
جان لیا جو کچھ ان میں (آسمان و زمین) ہے ذوات صفات ظواہر بواطن سب کچھ ۱۲

تمام علوم جزوی و کلی کا علم و احاطہ

آسمان و زمین میں جو کچھ ہے ذوات و صفات ظواہر و بواطن سب کا علم دیا

https://ataunnabi.blogspot.com/



والارض کذلک فتح علی ابواب الغیوب حتی علمت ما فیہا من الذوات والصفات انظر العقائد المغیبات۔ حدیث (۶) مشکوٰۃ المصابیح باب المساجد و مواضع الصلوٰۃ صفحہ ۲ میں بروایت معاذ بن جبل ایک حدیث میں یہ الفاظ مروی ہیں آنحضرت فرماتے ہیں فاذا انا بربی تبارک وتعالیٰ فی احسن صورۃ فقال یا محمد قلت لبیک رب قال فیم یختصم الملاء الاعلیٰ قلت لا ادری قالہا ثلثا قال فرأیتہ وضع کفہ بین کتفی حتی وجدت برد انا ملہ بین ثدیی فتجلی لی کل شیء وعرفت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اشعۃ اللمعات صفحہ ۲۶۹ میں اسی حدیث کے تحت میں لکھتے ہیں پس ظاہر شد ور وشن شد مرا ہر چیز از علوم و شناختم ہمہ را۔ حدیث (۷) مواہب اللدنیہ میں طبرانی سے بروایت ابن عمر مروی ہے قال قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ان اللہ تعالیٰ قد رفع لی الدنیا فانا انظر الیہا والی ما ہو کائن فیہا الی یوم القیٰمۃ کانما انظر الی کفی ہذہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضرت نے فرمایا کہ اللہ جل شانہ نے میرے لئے دنیا کو ظاہر فرمایا پس میں دنیا کی طرف اور جو کچھ اسمیں تا قیامت ہونے والا ہے سب کی طرف اسطرح دیکھ رہا ہوں جیسے اپنی اس ہتھیلی کی طرف علامہ زرقانی شرح مواہب قسطلانی جلد ۷ صفحہ ۲۳۴ میں لکھتے ہیں ان اللہ قد رفع ای اظہر و کشف لی الدنیا بحیث احطت بجمیع ما فیہا فانا انظر الیہا والی ما ہو کائن فیہا الی یوم القیٰمۃ کانما انظر الی کفی ہذہ اشارۃ الی انہ نظر حقیقۃ دفع بہ انہ ارید بالنظر العلم اس عبارت سے معلوم ہوا کہ اللہ جل شانہ نے حضرت کیلئے دنیا ظاہر فرمائی اور حضور نے جمیع ما فیہا کا احاطہ کر لیا اور حضرت کا یہ فرمانا کہ میں اس کو اور جو کچھ اس میں قیامت تک ہونے والا ہے سب کو مثل اپنی کف دست مبارک کے ملاحظہ فرما رہا ہوں یہ اشارہ ہے اسطرف کہ حدیث میں نظر سے حقیقۃً دیکھنا مراد ہے نہ کہ نظر کے معنی علم۔

---

لہ پس ناگاہ میں اپنے پروردگار کے ساتھ ہوں اچھی صورت میں فرمایا پروردگار نے یا محمد عرض کی میں نے حاضر ہوں اے پروردگار فرمایا کس بات میں جھگڑتے ہیں فرشتے ملاء اعلیٰ میں نے عرض کیا میں نہیں جانتا پروردگار نے یہ تین مرتبہ دریافت فرمایا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے پھر دیکھا میں نے کہ پروردگار نے اپنا دست قدرت میرے دونوں کندھوں کے درمیان رکھا یہاں تک کہ پائی ٹھنڈک سردی اپنی انگلیوں کی دونوں چھاتیوں کے درمیان معلوم ہوئی پس مجھے ہر چیز ظاہر ہو گئی اور میں نے پہچان لیا۔

مجازی مشکوٰۃ المصابیح باب المعجزات ۵۳۰ میں موجود ہے حدیث (۸) عن ابی ھریرۃ قال جاء ذئب الی راعی غنم فاخذ منھا شاۃ فطلبہ الراعی حتی انتزعھا منہ قال فصعد الذئب علی تل فاقعی واستثفر فقال قد عمدت الی رزق رزقنیہ اللہ اخذتہ ثم انتزعتہ منی فقال الرجل تاللہ ان رأیت کالیوم ذئب یتکلم فقال الذئب اعجب من ھذا رجل فی النخلات بین الحرتین یخبرکم بما مضی وما ھو کائن بعدکم قال فکان الرجل یہودیا فجاء الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فاخبرہ واسلم فصدقہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم الحدیث حاصل یہ کہ ایک بھیڑیا ایک بکریوں کے چرواہے کی طرف آیا اور اُس نے بکریوں کے ریوڑ میں سے ایک بکری پکڑی پس چرواہے نے اُس بھیڑیے کو ڈھونڈا یہاں تک کہ اُس بکری کو اُس سے چھڑا لیا۔ کہا ابوہریرہ نے کہ بھیڑیا ایک ٹیلے پر چڑھ کر بیٹھ گیا اور اپنی دُم اپنے دونوں پاؤں کے درمیان کی اور کہا کہ میں نے اس رزق کا ارادہ کیا جو اللہ جل شانہ نے مجھے دیا تھا اور میں نے اُس کو لے لیا پھر تو نے مجھے چھڑا لیا۔ چرواہے نے تعجب سے کہا کہ خدا کی قسم میں نے آج کی طرح کبھی بھیڑیا کلام کرتے نہیں دیکھا بھیڑیے نے کہا کہ اس سے زیادہ تعجب انگیز ایک شخص کا حال ہے جو دو سنگستانوں کے درمیان کھجور کے درختوں یعنی مدینہ میں ہے کہ وہ شخص گذشتہ اور آئندہ یعنی جو کچھ ہو چکا اور جو آئندہ تمہارے بعد ہوگا دُنیا اور عقبےٰ میں سب کی خبریں دیتے ہیں ابوہریرہؓ نے کہا کہ وہ چرواہا یہودی تھا یہ واقعہ دیکھ کر خدمت اقدس نبی کریم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں حاضر ہوا اور حضور کو اس تمام کی خبر دی اور اسلام لایا حضور سید یوم النشور صلے اللہ تعالیٰ علیہ وعلےٰ آلہ واصحابہ وبارک وسلم نے اُس کی خبر کی تصدیق کی ؎

سبحان اللہ جانور اور جانوروں میں بھی درندے تو حضور کو عالم ما کان وما یکون جانیں اور بیان کریں۔ مگر انسان کو ابھی تردد ہی رہے۔ علامہ علی قاری مرقاۃ المصابیح جلد ۵ صفحہ ۲۴ میں یخبرکم بما مضی وما ھو کائن کی شرح یوں کرتے ہیں یخبرکم بما مضی ای بما سبق من خبر الاولین من قبلکم وما ھو کائن بعدکم ای من نبأ الاٰخرین فی الدنیا ومن احوال الاجمعین فی العقبیٰ اس سے معلوم ہوا کہ حضرت گذشتہ اور آئندہ تم سے پہلوں

درندوں کا نبی علیہ السلام کے علم غیب کو بیان کرنا

اور تمہارے بعد والوں کی دنیا اور عقبیٰ کے جمیع احوال کی خبر دیتے ہیں طبرانی میں حضرت ابو الدرداء سے مروی ہے حدیث (۹) لقد ترکنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وما یحرک طائر جناحیہ الا ذکر لنا منہ علما یعنی نبی کریم صلوات اللہ علیہ وسلامہ نے ہم کو اس حال میں مفارقت فرمائی کہ کوئی پرندا ایسا نہیں کہ اپنے بازو کو ہلائے مگر حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ہم سے اسکا بھی بیان فرما دیا۔ اب شاید مخالفین کو تردد ہو گا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا کی جملہ حالات کیسے بیان فرما دیئے دیکھ کی حدیثوں میں گزرا کہ ایک ہی روز میں حضور نے قیامت تک کے سب حالات بتائے یہ بات ضرور تعجب انگیز ہوگی کہ ایک دن کا وقت اتنی وسعت کب رکھتا ہو لہذا غور فرمایئے کہ یہ حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا معجزہ تھا کہ حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک ہی دن میں تمام حالات بیان فرما دیئے اللہ جل شانہ نے حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو یہ قدرت مرحمت فرمائی تھی۔ عمدۃ القاری شرح بخاری جلد ۷ صفحہ ۲۲۴ میں ہو فیہ دلالۃ علی انہ اخبر فی المجلس الواحد بجمیع احوال المخلوقات من ابتدائہا الی انتہائہا وفی ایراد ذلک کلہ فی مجلس واحد امر عظیم من خوارق العادۃ کیف وقد اعطی مع ذلک جوامع الکلم صلی اللہ علیہ وسلم یعنی اس حدیث میں دلالت ہو اسپر کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک ہی مجلس میں مخلوقات کے ابتدا سے انتہا تک جملہ حالات کی خبر دی اور ایک ہی مجلس میں سب کا بیان فرما دینا ایک بڑا معجزہ ہے اور کیوں کر نہ ہو جبکہ حضرت کو حق تعالیٰ نے جوامع الکلم عطا فرمائے مشکوۃ المصابیح باب بدء الخلق وذکر الانبیاء علیہم السلام صفحہ ۵۰۸ میں ہے حدیث (۱۰) عن ابی ھریرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال خفف علی داؤد القرآن فکان یامر بدوابہ فتسرج فیقرأ القرآن قبل ان تسرج دوابہ ولا یاکل الا من عمل یدیہ رواہ البخاری ابو ہریرہ سے مروی ہے رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حضرت داؤد علیہ السلام پر زبور پڑھنا آسان کیا گیا تھا۔ آپ اپنے جانوروں پر زین کسنے کا حکم فرماتے پس زین کسی جاتی آپ پڑھنا شروع کرتے اور زین کس چکنے سے پہلے آپ زبور ختم کر لیتے اور اپنے کسب کا کھاتے یعنی دم فتدبر اسی حدیث کے تحت مظاہر حق جلد چہارم صفحہ ۴۸۹ میں اللہ تعالیٰ اپنے اچھے بندوں کیلئے زمانہ کو طے و سہل کرتا ہے یعنی کبھی بہت سا زمانہ تھوڑا ہو جاتا ہو اور کبھی تھوڑا بہت سا اور سیدنا حضرت

امیر المومنین علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی منقول ہے کہ رکاب میں پاؤں رکھتے اور دوسری رکاب میں پاؤں رکھنے تک قرآن ختم کر لیتے اور ایک روایت میں ہے ملتزم کعبہ سے اس کے دروازے تک جانے میں پڑھ لیتے ایسا ہی مرقاۃ المفاتیح جلد ۵ صفحہ ۲۴۳ میں ہے قال التوربشتی یرید بالقرآن القرأۃ کانہ قصد اعجازہ من طریق القرأۃ وقد دل الحدیث علی ان اللہ تعالیٰ یطوی الزمان لمن یشاء من عبادہ کما یطوی المکان لہم وهذا باب لا سبیل الی ادراکہ الا بالفیض الربانی مولانا نور الدین عبدالرحمن جامی نفحات الانس فی حضرات القدس میں نقل کرتے ہیں عن بعض المشائخ انہ قرأ القرآن حین استلم الحجر الاسود والرکن الاسعد الی حین وصول محاذات باب الکعبۃ الشریفۃ والقبلۃ المنیفۃ وقد سمعہ ابن الشیخ شہاب الدین السہروردی منہ کلمۃ کلمۃ وحرفا حرفا من اولہ الی اخرہ قدس اللہ تعالیٰ اسرارهم ونفعنا ببرکۃ انوارهم یعنی بعض مشائخ سے منقول ہے کہ انہوں نے حجر اسود کے استلام سے دروازہ کعبہ شریفہ پہنچنے تک تمام قرآن شریف پڑھ لیا اور ابن شیخ شہاب الدین سہروردی نے کلمہ کلمہ و حرف حرف اول سے آخر تک سنا جب حضرت سراپا رحمت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے نیازمندوں کا یہ حال ہے تو حضرت کو ایک مجلس میں جملہ احوال کی خبر دینا کیا محال چونکہ اختصار منظور ہے اس لئے اتنی ہی احادیث پر اکتفا کر کے مفسرین محدثین اکابر امت فقہا و علما مشائخ کی تصریحات پیش کرتا ہوں صاحب کتاب الابریز صفحہ ۲۴۴ میں اپنے شیخ سے نقل فرماتے ہیں واقوی الارواح فی ذلک روحہ صلی اللہ علیہ وسلم فانہا لم یحجب عنہا شیء من العالم فهی مطلعۃ علی عرشہ وعلوہ وسفلہ ودنیاہ واخرتہ ونارہ وجنتہ لان جمیع ذلک خلق لاجلہ صلی اللہ علیہ وسلم فتمییزہ علیہ السلام خارق لهذہ العوالم باسرها فعندہ تمییز فی اجرام السموات من این خلقت ومتی خلقت ولم خلقت والی این تصیر فی جرم کل سماء وعندہ تمییز فی ملائکۃ کل سماء واین خلقوا ومتی خلقوا والی این یصیرون وتمییز اختلاف مراتبهم ومنتهی درجاتهم وعندہ علیہ السلام تمییز فی الحجب السبعین وملائکۃ کل حجاب علی الصفۃ السابقۃ وعندہ علیہ السلام تمییز فی اجرام النیرۃ التی فی العالم العلوی مثل النجوم والشمس والقمر واللوح والقلم والبرزخ

فلا رواح التی فیہ علی الوصف السابق وکذا عندہ علیہ الصلوٰۃ والسلام تمیز
فی الجنان ودرجاتھا وعدد سکانھا ومقاماتھم فیھا وکذا ما بقی من العوالم ولیس
فی ھذا مزاحمۃ للعلم القدیم الازلی الذی لا نھایۃ لمعلوماتہ وذلک لان ما فی
العلم القدیم ینحصر فی ھذہ العوالم فانہ اسرار الربوبیۃ واوصاف الالوھیۃ التی
لا نھایۃ لھا لیست من ھذا العالم فی شیٔ مختصر یہ کہ اس امتیاز میں رب سے زیادہ قوی روح
ہمارے نبی صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کی ہے کہ اس روح پاک سے عالم کی کوئی شئے پردہ میں نہیں یہ روح
پاک عرش اور اس کی بلندی پستی دنیا و آخرت جنت دوزخ سب پر مطلع ہے کیونکہ یہ سب اسی ذات
جامع کمالات کیلئے پیدا کی گئی ہیں۔ صلے اللہ تعالے علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ بارک وسلم آپ کی تمیز ان جملہ
عالموں کی خارق ہے آپ کے پاس اجرام سمٰوات کی تمیز ہے کہ کہاں سے پیدا کئے گئے کیوں پیدا کئے
گئے کیا ہو جائینگے اور آپ کے پاس ہر ہر آسمان کے فرشتوں کی تمیز ہے اور اس کی بھی کہ وہ کہاں سے
اور کب پیدا کئے گئے اور کہاں جائینگے اور انکے اختلاف مراتب اور تفاوت درجات کی بھی تمیز ہے اور
ستر پردوں اور ہر پردہ کے فرشتوں کے جملہ حالات کی بھی تمیز ہے۔ عالم علوی کے اجرام نیرہ ستارے
سورج چاند لوح وقلم برزخ اور اس کی ارواح کی بھی ہر طرح امتیاز ہے اسی طرح ساتوں زمینوں
اور ہر زمین کی مخلوقات خشکی اور تری جملہ موجودات کا بھی ہر ہر حال معلوم ہے اسی طرح تمام
جنتیں اور ان کے درجات اور انکے رہنے والوں کی گنتی اور مقامات سب خوب معلوم ہیں ایسے ہی
باقی تمام جہانوں کا علم ہے اور اس علم میں ذات باری تعالیٰ کے علم قدیم ازلی سے جسکے معلومات بے
انتہا ہیں کوئی مزاحمت نہیں کیونکہ علم قدیم کے معلومات اس عالم میں منحصر نہیں ظاہر ہے کہ اسرار ربوبیت
اوصاف الوہیت جو غیر متناہی ہیں اس عالم ہی سے نہیں۔ انتہی۔ صاحب کتاب الابریز
کی یہ نفیس تقریر مخالفین کے اوہام باطلہ کا کافی علاج ہے وہ صاف تصریح فرماتے ہیں کہ حضور کی روح
اقدس سے عالم کی کوئی چیز عرشی ہو یا فرشی دنیا کی ہو یا آخرت کی پردہ اور حجاب میں نہیں حضور سب
عالم ہیں اور ذرہ ذرہ حضور پر ظاہر و روشن ہے بایں ہمہ حضور کے علم کو علم الٰہی سے کوئی نسبت
نہیں کیونکہ علم الٰہی غیر متناہی ہے اور حضور کا علم خواہ کتنا ہی وسیع ہو متناہی اور متناہی کو غیر متناہی
سے نسبت ہی کیا۔ مخالفین جو حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ کی وسعت علم سے واقف نہیں حضرت حق سبحانہ تعالیٰ

علم کی عظمت کیا جانیں جب حضور کے علم کی وسعت سنتے ہیں۔ تو گھبرا جاتے ہیں اور یہ خیال کرتے ہیں
کہ اللہ پاک کا علم اس سے کیا زیادہ ہوگا پس خدا و رسول کو برابر کر دیا۔ یہ اُنکی نادانی ہے کہ وہ علم
الٰہی کو عالم میں منحصر خیال کریں یا علم متناہی کی برابر ٹھہرائیں مسلمان ان دونوں میں فرق کرتے
ہیں حضور کے علم کو اس کی وسعت کیساتھ تسلیم کرتے اور عطائے الٰہی کا اقرار کرتے ہیں اور علم الٰہی کو
اس کی بے مثال عظمت کے ساتھ مخصوص سمجھتے ہیں درحقیقت علم نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام
کا انکار کرنیوالے جو اہل سنت پر مساوات ثابت کرنیکا الزام لگاتے ہیں۔ علم الٰہی کو متناہی سمجھنے
میں مبتلا ہیں اور خداوند عالم کے علم کی بھی تنقیص کرتے ہیں اور سچ یہ ہے کہ اللہ سبحٰنہ کے علم و قدرت
سے واقف ہوتے تو حضور کے وسعت علم کا انکار نہ کرتے حضور کے کمالات کا انکار وہی کرے گا
جو خداوند عالم کی قدرت و عظمت سے بے خبر ہے امنوا باللّٰہ و رسولہ ﷺ ان تؤمنوا و تتقوا
فلکم اجر عظیم۔ زرقانی شرح مواہب اللدنیہ میں امام محمد غزالی سے منقول ہے النبوۃ
عبارۃ عما یختص بہ النبی ویفارق بہ غیرہ وھو یختص بانواع من الخواص احدھا
انہ یعرف حقائق الامور المتعلقۃ باللہ تعالیٰ وصفاتہ وملٰئکتہ والدار
الآخرۃ علما مخالفا لعلم غیرہ بکثرۃ المعلومات وزیادۃ الکشف والتحقیق
وثانیھا ان لہ فی نفسہ صفۃ بھا تتم الافعال الخارقۃ للعادۃ کما ان لنا
صفۃ تتم بھا الحرکات المقرونۃ بارادتنا وھی القدرۃ وثالثھا ان لہ صفۃ بھا
یبصر الملٰئکۃ ویشاھدھم کما ان للبصیر صفۃ بھا یفارق الاعمی ورابعھا
ان لہ صفۃ بھا یدرک ما سیکون فی الغیب نبوۃ اس چیز سے عبارت ہے کہ جسکے
ساتھ نبی مختص ہو اور غیروں سے ممتاز ہو۔ ایک یہ کہ جو امور اللہ جل جلالہ اور اسکی صفات اور
فرشتوں اور آخرت کیساتھ متعلق ہیں نبی اُنکی حقائق کا عارف ہوتا ہے اور دوسروں کو کثرت معلومات اور
زیادتی کشف و تحقیق میں اس سے کچھ نسبت نہیں۔ دوم یہ کہ اُنکی ذات میں ایک ایسا وصف
ہے جس سے افعال خارقۂ عادت تمام ہوتے ہیں جسطرح کہ ہمیں ایک وصف قدرت کا ایسا حاصل
ہے کہ جس سے ہمارے حرکات ارادیہ پورے ہوتے ہیں۔ سوم یہ کہ نبی کو ایک ایسا وصف حاصل
ہے جس سے ملائکہ کو دیکھتا ہے اور اُنکا مشاہدہ کرتا ہے جسطرح کہ بینا کو ایک وصف حاصل ہے

جس کے باعث وہ نابینا سے ممتاز ہیں۔ چہارم یہ کہ نبی کو ایک ایسا وصف حاصل ہو جس سے وہ غیب کی آئندہ باتوں کو ادراک کر لیتا ہو۔ اس عبارت سے صاف معلوم ہوتا ہو کہ اللہ جل شانہ نے انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کو حقائق امور کا علم عطا فرمایا اور کثرت معلومات زیادتی کشف و تحقیق میں اور سب سے ممتاز فرمایا۔ افعال خارقہ کی ایسی صفت عطا فرمائی جیسے ہمیں حرکات ارادیہ کی کہ ہم جب چاہیں حرکت کریں ایسے ہی وہ جب چاہیں افعال خارقہ ظاہر فرمائیں۔ ایک صفت دی جس سے وہ ملائکہ کو اسطرح دیکھتے ہیں جسطرح بینا۔ ایک صفت غیب کی ایسی عنایت فرمائی جس سے وہ غیب کی آئندہ باتیں جانتے ہیں ملا علی قاری رحمۃ اللہ مرقاۃ المفاتیح جلد ۱ صفحہ ۴۵ میں تحریر فرماتے ہیں۔ ان للغیب مبادی ولواحق فمبادیہا لا یطلع علیہ ملک مقرب ولا نبی مرسل واما اللواحق فہو ما اظہرہ اللہ تعالیٰ علی بعض احبابہ لوحۃ علمہ فخرج بذلک عن الغیب المطلق وصار غیبا اضافیا وذلک اذا تنورت الروح القدسیۃ ازداد نورانیتہا واشراقہا بالاعراض عن ظلمۃ عالم الحس وتجلیۃ القلب عن صداء الطبیعۃ بالمواظبۃ علی العلم والعمل وفیضان الانوار الالٰہیۃ حتی یقوی النور وینبسط فی فضاء قلبہ وتنعکس فیہ النقوش المرتسمۃ فی اللوح المحفوظ ویطلع علی المغیبات ویتصرف فی عالم السفلی بل یتجلی حینئذ الفیاض الاقدس بمعرفتہ التی ہی اشرف العطایا فکیف بغیرہ۔ خلاصہ یہ کہ غیب کے مبادی پر کوئی ملک مقرب نبی مرسل مطلع نہیں البتہ غیب کے لواحق پر اللہ تعالیٰ نے اپنے بعض احباب کو مطلع فرمایا ہو جس کے علوم میں سے ایک لوح کا علم بھی ہے اور غیب اضافی ہو اور یہ جب ہے کہ جب روح قدسیہ منور ہوتی ہو اور عالم حس کی ظلمت اور تاریکی سے اعراض کرنے دل صاف ہونے علم وعمل پر مواظبت کرنے اور انوار الٰہیہ کے فیضان کے باعث اسکی نورانیت اور اشراق زیادہ ہوتا ہو یہانتک کہ اسکے دل میں نور قوی اور منبسط ہو جاتا ہو اور لوح محفوظ کے نقوش اس میں منعکس ہو جاتی ہیں اور یہ مغیبات پر مطلع ہوجاتا ہو اور عالم سفلی میں تصرف کرتا ہو بلکہ اسوقت خود فیاض اقدس جل شانہ اپنی معرفت کے ساتھ تجلی فرماتا ہو اور سب سے بڑا عطیہ ہو جب یہی حاصل ہوا تو اور کیا رہ گیا اس عبارت سے یہ تو صاف معلوم ہوتا ہو کہ اللہ جل شانہ اپنے احباب کے دل میں ایسا روشن نور عطا فرماتا ہو جسمیں

عقائد نصیحۃ المسلمین صفحہ ۲۷ کے اس قول کا رد کہ غیب کی بات مخبر صادق کو بھی معلوم نہیں تھی

لوح محفوظ اسطرح منعکس ہو جاتی ہے جیسے آئینہ میں صورت اِس نفع رسان پاک سے اللہ جل شانہ کے احباب غیبوں پر مطلع ہوتے ہیں عالم میں تصرف کرتے ہیں بلکہ خود حق جل جلالہ انکے دلوں میں تجلی فرماتا ہے ہمارے نزدیک تو انبیاء (صلوٰۃ اللہ علیہم) و اولیاء (قدس اللہ تعالیٰ اسرارہم) ہی اللہ جل شانہ کے احباب میں ہیں اور یہ رتبے انہی کو حاصل ہیں۔ مگر براہین قاطعہ مؤلفہ خلیل احمد انبٹھی مصدقہ مولوی رشید احمد گنگوہی کے صفحہ ۴۷ میں یہ لکھا ہے۔ شیطان و ملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی فخر عالم کی وسعت علم کونسی نص قطعی ہے۔ عبارت مسطورہ بالا کو ملحوظ رکھ کر یہ عبارت پڑھئے تو یہی سمجھ میں آتا ہے کہ اس قول کے قائل کے نزدیک (معاذ اللہ) سید عالم تو اللہ کے احباب میں سے نہیں ہیں جو انھیں وسعت علمی حاصل ہوتی۔ اگر ہیں تو شیطان و ملک الموت اللہ جل شانہ کے احباب میں ہیں جن کی وسعت علمی نص سے ثابت ہے استغفر اللہ العلی العظیم۔ علامہ علی قاری کی عبارت سے صاف ظاہر ہے کہ یہ علوم حق سبحانہ تعالیٰ اپنے دوستونکو عطا فرماتا ہے اور براہین قاطعہ میں صراحت کہ شیطان و ملک الموت کی وسعت علمی نص سے ثابت تو پھر ملک الموت اور شیطان لعین اللہ کے دوستوں میں کیوں نہوں۔ استغفر اللہ شیطان لعین دشمن خدا و رسول کے لئے اثبات علوم کرنا اور سید عالم حبیب اکرم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ وسلم کا نام پاک آتے ہی منکر ہو جانا کیا ایمان ہے۔ مولٰنا روم رحمۃ اللہ علیہ پہلے ہی کیا خوب فرما گئے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| از نبی برخوان کہ دیو و قوم او | می برند از حال انسان خفیہ بود |
| از رد کانسا ازان آگاہ نیست | زانکہ زین محسوس زین اشیا نیست |
| چون شیاطین با پلیدیہائے خویش | واقفند از سرّ ما در فکر و کیش |
| پس چرا جانہائے روشن بجہان | بیخبر باشند از حال نہان |
| در سرایت کمتر از دیوان شدند | روحہا کہ خیمہ بر گردون زدند |
| دیو دزدانہ سوئے گردون رود | از شہاب او محرق و مطعون شود |
| آن ز رشک روحہائے دلپسند | از فلک شان سرنگون می افگنند |
| تو اگر شلی و لنگ و کور و کر | این گمان بر روحہائے مہبر |
| شرم دارد لاف کم زن جان من | کہ بے جاسوس ہست از سوئے تن |

این طبیبان بدن دانشور اند — بر سقام تو ز تو واقف تر اند

تا ز قاروره همی بینند حال — که نه دانی تو از آن رو اعتلال

هم ز نبض و هم ز رنگ و هم ز دم — بو برند از تو بصد گونه سقم

پس طبیبان الٰہی در جہان — چون ندانند از تو اسرار نہان

هم ز نبضت هم ز چشمت هم ز رنگ — صد سقم بینند از تو بیدرنگ

قول و فعل آن بول زنجوران بود — که طبیب جسم را برہان بود

وان طبیب روح در جانش رود — وز رہ جان اندر ایمانش رود

ہست پیشش سر ہر اندیشہ — چون چراغے در درون شیشہ

حاجتش نبود بفعل و قول خوب — احذروہم ہم جواسیس القلوب

این طبیبان نو آموزند خود — که بدین آیات شان حاجت بود

کاملان از دور نامت بشنوند — تا بقعر تار و پودت در روند

بلکه پیش از زادن تو سالہا — دیده باشندت بچندین حالہا

حال تو دانند یک یک مو بمو — زانکه پر ہستند از اسرار ہو

علامہ بوصیری رحمۃ اللہ علیہ قصیدہ بردہ میں فرماتے ہیں

فان من جودک الدنیا وضرتہا — ومن علومک علم اللوح والقلم

اے نبی کریم صلے اللہ تعالے علیک وسلم آپکے دریاۓ عطا وسخا میں سے دنیا وعقبی ہے؛ اور منجملہ آپکے علوم کے لوح وقلم کا علم ہے اور قرآن شریف میں وارد ہے وکل صغیر وکبیر مستطر لوح محفوظ میں چھوٹی بڑی چیز لکھی ہوتی ہے علامہ شیخ ابراہیم بیجوری شرح بردہ میں فرماتے ہیں فان قیل اذا کان علم اللوح والقلم بعض علومہ صلی اللہ علیہ وسلم فما البعض الآخر اجیب بان البعض الآخر ہو ما اخبرہ اللہ تعالی عنہ من احوال الآخرۃ لان القلم انما کتب فی اللوح ما ہو کائن الی یوم القیمۃ فقط یعنی اگر شبہہ کیا جاوے کہ جب علم لوح وقلم حضور کے علوم کا بعض ٹھہرا تو اور حضور کے علوم میں باقی کیا رہگیا تو جواب دیا جاوے کہ باقی احوال آخرت ہیں جنکی اللہ جل شانہ نے حضور کو اطلاع فرمائی کیونکہ

قلم نے لوح میں قیامت تک کے امور ہی تو لکھے ہیں علامہ علی قاری حل العقدہ شرح البردہ میں فرماتے ہیں۔ وکون علومهما من علومه صلے اللہ علیہ وسلم ان علومه تتنوع الی الکلیات والجزئیات وحقائق وعوارف ومعارف تتعلق بالذات والصفات وعلمها یکون نهرا من بحور علمه وحرفا من سطور علمه یعنی علوم لوح وقلم کے آپکے علوم میں سے ہونیکا بیان یہ ہے کہ آپ کے علوم متنوع ہوتے ہیں کلیات وجزئیات وحقائق وعوارف ومعارف کی طرف جو ذات وصفات سے متعلق ہیں اور لوح وقلم کے علوم آپکے علوم کے سمندروں میں سے ایک نہر اور آپ کے علوم وسیعہ کی سطروں میں سے ایک حرف ہیں علامہ زرقانی شرح مواہب لدنیہ میں فرماتے ہیں وقد تواترت الاخبار واتفقت معانیها علی اطلاعه صلے اللہ علیہ وسلم علی الغیب ولا ینافی الآیات الدالة علی انه لا یعلم الغیب الا اللہ لان المنفی علمه من غیر واسطة اما اطلاعه علیه باعلام اللہ فمتحقق بقوله تعالی الا من ارتضی من رسول اس عبارت سے معلوم ہوا کہ اخبار متواتر ہیں اور انکے معانی اسپر متفق ہیں کہ ہمارے نبی مکرم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم غیب پر مطلع ہیں اور یہ مضمون آیات نافیہ غیب عن غیر اللہ کے منافی نہیں کیونکہ جہاں نفی ہے وہ علم ذاتی کی ہے جو بے واسطہ ہو لیکن حضرت سید عالم علیہ الصلوۃ والسلام کا باعلام الہی مطلع ہونا الا من ارتضی من رسول سے ثابت ہے روح البیان میں ہے وقد انعقد الاجماع علی ان نبینا صلے اللہ علیہ وسلم اعلم الخلق وافضلهم یعنی اسپر اجماع ہو گیا ہے کہ ہمارے نبی کریم صلوات اللہ علیہ وسلامہ تمام مخلوقات سے زیادہ علم اور فضیلت رکھتے ہیں علامہ علی قاری شرح شفا جلد اول صفحہ ۲۰۷ میں لکھتے ہیں فصل (ومن معجزاته الباهرة) ای آیاته الظاهرة (ما جمعه اللہ له من المعارف) ای الجزئیة (والعلوم) ای الکلیة والادراکات الظنیة والیقینیة او الاسرار الباطنة والانوار الظاهرة (وخصه) من الاطلاع (علی جمیع مصالح الدنیا والدین) ای ما یتم به اصلاح الامور الدینیة والاخرویة حاصل اس عبارت کا یہ ہے کہ سید عالم علیہ الصلوۃ والسلام کے روشن معجزات اور ظاہر آیات میں سے وہ ہے جو اللہ پاک جل شانہ نے آپ کے لئے عطا فرمایا معارف جزئیہ علوم کلیہ مدرکات ظنیہ یقینیہ اور اسرار باطنیہ انوار ظاہرہ میں سے اور آپ کو دنیا اور دین کی تمام مصلحتوں پر

لوح وقلم کے علوم آپ کے علوم کے سمندروں کی ایک نہر ہے۔

نبی کریم صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کے اعلم وافضل خلق ہونے پر اجماع۔

اطلاع کے ساتھ خاص کیا روح البیان جلد ثالث صفحہ ۴۰۱ میں ہے فی الحدیث سألنی ربی ای لیلۃ المعراج فلم استطع ان اجیبہ فوضع یدہ بین کتفی بلا تکییف ولا تحدید ای ید قدرتہ لانہ سبحانہ منزہ عن الجارحۃ فوجدت بردھا فاورثنی علوم الاولین والآخرین وعلمنی علوما شتی فعلم اخذ عہدا علی کتمہ وھو علم لا یقدر علی حملہ غیری وعلم خیرنی فیہ وعلم امرنی فی تبلیغہ الی الخاص والعام من امتی وھی الانس والجن والملک وکما فی انسان العیون۔ شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ مدارج النبوۃ میں اسی حدیث کا مضمون یوں ادا فرماتے ہیں۔ پرسید از من پروردگار من چیزے پس نتوانستم کہ جواب گویم پس نہاد دست قدرت خود درمیان دو شانہ من بے تکییف و بے تحدید پس یافتم برد آنرا در سینہ خود پس داد مرا علم اولین و آخرین و تعلیم کرد انواع علم را علمی بود کہ عہد گرفت از من کتمان آنرا کہ با ہیچکس نگویم و ہیچکس طاقت برداشت آن ندارد جز من وعلمی بود کہ مخیر گردانید مرا در اظہار و کتمان آن وعلمی بود کہ امر کرد مرا بہ تبلیغ آن بخاص و عام از امت من۔ ان دونوں عبارتوں کا حاصل یہ ہے کہ سرور اکرم صلی اللہ تعالے علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ شب معراج میں مجھ سے میرے پروردگار تبارک وتعالیٰ نے کچھ دریافت فرمایا میں جواب نہ دے سکا تو اُسنے اپنا دست قدرت میرے دونوں شانوں کے درمیان بے تکییف و تحدید رکھا کیونکہ حق سبحانہ تعالے جوارح سے منزہ اور پاک ہے پھر تحدید وتکییف کیسی۔ پھر حضرت صلی اللہ تعالے علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ میں نے اُس کی سردی اپنے سینہ میں پائی۔ پس مجھے اولین و آخرین کے علوم عطا فرمائے اور چند علم تعلیم فرمائے جنمیں سے ایک علم وہ ہے جسکے چھپانے پر مجھ سے عہد لیا کہ میرے سوا کسی میں اسکے برداشت کرنیکی طاقت نہیں ہے ایک علم وہ جسکا مجھے اختیار دیا اور ایک وہ علم جسکی تبلیغ کا حکم فرمایا کہ میں اپنی امت کے ہر خاص و عام کو پہنچا دوں اور حضرت کی امت انسان اور [illegible] فرشتے ہیں ایسا ہی انسان العیون میں ہے۔ تفسیر لباب التاویل فی معالم التنزیل مطبوعہ مصر جلد رابع صفحہ ۲۶۴ میں ہے قولہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فوضع یدہ بین کتفی حتی وجدت بردھا بین ثدیی فتاویلہ ان المراد بالید المنۃ والرحمۃ وذلک شائع فی لغۃ العرب فیکون معناہ علی الاخبار باکرام اللہ تعالیٰ ایاہ وانعامہ علیہ بیان شرح صفحہ ۱۲ ونور

عنہ مالا یعرفہ احد حتی وجد بردالنعمۃ والمعرفۃ فی قلبہ وذلک لما نور قلبہ و شرح صدرہ نعلم مافی السموٰت ومافی الارض باعلام اللہ تعالیٰ ایاہ وانما امرہ اذا اراد شیئا ان یقول لہ کن فیکون۔ اس عبارت سے ثابت ہوا کہ حضرت حق سبحانہ تعالیٰ نے اپنے کرم سے حضور سید عالم صلے اللہ تعالے علیہ وعلے آلہ واصحابہ بارک وسلم کا سینہ مبارک کھولدیا اور قلب شریف کو منور فرمایا اور حضور کو وہ معرفت عطا کی جو کسی ایک مخلوق کو بھی حاصل نہیں یہانتک کہ حضور نے اس نعمت و معرفت کی سردی اپنی قلب شریف میں پائی اور جب آپکا دل منور ہوگیا اور سینہ مبارک کھل گیا پس حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو تمام آسمانوں اور زمینوں اور انکے مافیہا کا علم بتعلیم الٰہی حاصل ہوا فالحمد للہ حمدا کثیرا طیبا مبارکا فیہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ مدارج النبوۃ میں فرماتے ہیں ہرچہ در دنیاست از زمان آدم تا نفخۂ اولیٰ بروے صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم منکشف ساختند تا ہمہ احوال او را از اول تا آخر معلوم گردید و یاران خود را نیز بعضے ازاں احوال خبر داد یعنی آدم علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانہ سے نفخۂ اولیٰ تک جو کچھ دنیا میں ہے سب ہمارے حضرت صلے اللہ تعالے علیہ وسلم پر منکشف فرمادیا تھا یہانتک کہ تمام احوال اول سے آخر تک کا حضور کو معلوم ہوا اور حضور نے اپنے اصحاب کو اس میں سے بعض کی خبر دی۔ شیخ سلیمان جمل رحمۃ اللہ تعالیٰ فتوحات احمدیہ میں امام بوصیری رحمۃ اللہ تعالے کے ارشاد ؎

وسع العالمین علما وحلما ۔ فھو بحر لم تعیہ الاعباء

کی شرح میں فرماتے ہیں ای وسع علمہ علوم العالمین الانس والجن والملئکۃ لان اللہ تعالیٰ اطلعہ علی العالم کلہ فعلم علم الاولین والاٰخرین ماکان ومایکون حسبک علمہ بعلوم القراٰن وقد قال اللہ تعالیٰ ما فرطنا فی الکتاب من شیء۔ اس عبارت سے معلوم ہوا کہ ہمارے آقا صلے اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہٖ وصحبہٖ وسلم کا علم انسانوں جنوں اور فرشتوں کے سب کے علوم سے وسیع ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے آپکو تمام عالم پر مطلع فرمایا ہے علوم اولین و آخرین ماکان و مایکون سے مرحمت فرمائے اور آپکا تو علوم قرآن ہی کا عالم ہونا بہت کافی ہے حق سبحانہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے کہ ہمنے کتاب میں کوئی چیز نہ چھوڑی اب ایسی ایسی تصریح

کے بعد بھی جن لوگوں میں شبہے رہ جائیں اور اطمینان حاصل نہ ہو انکا کچھ علاج نہیں بجز اس کے کہ جناب باری عز اسمہٗ سے دعا کیجائے کہ اے پروردگار بطفیل نبی کریم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم دلوں میں قبول حق کے مادّے پیدا کر اور توفیق انصاف عطا فرما۔

اب مناسب معلوم ہوتا ہے کہ حضرت مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ علیٰ آلہ واصحابہ بارک وسلم کے نیازمندوں کے علوم کا بھی ذکر کروں جس سے شان عالی سید رسل علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات کی ظاہر ہو اور یہ معلوم ہو جائے کہ جن کو بحر علم سید کونین صلوٰت اللہ علیہ وسلامہ کا ایک قطرہ مرحمت ہوا بلکہ اس سے بھی کمتر انکی وسعت علمی کس درجہ کی ہے علامہ علی قاری رحمۃ الباری مرقاۃ المفاتیح شرح مشکوٰۃ المصابیح جلد ٢ صفحہ میں فرماتے ہیں قال القاضی النفوس الزکیۃ القدسیۃ اذا تجردت عن العلائق البدنیۃ عرجت واتصلت بالملاء الاعلیٰ ولم یبق لھا حجاب فتری الکل کالمشاھد بنفسھا او باخبار الملک لھا وفیہ سر یطلع علیہ من تیسر لہٗ انتہیٰ اس عبارت سے ثابت ہوا کہ نفوس زکیہ قدسیہ جب علائق بدنیہ سے عروج کر کے ملاء اعلیٰ کے ساتھ متصل ہو جاتے ہیں اور انکو کوئی حجاب نہیں رہتا ہے تو وہ سب کو مثل مشاہد کے دیکھتے ہیں۔ اسی طرح صاحب کتاب الابریز نے صفحہ ٢٠٥ میں اپنے شیخ عارف عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ سے اولیاء کا مخلوقات ناطقہ وصامتہ وحوش حشرات زمین آسمان ستاروں وغیرہا تمام عالم کا مشاہدہ کرنا نقل کیا ہے چنانچہ وہ عبارت یہ ہے ولقد رئیت ولیا بلغ مقاما عظیما وھو انہ یشاھد المخلوقات الناطقۃ والصامتۃ والوحوش والحشرات والسمٰوٰت ونجومھا والارضین وما فیھا وکرۃ العالم باسرھا تستمد منہ ویسمع اصواتھا وکلامھا فی لحظۃ واحدۃ ویمد کل واحد بما یحتاجہ ویعطیہ ما یصلحہ من غیر ان یشغلہ ھذا بالاعلیٰ العالم باسفلہ بمنزلۃ من ھو فی حیز واحد عندہ اور زرقانی شرح مواہب کی عبارت اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی زبدۃ الاسرار میں حضرت غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ارشاد اور مولنا جامی رحمۃ اللہ تعالیٰ کے نفحات الانس سے عزیزان علیہ الرحمۃ کا ارشاد اور نقہ اکبر اور جامع کبیر اور طبری اور ابونعیم سے حارث ابن مالک انصاری کی روایت اور مثنوی مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے حضرت

زید کا قصہ اور امام شعرانی کی کبریت احمر کی عبارت اور حضرت محبوب سبحانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قصیدہ خمریہ کا شعر آئندہ آیۂ کریمہ کذالک جعلناکم امۃ الآیۃ کی بحث میں نقل کی جائینگے شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ الطاف القدس میں فرماتے ہیں۔ چوں رفتہ رفتہ سخن بحقائق نا مضبوط افتاد از ان حالت نیز رمزے باید گفت آب از سر گذشت چہ یک نیزہ و چہ یک انگشت کمال عارف از جہت بالا ترین وجود نفس کلیہ است جسد عارف میشود ذات عارف بجائے روح او ہمہ عالم را بطبعا بعلم حضوری در خود بیند ان عبارت سے تو اولیاء اللہ تعالیٰ کیلئے تمام جہان کا علم ثابت ہوا۔ مگر لطف تو جب ہے کہ منکر اقرار کریں مخالف مان جائے۔ اب ذرا صراط المستقیم مطبوعہ مطبع مجتبائی صفحہ ۱۱۱ ملاحظہ ہو کہ اسمیں امام الطائفہ مولوی اسمٰعیل دہلوی لکھتے ہیں افادہ (۱) برائے کشف ارواح و ملائکہ و مقامات آنہا و سیر امکنہ زمین و آسمان و جنت و نار و اطلاع بر لوح محفوظ شغل دورہ کنند و طریقش در فصل اول مفصلا مذکور شد لیکن باستعانت ہمان شغل بہر مقامیکہ از زمین و آسمان و بہشت و دوزخ خواہد متوجہ شدہ سیر آن مقام نماید و احوال آنجا دریافت کنند و با اہل آن مقام ملاقات سازد۔ ان قدوۃ المخالفین امام المنکرین مولوی اسمٰعیل دہلوی صاحب کی عبارت سے تو مخالفین کو پسینہ آگیا ہوگا اور شرم سے آنکھیں نیچی ہوئی جاتی ہونگی کہ جس چیز کے ثبوت کا تمام قوم انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کیلئے انکار کر رہی ہے اسکو امام الطائفہ نے خاص اولیاء کیلئے بھی نہیں بلکہ ہر شغل دورہ کرنیوالے کیلئے ثابت کر دیا اور اس تفصیل سے کہ کشف ارواح اور ملائکہ اور انکے مقامات اور امکنہ زمین و آسمان جنت و دوزخ کی سیر اور لوح محفوظ پر اطلاع حاصل کرنیکے لئے دورہ کا شغل کرے اب للہ انصاف کیجئے کہ دورہ کا شغل کرنیوالوں کو تو لوح محفوظ پر اطلاع حاصل ہو جائے جس میں ہر شے کا علم موجود اور نبی کریم رؤف رحیم حبیب خدا محمد مصطفےٰ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو لوح محفوظ کا علم نہ ہو۔ افسوس دورہ کا شغل کرنیوالوں اپنے مریدوں معتقدوں تک کیلئے تو لوح محفوظ کا علم ثابت کرنا اور سید عالم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لئے انکار کر جانا کس درجہ کی ایمانی قوت کا کام ہے کیوں صاحب یہی لوح محفوظ کا علم ہے جسکا نبی کریم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ وبارک وسلم کیلئے ثابت کرنا مخالفین کے نزدیک شرک ہے آج وہی علم دورہ کا شغل کرنیوالوں کیلئے ثابت کیا جاتا ہے

اور شرک نہیں ہوتا۔ کیا حبیب مصطفےٰ اعظمت حبیب خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم اسی کا نام ہے! شرم شرم
!! شرم! اپھر اُسی منہ سے یہ کہنا کہ زمین آسمان بہشت و دوزخ کے جس مقام میں جس وقت چاہیں
متوجہ ہو کر سیر کریں جب چاہیں وہاں کے حالات دریافت کر لیں وہاں کے ساکنین سے ملاقات کر لیں
جیسا کہ عبارت صراط المستقیم سے صاف ظاہر ہے۔ اور اسی منہ سے یہ کہدینا کہ اس طرح غیب کا
دریافت کرنا اپنے اختیار میں ہو کہ جب چاہے کر لیجئے۔ یہ اللہ صاحب ہی کی شان ہے کسی ولی و جن
و فرشتہ کو پیر و شہید کو امام زادے کو بھوت پری کو اللہ صاحب نے یہ طاقت نہیں بخشی کہ جب وہ
چاہیں غیب کی بات معلوم کر لیں (از تقویۃ الایمان صفحہ ۲۲) اور ایسا ہی رسالہ غیبیہ کو صفحہ میں ہے
صاحب آپ نے اس شخص کی حالات دیکھی کہ وہاں تو جنت و دوزخ زمین و آسمان کی سیر لوح محفوظ
کی اطلاع تک دورہ کا شغل کرنیوالوں کیلئے ثابت کر دی اور یہاں کسی غیب کی بات کا دریافت
کر لینا اس شخص کو انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسّلام تک کیلئے بہ تعلیم الٰہی بھی مسلم نہیں۔ پھر صراط المستقیم کے
صفحہ ۱۲۵ میں ملاحظہ فرمائیے جہاں اپنے پیر کی نسبت لکھا ہے۔ تا اینکہ کمالات طریق نبوۃ بدرجہ علیا
خود رسید الہام و کشف بعلوم حکمت انجا مید عجب حال ہے ان حضرات کا کہ انبیاء صلوٰۃ اللہ علیہم و سلامہ کے
جس بات کے ثبوت کا انکار کرتے ہیں اپنے پیر کیلئے وہی ثابت کرتے ہیں بہر حال اگرچہ مخالفین
نے اس مسئلہ میں بہت سی سختیاں کی ہیں اور انکار میں بہت سرگرم ہیں مگر پھر بھی مجبوری کہیں
کہیں انکھی کہی چڑھ گئی ہے۔ اب میں دکھاتا ہوں کہ مخالفین نے کہاں کہاں اور کیسے کیسے قسم
کے ہیں براہین قاطعہ مؤلفہ مولوی خلیل احمد انبیٹھوی مصدقہ مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی
صفحہ ۵۱ میں ہے ان اولیاء کو حق تعالےٰ نے کشف کر دیا کہ انکو یہ علم حاصل ہو گیا اگر اینچ فخر
عالم علیہ السّلام کو بھی لاکھ گونا اس سے زیادہ عطا فرما دے ممکن ہے مگر ثبوت فعلی اس کا کہ عطا کیا ہے
کس نص سے ثابت ہے ذرا ارباب عقل توجہ فرمائیں کہ اولیاء کیلئے تو کشف تسلیم کر لیا اور فخر عالم علیہ الصلوٰۃ
والسّلام کیلئے صرف ممکن مانا اور ثبوت فعلی کا انکار کر دیا جس پر بہت سے نصوص موجود ہیں تو یہ کہدیا کہ کس
نص سے ثابت ہے اور اولیاء کیلئے ثبوت فعلی تسلیم کر لیا یہ بھی غنیمت سمجھو جو ممکن کہدیا ورنہ آجکل تو شرک ہی
کہا کرتے ہیں اب زبان سے ممکن نکلا ہے اور اولیاء کیلئے واقع مانا ہے کس قدر شرم کی بات ہے کہ جو علوم اولیاء
کیلئے تسلیم کرلئے پہلے انبیاء اور اُنہیں سے بھی سید الانبیاء صلوٰۃ اللہ علیہ وسلم کے لئے تسلیم نہ کرنا اللہ ایمان کی

اور ہدایت نصیب کرے نصیحۃ المسلمین صفحہ ۴ سطر ۱۵۔ میں مولوی خرم علی صاحب لکھتے ہیں۔

مولوی خرم علی صاحب کا اقرار

سوال بعضے لوگ کہتے ہیں کہ پیغمبر خدا نے بہت چیزوں کی خبر دی ہے کہ آگے یوں ہوگا اگر علم غیب انکو نہ تھا تو خبر کیوں کر دی اور اولیاء کا بھی اسیطرح حال ہے دیکھو فلانے بزرگ نے کہا تھا کہ فلانے روز مر جائیگے ویسا ہی ہوا اور کسی لے کہا تھا کہ تیرے چار بیٹے ہونگے سو چار ہی ہوئے اسکا جواب یہ ہے کہ یہ انکو اللہ کے بتانے سے ہوا تھا۔ اس کو علم غیب نہیں کہتے ای صاحب یہ کون کہتا ہے کہ غیب کو بے تعلیم الٰہی خود بخود علم ہے جو علم ثابت کرتے ہیں تعلیم الٰہی ثابت کرتے ہیں ا ہکا ان مولوی صاحب نے تسلیم کر لیا۔ رہا انکا یہ فرمانا کہ اس کو علم غیب نہیں کہتے یہ ایک لفظی نزاع ہے علم غیب نہیں کہتے تو اور کچھ نام رکھو مگر وہ علم تو تسلیم کر دگے جسے ہم نے مانا کہ لفظ غیب تمہاری چڑ سہی یوں ل تو کہدگے کہ نہیں جمیع ممکنات ما وجد و یوجد کا علم اللہ جل شانہ نے عطا فرمایا۔ رہا منکرین کا یہ وہم کہ غیب وہ ہے جو بے تعلیم حاصل ہو یہ محض خام خیال ہے جس کی آئندہ انشاء اللہ العزیز تصریح و تشریح کی جائیگی نیز رسالہ کشف الغطا مؤلفہ مولوی محمد سعید محدث بنارسی صفحہ ۶۴ سطر ۱۱ اور شرح عقائد مطبوعہ مطبع نولکشور صفحہ ۱۲۲ میں ہے یہ وہ کتاب ہے جو حنفیہ کے عقائد میں درسیہ کتاب ہے و بالجملۃ العلم بالغیب امر تفرد بہ اللہ تعالیٰ لا سبیل الیہ للعباد الا باعلام او الہام بطریق المعجزۃ او الکرامۃ او ارشاد الی الاستدلال بالامارات فیما یمکن فیہ ذلک ولہذا ذکر فی الفتاوی ان قول القائل عند رؤیۃ ہالۃ القمر یکون مطر مدعیا علم الغیب لا بعلامۃ کفر یعنی حاصل کلام یہ ہے کہ علم غیب کا ایک ایسا امر ہے کہ اللہ تعالیٰ ہی اس سے متفرد ہے بندوں کو اسکے حصول کا کوئی طریقہ نہیں مگر اللہ بطریق وحی یا الہام کے بتائے یا بطریق معجزہ یا کرامت کی استدلال کرنا علامت سے جہیں ممکن ہو اسی لئے فتاوی میں ذکر کیا ہے کہ چاند کے ہالہ کو دیکھکر کوئی غیب کا مدعی بنکر کہے کہ پانی برسیگا یہ کفر ہے انتہی بلفظہ اس عبارت سے یہ معلوم ہوا کہ بندوں کا علم بالغیب کے حصول کا کوئی ذریعہ نہیں مگر اللہ جلشانہ کی تعلیم اور وحی و الہام کی ذریعہ سے بطور معجزہ اور کرامت کے ہوتا ہے پس جملہ شبہتین یہی کہتے ہیں کہ حضرت کو یہ علم باعلام الٰہی حاصل ہوا اور یہ آنحضرت کا معجزہ ہے صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تذکرۃ السیف مؤلفہ مولوی عبدالکریم کو چھپی صفحہ ۱۰ سطر ۵ میں ہے پس علم ما کان و ما یکون اور جزئیات و کلیات کا اور علم خواطر و نیات کا جو وقت الہام

مولوی عبدالکریم صاحب کا اقرار

نے معلوم کر دیا اسیوقت بین ہوا اور جب مجلس میں سالے عالم کے حالات بتا دیے اسی مجلس میں یا نہ دائم
دستمر پس جن جن واقعات کا کہ پہلے بیان کئے ہیں سرور عالم سردار بنی آدم نبی اکرم محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ
علیہ وسلم سے سعود بطریق معجزہ بتعلیم الٰہی اوقات معینہ متعددہ میں ہوئے ہیں جسکو دوام و استمرار فی کل الاوقات
نہیں ہے یہی قاعدہ ہمارے معجزات کا انبیاء علیہم السلام کے اور کرامات کا اولیاء عظام کے ہے نہ فی سائر
الاوقات والا زمنہ انتہٰی بلفظہ صاحبان عقل و فہم اس عبارت پر غور فرمائیں اور یہ ملحوظ رکھیں کہ مولوی عبد
الکریم جنکی یہ عبارت ہے علم نبی کریم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ وسلم کے پکے منکر ہیں مگر یہاں دلیل
ثبوت سے مجبور ہو کر صراحت سے اقرار کر رہے ہیں کہ علم ماکان ومایکون اور جزئیات و کلیات کا اور علم
خواطر و نیات کا جو وقت اللہ تعالےٰ نے معلوم کرا دیا اسیوقت میں ہوا اور جب مجلس میں سارے
عالم کے حالات بتا دیئے بھی مجلس میں رہا۔ اب دیکھئے کہ یہ کیسا صاف اقرار ہے مگر چونکہ منکر ہیں
سے ہیں اس وجہ سے ایک حیلہ بھی کر گئے کہ وہ ہمیشہ نہیں رہتا اور یہ صرف زبانی بات ہے اس پر کوئی
دلیل نہ شاہد کوئی پوچھے کہ آپ نے کہاں تصریح پائی کہ علم عطا فرما کر چھین لیا جاتا ہے بے دلیل
محض تعصب سے یہ کہدیا کہ ہمیشہ نہیں رہتا میں کہتا ہوں کہ جب آپ نے اقرار کر لیا تو تھوڑی دیر کے
لئے اگر اس سے آپ کے مذہب کے سب تار و پود ٹوٹ گئے کیونکہ جب آپکا رسالہ نے اثبات علم ماکان
ومایکون ہی کا شرک بتایا ہے اور آپ نے وہ تھوڑی دیر کے لئے ثابت کیا تو آپکا مدعا یہ ہو گیا کہ تھوڑی دیر
کے لئے تو شرک ہو سکتا ہے یعنی انبیاء اولیاء (معاذ اللہ) خدا بن سکتے ہیں استغفر اللہ ای حضرت
توبہ کیجئے اگر علم ماکان ومایکون کا اثبات کسی مخلوق کے لئے بتعلیم الٰہی شرک ہوتا تو اک لحظہ کیلئے بھی
شرک ہوتا اور جب آپ تھوڑی دیر کے لئے مان رہے ہیں تو ہمیشہ کیلئے تسلیم کرنا بھی شرک نہیں ہو سکتا
پھر کسطرح ممکن نہیں کہ آپ یہ ثابت کر سکیں کہ وہ علم تھوڑی دیر کے بعد جاتا رہا اور اگر ممکن
ہے تھا تو ابر ھا نکم اور یہ تو عجب تماشہ کی کہی کہ سب معجزات کا حال ہے کہ ہمیشہ نہیں تھا نہیں
بھلی کیا خوب!! ابھی حضور کو معجزات کا حال معلوم نہیں سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ
وبارک وسلم کا سایہ نہ تھا تو آپ کے قاعدے کے بموجب تو تھوڑی دیر کیلئے یہ معجزہ رہنا چاہئے تھا
حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے جسم مبارک پر مکھی نہ بیٹھتی تھی۔ ملاحظہ ہو مدارک التنزیل مجتبو
مطبوعہ مصر صفحہ ۱۳۲۱۔ ان عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

مخالفین کے اقرار سے ہی علم غیب ثابت ہو گیا

قال[۱] رسول اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام انا قاطع بکذب المنافقین لان اللہ عصمک من وقوع الذباب علی جلدک لانہ یقع علی النجاسات[۲] فیہ ایضا قال عثمان ان اللہ ما اوقع ظلک علی الارض لئلا یضع انسان قدمہ علی ذلک الظل ان آیات و احادیث واقوال اکابر ائمہ اور خود مخالفین کے اقراروں سے نبی کریم رؤف ورحیم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ واصحابہ وبارک وسلم کیلئے علم ماکان ومایکون ثابت ہوگیا اور یہی مدعا تھا والحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین محمد وآلہ واصحابہ اجمعین بحمد اللہ تعالیٰ یہ مسئلہ تو بصراحت تامہ نہایت مدلل لکھا گیا اب میں حافظ واحد نور صاحب کے رسالہ اعلاء کلمۃ الحق کا رد شروع کرتا ہوں وباللہ التوفیق وبیدہ ازمۃ التحقیق ۔

## مولوی حافظ واحد نور صاحب کے رسالہ اعلاء کلمۃ الحق کا رد

**قولہ** اعلاء کلمۃ الحق میں ہو الاول والآخر والظاہر والباطن وھو بکل شیء علیم

ایسی شان ہمارا یہی ایمان ہے (اور حاشیہ پر ہے) اور مؤلف اعلام الاذکیاء نے اپنے رسالہ کے آخر میں یوں لکھا ہے صلی اللہ علی من ھو الاول والآخر والظاہر والباطن وھو بکل شیء علیم

**اقول** ۔ مؤلف اعلاء کلمۃ الحق نے گویا یہ اعتراض کیا کہ مؤلف اعلام الاذکیاء یعنی جناب مولانا مولوی محمد سلامت اللہ صاحب نے جناب رسالتمآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں ھو الاول والآخر الخ لکھا اور یہ جناب حق سبحانہ تعالیٰ کیساتھ خاص ہے پس مخفی نہ رہے کہ یہ کلمات جناب رسالتمآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں بیان کرنا شرک ہے نہ گناہ جیسا کہ جانب مخالف نے سمجھا ۔

---

[۱] حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب میں عرض کیا کہ مجھ کو یقین ہے کہ منافق جھوٹے ہیں اسلئے کہ اللہ جلشانہ نے آپکے جسم مبارک کو مکھی کے بیٹھنے سے محفوظ رکھا ہے اسلئے کہ وہ نجاستوں پر بیٹھتی ہے [۲] یہ بھی مدارک میں ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے آپکا سایہ زمین پر نہ پڑنے دیا کہیں ایسا نہ ہو کہ اسپر قدم پڑے سبحان اللہ

**تنبیہ**

مخالفین کے اقرار ادھر بھی جابجا موجود تھے بلحاظ اختصار چھوڑ دیئے گئے ۱۲

بدن اقدس پر مکھی نہیں بیٹھتی

حضور کا سایہ زمین پر نہیں پڑتا تھا

بلکہ ایسے کلمات وصف جناب رسالتمآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مین لانا جائز اور اکابر امت کا طریقہ ہے چنانچہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ مدارج النبوۃ کے خطبہ مین فرماتے ہین ھو الاول والاٰخر والظاھر والباطن وھو بکل شیء علیم این کلمات اعجاز سمات ہم مشتمل بر ثناے الٰہیت تعالیٰ و تقدس کہ در کتاب مجید خطبہ کبریائی خود خواندہ وہم متضمن نعت حضرت رسالت پناہی است کہ وے سبحانہٗ او را بدان تسمیہ و توصیف فرمودہ۔ اس عبارت سے ظاہر ہے کہ جناب رسالتمآب صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توصیف میں یہ الفاظ کہنا درست اور علمائے امت کا طریقہ ہے بلکہ خود حضرت حق سبحانہٗ تعالیٰ نے رسول اکرم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توصیف میں یہ کلمات فرمائے ہین پس اب منکرین جو ان کلمات کو جناب رسالتمآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ثنا مین ناروا جانتے ہین خدائے کریم مولائے رحیم پر کیا اعتراض نہ کرینگے کہ اُس نے خود حضرت کی شان مین یہ کلمات فرمائے۔ یگانۂ زمانہ جناب الحاج حضرت مولانا مولوی احمد رضا خانصاحب فاضل بریلوی مدظلہٗ نے اپنے رسالۂ مبارکہ جزاء اللہ عدوہ باباہ ختم النبوۃ صفحہ ۳۴ مین نقل فرمایا علامہ محمد بن احمد بن محمد بن محمد بن ابی بکر بن مرزوق تلمسانی شرح شفا شریف میں سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہین جبریل نے حاضر ہو کر مجھے یون سلام کیا السلام علیک یا اوّل السلام علیک یا اٰخر السلام علیک یا ظاہر السلام علیک یا باطن مین نے فرمایا اے جبریل یہ صفات تو اللہ عزوجل کی ہین کہ اسی کو لائق ہین مجھ سی مخلوق کی کیونکر ہو سکتی ہین جبریل نے عرض کیا کہ اللہ تبارک تعالیٰ نے مجھے حکم فرمایا کہ حضور پر یون سلام عرض کرون اللہ تعالیٰ نے حضور کو اُن صفات سے فضیلت دی اور تمام انبیاء و مرسلین پر انہے خصوصیت بخشی اپنے نام و وصف سے حضور کے نام و وصف مشتق فرمائے وسماک بالاول لانک اول الانبیاء خلقا وسماک بالاٰخر لانک اٰخر الانبیاء فی العصر خاتم الانبیاء الی اٰخر الامم حضور کا اول نام رکھا کہ حضور سب انبیاء سے آفرینش مین مقدم ہین اور حضور کا آخر نام رکھا کہ حضور سب پیغمبرون سے زمانہ میں مؤخر و خاتم الانبیاء و نبی اُمت آخرین ہین۔ باطن نام رکھا کہ اس نے اپنے نام پاک کے ساتھ حضور کا نام نامی سنہرے نور سے ساق عرش پر آفرینش آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے دو ہزار برس پہلے ابد تک لکھا پھر مجھے حضور پر درود بھیجنے کا حکم دیا مین نے

حضور پر ہزار سال درود بھیجے اور ہزار سال بھیجے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے حضور کو مبعوث کیا خوشخبری دیتا اور ڈرسناتا اور اللہ کی طرف اُس کے حکم سے بلاتا اور جگمگاتا سورج حضور کو ظاہر نام عطا فرمایا کہ اُس نے حضور کو تمام دینوں پر ظہور و غلبہ دیا اور حضور کی شریعت و فضیلت کو تمام اہل سماوات و ارض پر ظاہر و آشکار کیا تو کوئی ایسا نہ رہا جس نے حضور پُرنور پر درود نہ بھیجے ہوں اللہ حضور پر درود بھیجے تو ربک محمود و ربک الاول والآخر والظاہر والباطن وانت الاول والآخر والظاہر والباطن پس حضور کا رب محمود ہے اور حضور محمد۔ حضور کا رب اول و آخر و ظاہر و باطن ہے حضور اول و آخر۔ ظاہر و باطن ہیں۔ سید عالم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ وبارک وسلم نے فرمایا الحمد للہ الذی فضلنی علی جمیع النبیین حتے فی اسمی وصفتی سب خوبیاں اللہ عزوجل کو کہ جس نے مجھے تمام انبیاء پر فضیلت دی یہاں تک کہ میرے نام و صفت میں ۔

**قول ۴** "اس علم غیب کے باب میں دو فرقے ہو گئے جس سے عوام خلجان میں پڑگئے ایک وہ گروہ جو پُرانے چال ڈھال پر جما ہوا ہے یعنی جنکا عقیدہ سلف صالح کے موافق ہے وہ یہ کہتے ہیں کہ علم غیب جس کا ایک شمہ اس راقم نے لکھا یہ علم بذاتہ تعالےٰ کے لئے مختص ہے۔ رہا دوسرا گروہ جن کو نئے اختراع کی فرصتیں ملیں ان لوگوں نے تیرہویں صدی میں اپنا خیال دگرگون ظاہر کیا یعنی سوائے رب العزت دوسرے کیلئے بھی علم غیب کے قائل ہوئے "

**اقول**۔ مؤلف اعلا رکلمۃ الحق نے دونوں فریقوں کے اعتقاد بیان کرنے میں انصاف کا خون ناحق کیا ہے۔ پہلے فریق کا عقیدہ پورا ظاہر نہیں کیا خیر اب میں دونوں فریقوں کے اعتقاد بیان کرتا ہوں۔ **فریق اوّل** یعنی۔ وہابی جس کو جانب مخالف یعنی مؤلف اعلا رکلمۃ الحق نے سلف صالح کے موافق بتایا ہے اسکا یہ عقیدہ ہے کہ نبی کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کا علم شیطان لعین کے علم سے بھی کم ہے (نعوذ باللہ من ذلک) چنانچہ براہین قاطعہ میں جو اس فریق کی مایۂ ناز کتاب ہے صفحہ ۵۱ میں مذکور ہے کہ "شیطان و ملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہے فخر عالم کی وسعت علم کی کونسی نص قطعی ہے کہ جس سے تمام نصوص کو رد کر کے ایک شرک ثابت کرتا ہے" حضرت جانب مخالف صاحب آپ نے اپنے سلف صالح کے موافق گروہ کے عقیدہ میں اُس کی یہ تقریر بیان نہ کی اب ذرا انصاف تو فرمایئے کہ شیطان اور ملک الموت کے لئے یہ وسعت نص سے ثابت اور

وہابیہ کے زعم میں فریقین کے اعتقاد۔

براہین قاطعہ میں شیطان و ملک الموت کے علم کی وسعت کا اقرار اور حضور کے علم کی وسعت کا انکار ہے

لی اور فخر عالم صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کے لئے اس وسعت کا قائل ہونا شرک بتا دیا اس کی کیا معنی اگر بفرض محال یہ وسعت غیر خدا کے لئے تجویز کرنا اور مان لینا شرک ہی تو بھلا شیطان اور ملک الموت کیلئے تسلیم کرنا کیوں شرک نہین اور اسپر طرہ یہ کہ وہ نص سے ثابت کہہ رہا ہی یعنی اس کا مطلب یہ ہوکہ شرک نص سے ثابت ہو معاذ اللہ اب جانب مخالف سے سوال یہ ہے کہ کیا وہ اپنے اس سلف صالح کے موافق کو مسلمان کہین گے جس نے نعوذ باللہ خدائی پاک اور قرآن مجید دونون کو شرک کر بنایا ظلم ہے کہ شرک نص سے ثابت بتایا۔ اگر سلف صالح کی موافقت اسیکا نام ہو اور آپ کے سلف صالح ایسے ہی تھے تو خدا ہمکو اور سب مسلمانان کو اُن کی موافقت سے محفوظ رکھے دوسرے یہ کہ جانب مخالف نے اپنے رسالہ اعلاء کلمۃ الحق کے صفحہ ۶ مین لکھا ہی کہ حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اعلم الخلائق ہین یعنی مخلوقات مین سب سے بڑھکر عالم ہین کیونکہ یہ بات اولاً اجماع سے ثابت ہو اقول اب مین پوچھتا ہون کہ جانب مخالف صاحب کے نزدیک شیطان اور ملک الموت مخلوقات سے ہین یا نہین اگر نہین کہیے تب تو کیا ٹھکانا ہو اور اگر کہیے کہ ہان مخلوق ہین تو براہین قاطعہ کی عبارت مذکورہ کے اعتبار سے شرک ہو اس لئے کہ صاحب براہین کے نزدیک شیطان اور ملک الموت کی برابر وسعت ثابت کرنا بھی شرک ہے اور یہ حضرت تو سب خلق سے زیادہ وسعت ثابت کرتے ہین اور سب سے بڑھکے عالم بتاتے ہین تو اپنے سلف صالح کے موافق گروہ کے نزدیک تو پکے مشرک ہوئے اب جانب مخالف سے یہ سوال ہی کہ وہ اپنی سلف صالح کے موافق گروہ کے حکم کے بموجب اپنا شرک ہونا تسلیم کرینگے یا اُن کے سلف صالح کے موافق ہونے سے انکار۔ صاحبان انصاف ملاحظہ فرماین کہ مؤلف اعلاء کلمۃ الحق کا فریق اول کو سلف صالح کے موافق کہدینا اور فوقانی یعنی اہل سنت کو گمراہ بتانا کیا انصاف کی گردن پر چھری پھیرنا نہین ہے۔ ابھی اتنے ہی سے دم لیجئے بلکہ اپنے سلف صالح کے سرغنہ اور پیشوا مولوی اسمٰعیل دہلوی کی بھی سنیئے اور انکا قول انصاف کی میزان مین تولکر خود اپنے انصاف پر آفرین کیجئے کہ آپ کے گروہ کے معلم اول مولوی اسمٰعیل تقویۃ الایمان مین یہ لکھتے ہین پھر

خواہ یون سمجھے کہ یہ بات اُن کو اپنی ذات سے ہے خواہ اللہ کے دینے سے غرضکہ اس عقیدہ سے ہر طرح شرک ثابت ہوتا ہے از تقویۃ الایمان صفحہ ۸ مطبوعہ مجتبائی ۔

جناب رسالتمآب عدیم النظیر یعنی نبی علیم وخبیر کے عدیم المثل و بے نظیر ہونے کے انکار میں تو محالات تک تحت قدرت بتاتے ہیں۔ کذب جیسے قبیح امر کو خدائے پاک کیلئے جائز کہیں اہل سنت کو منکر قدرت قرار دیں۔ معاذ اللہ اور نبی کریم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے علم کے انکار میں اللہ جل شانہ کو تعلیم پر بھی قادر نہ جانیں اور آنکھیں بدلکر صاف کہہ جائیں کہ اللہ کی تعلیم سے بھی حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ علم نہیں ہوسکتا جس کے یہ معنی کہ یا تو وہ علام الغیوب تعلیم پر قادر نہیں نعوذ باللہ یا اس کی تعلیم ایسی ناقص کہ جسکو تعلیم کرے اُسے علم نہیں آسکتا معاذ اللہ ہمارے جانب مخالف صاحب کہ ان سب باتوں کو سلف صالح کے موافق بتا رہے ہیں ذرا وہ اپنے سلف صالح مولوی اسمٰعیل دہلوی کے قول کے بموجب یہ ثابت کردیں کہ اللہ کے دینے سے بھی شرک ثابت ہوتا ہو یعنی اللہ کا تعلیم کرنا بھی شرک ہو یہ مسئلہ تو صاف بتا رہا ہو کہ صاحب تقویۃ الایمان کے نزدیک علم الٰہی بھی (نعوذ باللہ) عطائی یعنی کسی کی تعلیم سے ہے اس لئے کہ شرک تو جب ہی لازم آئے گا کہ اللہ جل شانہ کا علم بھی ذاتی نہ ہو ورنہ اتنا بڑا فرق ہونے پر کیسے شرک ہوسکتا ہے ابھی تو علم رسول اکرم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم میں کلام تھا اور ہمارے جانب مخالف اپنے سلف صالح کی موافقت میں تنقیص علم نبوی صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے درپے تھے کہ اُنکے شید الطائفہ سلف صالح مولوی اسمٰعیل دہلوی کے نزدیک اللہ جل شانہ کا علم بھی ذاتی نہ رہا (خدا کی پناہ) چنانچہ وہ تقویۃ الایمان میں یوں لکھتے ہیں سو اسطرح کا غیب کہ جبوقت چاہے معلوم کر لیجئے اللہ صاحب ہی کی شان ہے اس سے صاف ظاہر ہے کہ اللہ تعالےٰ کو بھی ہر وقت تمام چیزوں کا علم نہیں ہے بلکہ جب کبھی کسی چیز کا علم چاہتا ہے معلوم کر لیتا[1] ہو اب ذرا جانب مخالف غور کریں کہ اُنہوں نے انصاف کا خون کیا یا نہیں کہ جو۔

*حاشیہ:* مخالفین کے اقوال سے لازم آتا ہے کہ یا تو علام الغیوب تعلیم پر قادر نہیں یا اسے طرز تعلیم نہیں آتا۔ معاذ اللہ۔

*حاشیہ:* صاحب تقویۃ الایمان کے نزدیک علم الٰہی بھی ذاتی نہیں۔

*حاشیہ:* صاحب تقویۃ الایمان کے نزدیک اللہ تعالےٰ کو بھی تمام چیزوں کا ہر وقت علم نہیں۔

[1] معلوم کر لیتا ہو اللہ جل شانہ کس سے معلوم کر لیتا ہو اگر مولوی اسمٰعیل سے دریافت کیا جاتا تو شاید وہ یہی کہتے کہ میرے پیر سید احمد سے دریافت کر لیتا ہو انہی کیساتھ بہت خصوصیت ہی ہاتھ میں ہاتھ تھام کر کلام ہوتا ہو ایسے ہی دیوبندیوں نے براہین قاطعہ میں لکھا کہ رسول اللہ کو اُردو بولنا دیوبند کے مدرسے کے تعلق سے آگیا اُنہوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو شاگرد بنا دیا اُن کے پیشوا نے خدائے تعالیٰ کو بھی کیسے گوارا ہو سکے کہ خدا و رسول کیلئے اپنے سے زیادہ علم تسلیم کریں شاگردوں نے بھی علم میں کم قرار پائیں معاذ اللہ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم اہل اسلام ان بیہودہ باتوں پر نظر ڈالیں

فریق اللہ جل شانہٗ کے علم کو بھی ناقص بتاتا ہے اُس کو سلف صالح کے موافق بتا دیا۔

فریق ثانی یعنی اہل سنت کا اعتقاد یہ ہے کہ آنحضرت سراپا رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کو تعلیم الٰہی جمیع کائنات کا علم ہوا اور وہ علم الٰہی کے دریائے عظیم کا ایک قطرہ ہے چنانچہ یہ مضمون بار بار رسالوں میں شائع ہو چکا ہے۔

فریق اول یعنی وہابی۔ اس کو شرک کہتے ہیں۔ جانب مخالف انصاف کریں کہ اس کو شرک کہنے کے یہ معنی ہیں کہ یہ بعینہ صفت خاص خدا کی تھی جو بندہ میں ثابت کیگئی تو ضرور معترض یعنی وہابیہ کے نزدیک (معاذ اللہ) خدا کا علم بھی تعلیمی ہے اور خدا کا بھی کوئی نہ کوئی ضرور اُستاد ہے جس نے اس کو تعلیم کیا (استغفر اللہ) کیا جانب مخالف کے نزدیک فریق اول سلف صالح کے موافق ہے جو حضرت حق سبحانہ تعالےٰ اور اُس کے حبیب اعظم محمد صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے علم کا انکار کرتا ہے جس کے نزدیک خدا کے لئے شاگرد بن کر علم سیکھنا ضروری ہے۔ رسول کے لئے ہر طرح کا علم ثابت کرنا شرک ہے لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ الٰہی جانب مخالف اور اس کے فریق کو ہدایت فرما۔

قولہ۔ اور بعض اہل علم نے غیب کی یوں تعریف کی ہے کہ غیب وہ ہے جو حواس یا عقل سے معلوم نہ ہو سکے اور نہ حضرت حق سبحانہ نے کسی کو اس پر اطلاع دی ہو خاص رب العزت ہی کو معلوم ہو نہ غیر کو۔ اقول آپ کی لیاقت علمی بھی قابل تعریف ہے۔ وہ بعضے اہل علم کونسے ہیں جنہوں نے غیب کے یہ معنی بیان کئے ہیں کہ سوائے رب العزۃ کے اور کوئی اُس کو نہ جانے اور نہ حق سبحانہٗ تعالےٰ نے کسی کو اُس پر اطلاع دی ہو غالباً یہ بعض اہل علم بھی ویسے ہی ہونگے جیسے وہ آپ کے سلف صالح کے موافق گروہ والے تھے اکثر جہلا یہ کہا کرتے ہیں کہ جب اللہ نے تعلیم کیا تو وہ غیب کہاں رہا۔ یہ غلطی اسی باعث ہوئی کہ یہ لوگ غیب کے معنی سے ناواقف ہیں۔

اب غیب کے معنی سنئے تفسیر بیضاوی میں ہے والمراد بہ الخفی الذی لا یدرکہ الحس ولا تقتضیہ بداھۃ العقل یعنی غیب اُس پوشیدہ چیز کا نام ہے جس کو حس ادراک نہیں کرتی اور بداہۃ عقل یا نہیں لیتی اس میں یہ کہیں ذکر نہیں کہ اس کی تعلیم نہیں ہو سکتی یا تعلیم سے غیب غیب کا اطلاق نہیں ہوتا۔ یہ مخالف صاحب نے اپنی طرف سے بے ثبوت محض خلاف تصریحات مفسرین

اور کتب معتبرہ کی طرف اصلاً التفات نہ کیا۔ افسوس ہو دینی مسائل میں یہ ہوا مندیاں اپنی طبیعت سے جو چاہا بالکہدیا جسکا ثبوت نہ دار عالم میں معتقدار علما کی نظر میں آپکا یہ طرز عمل آپکی کیا وقعت پیدا کریگا تفسیر کبیر ملاحظہ ہو۔ آیہ کریمہ یومنون بالغیب کے تحت مسطور ہے قول جمہور المفسرین ان الغیب ھو الذی یکون غائبا عن الحواس ثم ھذا الغیب ینقسم الی ما علیہ دلیل والی ما لا دلیل علیہ یعنی جمہور مفسرین کا قول ہے کہ وہ غیب ہے جو حواس سے غائب ہو پھر اس غیب کی دو قسمیں ہیں۔ ایک وہ جسپر دلیل نہ ہو جس غیب کی دلیل نہ ہو وہ جناب حق سبحانہ تعالیٰ کے ساتھ خاص ہے۔ رہا وہ غیب جسپر دلیل ہو وہ مخلوق کے ساتھ خاص ہے کیونکہ اللہ سبحانہ کا علم تو کسی دلیل یا تعلیم کا محتاج ہی نہیں تو ضرور اس قسم کا غیب بندوں کے ساتھ خاص ہوگا اب فرمائیے کہ جناب کا یہ قول کہ حق سبحانہ نے کسی کو اسپر اطلاع نہ دی ہو کتنا کھلا باطل و کتب تفسیر اور جمہور مفسرین کے خلاف ہے کیا آپکے نزدیک خدا وند عالم غیب کی تعلیم پر قادر نہیں ہے اور اسپر کسیکو مطلع نہیں فرما سکتا آپ کو معاذ اللہ قرآن پاک سے دریافت کیجئے کہ اللہ سبحانہ اپنے بندوں کو غیب پر اطلاع دیتا ہے یا نہیں ارشاد فرماتا ہے وما کان اللہ لیطلعکم علی الغیب ولکن اللہ یجتبی من رسلہ من یشاء دیکھئے اس آیت میں کیسا صاف فرما دیا کہ مجتبیٰ رسولوں کو غیب پر مطلع فرماتا ہے اس مضمون کی آیتیں لکھی جائیں تو ذخیرہ ہو جائے مگر افسوس آپ ضد و تعصب کے جوش میں قرآن پاک کا خلاف کرتے چلے جاتے ہیں۔ اور اب تو فرمائیے کہ غیب بتایا جاتا ہے یا نہیں اللہ انصاف عطا فرمائے۔

قولہ ص۔ چنانچہ اس نفی غیر پر آیہ کریمہ وعندہ مفاتح الغیب لا یعلمھا الا ھو ناطق ہے

اقول جانب مخالف نے یہ آیت اس لئے نقل کی ہے تاکہ یہ ثابت کرے کہ سوائے خدا کے کوئی غیب کو نہیں جانتا مگر ہم اوپر بوضاحت بیان کر چکے ہیں کہ وہ غیب جسپر دلیل ہو اللہ جل شانہ کیساتھ خاص نہیں۔ آیت بیشک حق ہو لیکن اس سے یہ ثابت کرنا سراسر باطل کہ حضرت حق سبحانہ تعالےٰ نے کسی کو غیب کا علم تعلیم نہیں فرمایا نہ آیت کا یہ ترجمہ ہے نہ مفاد بلکہ آیت میں اس غیب کی نفی ہے جسپر دلیل نہیں اور جس کو علم ذاتی بھی کہہ سکتے ہیں یعنی جو بے تعلیم خود بخود حاصل ہو اور اگر یہ مراد نہ ہو بلکہ آیت کا یہ مطلب ہو کہ اللہ جل شانہ کے سوا کسی کو غیب کا علم تعلیم الٰہی سے بھی

نہیں ہوسکتا تو اول تو اللہ جلشانہ کا عجز لازم آئے گا (نعوذ باللہ) اور ثانیاً آیہ وافی ہدایہ ما
کان اللہ لیطلعکم علے الغیب ولکن اللہ یجتبی من رسلہ من یشاء اور آیہ کریمہ عالم
الغیب فلا یظھر علے غیبہ احدا الا من ارتضی من رسول کے بالکل خلاف ہوگا اسلئے
کہ ان آیتون سے خوب ظاہر ہے کہ اللہ جلشانہ اپنے مجتبیٰ مرتضےٰ رسولونکو غیب پر مطلع فرما دیتا ہے
پھر یہ کہنا کیونکر صحیح ہوگا کہ یہ علم تعلیم الٰہی سے بھی حاصل نہیں بلکہ ضروری یہی مطلب ہوگا کہ خود
بخود اپنی ذات اور اٹکل سے کوئی ان غیب نہیں جانتا البتہ بتعلیم الٰہی انبیاء علیہم السلام جانتے ہین
چنانچہ امام مناوی رحمہ الباری روض النضیر شرح جامع صغیر میں تحریر
فرماتے ہین فاما قولہ لا یعلمہا الا ھو فمفسر بانہ لا یعلمہا احد بذاتہ ومن ذاتہ
الا ھو لکن قد یعلم باعلام اللہ تعالی فان ثمہ من یعلمہا وقد وجدنا ذلک
بغیر واحد کما رأینا جماعۃ علموا متی یموتون وعلموا ما فی الارحام حال حمل المرأۃ
وقبلہ یعنی آیہ وعندہ الایہ کی تفسیر یہ ہے. مفاتح غیب کی کوئی خود بخود سوا خدائے تعالےٰ کے
نہیں جانتا اور اسکی تعلیم سے یقیناً جان لیتا ہے اور ہمنے ایسی جماعتون کو دیکھا کہ جنہون نے یہ جان
لیا کہ کہان مرین گے اور حالت حمل میں اور اس سے پہلے معلوم کر لیا کہ عورت کے پیٹ
مین کیا ہے لڑکا یا لڑکی . کہئیے اب بھی آیت کے معنی معلوم ہوئے یا کچھ تردد باقی ہے آپکا آیت
کو سند بنانا آیت کے معنی تک نہ پہنچنے کا ثمرہ تھا پہلے ہی تحقیق کر کے معنی سمجھ لئے ہوتے تو اسقدر
شرمندگی نہ ہوتی لیکن خیال باطل کی تائید اور مذہب مردود کی حمایت آپ کو دیدہ ودانستہ
بھی ایسے اعتراض پیش کرنے پر مجبور کرے تو تعجب نہیں اس لئے مناسب ہے کہ مین آپ کو خوب
اطمینان دلاؤن ملاحظہ فرمائیے تفسیر احمدی صحیح اس میں ہر دلک ان تقول ان علم ھذہ
الخمسۃ وان کان لا یعلمہا احد الا اللہ لکن یجوز ان یعلمہا من یشاء من
محبیہ واولیائہ بقرینۃ قولہ تعالی ان اللہ علیم خبیر بمعنی المخبر اس تفسیر سے بھی صاف
ظاہر ہے کہ اللہ جل شانہ اپنے محبین اور اولیا میں سے جس کو چاہے امور خمسہ کا علم بھی تعلیم فرمادے
الغرض جتنی آیتون میں یہ مذکور ہے کہ کوئی غیب کو نہیں جانتا سب سے یہی مقصود ہے کہ خود بخود
بے تعلیم الٰہی نہیں جانتا ملاحظہ ہو مجمع النہایہ فی بدایۃ الخیر والغایہ علامہ شنوانی رحمہ اللہ

تعالےٰ فرماتے ہین لا یعلم متی تقوم الساعۃ الا اللہ فلا یعلم ذلک ملک مقرب ولا نبی مرسل قال بعض المفسرین لا یعلم ھذہ الخمس علما لدنیا ذاتیا بلا واسطۃ الا اللہ فالعلم بھذہ الصفۃ مما اختص اللہ تعالیٰ بھا واما بواسطۃ فلا یختص بہ تعالیٰ حاصل یہ کہ امور خمسہ کا علم ذاتی لدنی بے واسطہ اللہ جلشانہ کے سوا کسی کو نہین لیکن علم بواسطہ اللہ تعالےٰ کیساتھ مختص نہین وہ سبحانہ جسے چاہے تعلیم فرمادے اور اس نے جسے چاہا تعلیم فرمایا شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمہ اللہ تعالےٰ اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ میں تحریر فرماتے ہین مراد آنست کہ بے تعلیم الٰہی بحساب عقل ہیچکس اینہا راندانداینہا از امور غیب اند کہ جز خدا کسے آنرا نداند مگر آنکہ وے تعالےٰ از نزد خود کسے را بوحی والہام بدانا ندا تو بالکل پردہ اٹھ گیا کہ مراد یہ ہے کہ بے تعلیم الٰہی کوئی شخص ان امور کو اٹکل اور قیاس سے نہین جانتا کہ یہ امور غیب ہین سوائے خدا کے کوئی اسکا جاننے والا نہین مگر جس کو اللہ جلشانہ نے وحی والہام کے ذریعہ سے تعلیم فرمایا ہو اب بخوبی ثابت ہوگیا کہ آیہ شریفہ مین غیب کی نفی مطلق نہین بلکہ خود بخود اپنی عقل سے جاننے کے نفی ہی۔ جانب مخالف نے آیت کے معنے سمجھنے میں خطا کی اور غلط استدلال کیا۔ مذکورہ بالا جملہ روایات و تفاسیر کا خلاف کیا اگر انپر نظر نہ تھی تو آیت سے استدلال کرنیمین جرأت نہ کرنا چاہئیے تھا عجب ہے کہ مخالف اپنی غلط فہمی کو اپنے باطل مدعا کی دلیل بنانا چاہتا ہے قولہ اور اسی معنے کے اعتبار سے ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے شرح فقہ اکبر مین تحریر فرمایا ہے وذکر الحنفیۃ تصریحا بالتکفیر باعتقاد ان النبی صلے اللہ علیہ وسلم یعلم الغیب لمعارضۃ قولہ تعالیٰ قل لا یعلم من فی السمٰوٰت والارض الغیب الا اللہ

اقول علامہ ملی قاری رحمۃ اللہ تعالےٰ اسی غیب پر حکم تکفیر نقل کرتے ہین کہ جسپر دلیل نہ ہو اور یہ ہمارا عقیدہ ہی کہ جس غیب پر دلیل نہ ہو وہ حضرت حق سبحانہ تعالیٰ کے ساتھ خاص ہی جیسا کہ مذکور ہو چکا رہا وہ غیب جسپر دلیل ہی وہ حضرت حق سبحانہ تعالےٰ نے اپنے حبیب پاک حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو مرحمت فرمایا ہو۔ لطف تو جب ہے کہ میں اس مدعا پر خود علامہ علی قاری رحمہ اللہ تعالےٰ ہی کی شہادت پیش کرون جس سے جانب مخالف نے استدلال کیا ہو ملا علی قاری رحمۃ اللہ تعالےٰ شرح شفا جلد اول صفحہ میں فرماتے ہین (ما اطلع علیہ من الغیوب) ای الامور الغیبیۃ فی الحال (وما یکون) ای سیکون فی الاستقبال مطلب یہ ہے

شرح فقہ اکبر کی عبارت سے من جانب مخالف اور صاحب کشف الغطاء و سہم الغیوب و دلیس کی غلط فہمی اور اس کا جواب۔

ملا علی قاری کی شرح شفا سے فخر عالم کے لئے ما کان و یکون کے علم کا اثبات۔

حضور کا ایک مجلس میں تمام مخلوقات کے مبدا و معاد کی خبر دینا

کہ آنحضرت صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کو امور غیبیہ یہ حال و استقبال پر مطلع فرمایا ہے۔ کیا یہی علامہ علی قاری خود اسی پر کفر کا فتوے ابھی دیتے ہیں۔ اے مخالف صاحب فرا ہوش و خرد سے کام لیجئے آپکا خیال کہاں ہے اور تماشہ دیکھئے پھر یہی علامہ رحمۃ اللہ تعالیٰ مرقاۃ شرح مشکوٰۃ شریف جلد پنجم صفحہ ۲۴۲ میں امام ابن حجر عسقلانی سے نقل کرتے ہیں دل ذلک علی انہ اخبر فی المجلس الواحد بجمیع احوال المخلوقات من المبدأ الی المعاد والمعاش وتیسیر ایراد ذلک کلہ فی مجلس واحد من خوارق العادۃ امر عظیم یعنی حضور سید یوم النشور صلوٰۃ اللہ علیہ وسلامہ نے ایک ہی مجلس میں مبدا اور معاش و معاد دنیا و آخرت سب کی خبر دی اور یہ خوارق عادت میں سے ایک بڑا امر ہے اور ابھی یہی نہیں کہا جاسکتا کہ جناب مصطفے صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا علم اسی میں منحصر ہے بلکہ اس علم عظیم کی غایت کا درک ہماری قدرت سے باہر ہے اس سے وہی ذات پاک واقف ہے جس نے عطا فرمایا۔

اب غور فرمائیے۔ کہ یہی ملا علی قاری رحمۃ اللہ تعالے اپنی عبارتیں رسول اکرم صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کا علم عطائی کل بنسبت امور غیب صاف ثابت کر رہی ہیں اور اس وضاحت سے کہ حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دین اور دنیا کے سب امور سے واقف تھے بلکہ اسکی اطلاع بھی دی۔ کیا یہی علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ایسی پر اعتقاد والے کو کافر بتاتے ہیں؟ مجھے مخالفین کی عقل پر تعجب آتا ہے کہ وہ کس قسم کے لوگ ہیں جو اتنا نہیں سمجھ سکتے کہ علامہ علی قاری رحمۃ الباری اپنے ہی اعتقاد پر کفر کا فتویٰ دے سکتے ہیں وہ عبارت جو جانب مخالف نے نقل کی ہے اسی غیب کے اعتقاد پر تکفیر کی ہے کہ جسپر دلیل ہے یعنی علامہ علی قاری رحمۃ اللہ نے کسی مخلوق کے بالذات و بے تعلیم الٰہی عالم ہونے کے اعتقاد پر تکفیر کا حکم نقل کیا اور یہ بالکل صحیح اور یہاں اور یہ جب جانب مخالف کی خوش لیاقتی کہیے یا جوش تعصب سمجھئے کہ انہوں نے مثبتین علم نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر اس عبارت سے حکم تکفیر لگا دیا اور یہ کہ پوری عبارت بھی نقل نہیں کی جو مطلب واضح کر دیتی پوری عبارت ملا علی قاری رحمۃ اللہ تعالے کی یہ ہے ثم اعلم ان الانبیاء لم یعلموا المغیبات من الاشیاء الا ما اعلمہم اللہ تعالیٰ وذکر الحنفیۃ تصریحا بالتکفیر باعتقاد ان النبی علیہ السلام یعلم الغیب لمعارضۃ قولہ تعالیٰ قل لا یعلم من فی السمٰوات والارض الغیب الا اللہ۔ اس عبارت سے صاف ظاہر ہے کہ انبیاء علیہم السلام غیب نہیں جانتے مگر اسی قدر جو تعلیم الٰہی سے ہو اور حنفیہ نے اس اعتقاد پر تکفیر کی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالے علیہ وسلم خود بخود یعنی بے واسطہ تعلیم الٰہی کے عالم الغیب ہیں اور یہ بالکل بجا ہے مگر مقصود صاف بات تھی جسکو عبارت کی قطع و برید سے پیچیدہ کرنا چاہا ہے

**قولہ** پس اس بیان سے یہ امر خوب ظاہر ہو گیا کہ جناب العالمین مطلقاً علام الغیوب ہے اور خلائق کو باطلاعہ تعالیٰ بعض مغیبات کا علم عطا ہو گیا ہے (الیٰ ان قال) تو مخلوق کا علم خالق رب الارباب کے علم کے مساوی اور برابر نہیں ہو سکتا۔ الخ

**اقول اولاً۔** حافظہ نباشد کا مضمون ہے ابھی تو آپ یہ فرما چکے ہیں کہ غیب وہ ہے جو حواس یا عقل سے معلوم نہ ہو سکے اور نہ حضرت حق سبحانہ نے کسی کو اس پر اطلاع دی ہو خاص رب العزت کو معلوم ہو نہ غیر کو آپ اب یہ کیسے فرماتے ہیں کہ خلائق کو باطلاعہ تعالیٰ بعض مغیبات کا علم عطا ہو گیا ہے۔ جب غیب کا علم خاص رب العزت کے سوا غیر کو ہوتا ہی نہیں اور حق سبحانہ کسی کو اطلاع نہیں دیتا تو مخلوق کو بعض مغیبات کا علم کس طرح عطا ہوا؟ یہ تناقض اقوال جناب نے کس مصلحت سے تحریر فرمائے ہیں اور ان دونوں میں سے جناب نے کس قول کو سچا اور کس کو جھوٹا قرار دیا ہے مگر بات یہ ہے کہ آپ کا یہ قول (کہ غیب وہ ہے جو کسی کو بتایا نہ جائے) اس درجہ صریح البطلان اور پادر ہوا تھا کہ آپ خود بھی اس پر قائم نہ رہ سکے اور حق کے مقابل تعصب سے جب کام لیا جاتا ہے تو یہی انجام ہوتا ہے۔

**ثانیاً** ابھی آپ ملا علی قاری سے حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ کے غیب جاننے کے اعتقاد پر کفر کا حکم سنا چکے ہیں اور یہاں مخلوق کیلئے بعض مغیبات کے علم کے خود قائل ہوئے تو فرمائیے اس کفر میں جناب کا بھی حصہ ہے یا نہیں؟ اگر نہیں تو اس محرومی کی وجہ بیان کیجئے ؎

الجھا ہے پاؤں یار کا زلف دراز میں　　آج آپ اپنے دام میں صیاد پھنس گیا

اب فرمائیے ملا علی قاری علم ذاتی کے اعتقاد پر تکفیر فرماتے ہیں یا عطائی کے ؎

دیدی کہ خون ناحق پروانہ شمع را　　چنداں اماں نداد کہ شب را سحر کند

**ثالثاً** اگر درحقیقت آپ کا یہ عقیدہ ہوتا کہ حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بعطائے الٰہی جملہ اشیاء کا علم حاصل ہے اور اس کو بعض مغیبات سے تعبیر کرتے ہیں اور علم الٰہی کے مقابلہ میں یہ بہت قلیل ہے اگرچہ بجائے خود تمام ملکوت سماوات و ارض تک وسیع ہو تو تسلیم تھا مگر مشکل تو یہ ہے کہ آپکا گروہ علم الٰہی کی عظمت سے بالکل ناواقف ہے جہاں حضور کیلئے جمیع اشیاء کا علم ثابت کیا اور آپ لوگ گھبرائے کہ خدا کی برابر کر دیا تو بات یہ ہے کہ آپ خدائے پاک کا علم اسی قدر سمجھتے ہیں اگر آپکو یہ معلوم ہوتا

علم حق کے سامنے جمیع اشیاء کے علوم نہایت قلیل ہیں تو آپ کو حضور کیلئے انکے ثابت ہونے سے ایسا
گھبرا اور دہشت نہ ہوتی اور آپ اسکو علم الٰہی کے مساوی نہ کہتے لیکن آپ اس غلطی میں تو اپنی بے علمی
سے مبتلا ہیں تفسیر خازن جلد ۳ صفحہ ۱۹۳ قال المفسرون لما نزلت بمکۃ ویسئلونک عن الروح
الایۃ وھاجر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الی المدینۃ اتاہ احبار الیھود وقالوا یا محمد
بلغنا انک تقول وما اوتیتم من العلم الا قلیلا اتعنینا ام قومک فقال علیہ الصلوٰۃ
والسلام کلا قد عنیت قالوا الست تتلوا فیما جاءک انا اوتینا التوراۃ فیھا علم کل
شیء فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ھی فی علم اللہ قلیل الخ یعنی مفسرین نے فرمایا
کہ جب آیۂ کریمہ ویسئلونک عن الروح الایۃ مکہ میں نازل ہوئی اور حضور سرور عالم علیہ
الصلوٰۃ والسلام نے مدینہ طیبہ کی طرف ہجرت فرمائی آپ کی خدمت میں علمائے یہود نے حاضر
ہو کر عرض کیا اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہمیں خبر پہنچی ہے کہ آپ فرماتے ہیں وما اوتیتم من العلم
الا قلیلا یعنی تم نہیں دئے گئے علم سے مگر تھوڑا کیا آپ ہمکو مراد لیتے ہیں یا اپنی قوم کو حضور
نے فرمایا ہر ایک سب کو مراد لیتا ہوں انھوں نے عرض کیا کہ آپ کے پاس جو خدا کا کلام
آیا ہے اسمیں آپ یہ نہیں پڑھتے کہ ہم کو توریت عطا ہوئی اسمیں ہر چیز کا علم ہے حضور نے
فرمایا کہ وہ علم الٰہی کے حضور قلیل ہے فرمایا کیا اب بھی آپ اللہ تعالیٰ کے علم بے نہایت کو
جمیع اشیاء میں محدود و منحصر سمجھکر حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کیلئے جمیع اشیاء کا علم ثابت ہونے
پر یہ الزام دیجئے کہ مخلوق کا علم خالق کی برابر کر دیا۔ کیا اب بھی علم الٰہی کی عظمت سے آنکھیں
بند کر لیجئے علم الٰہی کو جمیع اشیاء کی چار دیواری میں محدود سمجھنا کسقدر نادانی ہے اور ششتین
علم سرور عالم علیہ السلام کو تساوی اور خدا کی برابر کر دینے کا الزام دینا اسی بنا فاسد پر تھا لہٰذا
اہل سنت نے مجملہ حضور کو خدا کی برابر نہ کہا مگر آپ نے علم الٰہی کو گھٹا کر خدا کو رسول کی برابر ٹھہرا دیا
بلکہ رسول سے بھی کم کر دیا کیونکہ رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کا علم بھی اس حد میں محدود نہیں
عنایت الٰہی نے آسمانوں اور زمینوں کے ملک بھی حضور کی وسعت علمی کے سامنے قلیل ہیں
اور حضور کا علم ان سے بھی اکثر و افضل ہے تفسیر خازن جلد ثالث صفحہ ۴۳ میں ہے قلت ملکوت السمٰوٰت
والارض من بعض آیات اللہ ایضا وآیات اللہ افضل من ذلک واکثر الذی اراہ محمد صلی اللہ

[illegible]

حضور کا علم آسمانوں زمین سے افضل ہے

Click For More
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

علیہ وسلم من اٰیاتہ وعجائبہ تلک اللیلۃ کان افضل من ملکوت السمٰوٰت والارض
یعنی میں کہتا ہوں کہ ملکوت سمٰوٰت وارض بھی آیات الٰہیہ میں سے بعض ہیں اور بیشک آیات الٰہیہ جس سے افضل
ہے وہ اکثر ہیں اور شب معراج جو آیات و عجائب اللہ تعالیٰ نے حضور انور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو معائنہ
کرائے وہ ملکوت سمٰوٰت و ارض سے افضل ہیں اب انصاف کیجیے کہ ملکوت سمٰوٰت و ارض جب حضور کے علم کا
بعض ہوئے تو حضور کیلئے اُنکے ثابت کرنیکو یہ کہنا کہ خدا سے تعالیٰ کی برابر کر دیا صاف یہ معنی رکھتا ہے کہ رب
اللہ سبحانہ کو اتنا ہی علم ہے مخالفین کسقدر غلطی میں مبتلا ہیں سینوں کو الزام دینے اور سادہ لوحوں کو ثابت کر کے
شوق میں علم الٰہی کی عظمت گھٹانے کے درپے ہو رہے ہیں اللہ تعالیٰ ہدایت فرمائے اور ایسی ضد اور ہٹ
سے پناہ میں رکھے۔ ملکوت سمٰوٰت و ارض جس سے حضور انور کا علم بھی وسیع ہے اُس میں علم الٰہی کو منحصر
کر دینا کسقدر ظلم ہے۔ اب فرمائیے کہ حضور کیلئے ملکوت سمٰوٰت و ارض کا علم ثابت کرنے سے خدا و رسول
کا برابر ہو جانا کس طرح ممکن ہے۔ اگر خداوند عالم کے علم کی عظمت کا کچھ پتہ ہو تو مخالفین حق تعالیٰ
اور اُس کے رسول علیہ السلام کے علم میں فرق کر سکیں علماء اہل سنت نے اس فرق کی تصریحیں فرما دی ہیں
خود اعلام الاذکیا کے ص ۳۶ پر اعلیحضرت مولانا مولوی احمد رضا خانصاحب دامت برکاتہم کی تقریظ موجود ہے
جس میں یہ جملہ بغور ملاحظہ کیجیے والعیاذ باللہ میں کو اتنا نہیں سوجھتا کہ علم الٰہی ذاتی علم خلق عطائی وہ
واجب یہ ممکن وہ قدیم یہ حادث۔ وہ نامخلوق یہ مخلوق۔ وہ نامقدور یہ مقدور وہ ضروری البقا
جائز الفنا۔ وہ ممتنع التغیر یہ ممکن التبدل ان عظیم تفرقوں کے بعد احتمال شرک نہ ہوگا مگر کسی مجنون
کو۔ اب کہیے کہ باوجود اتنے تفرقوں کے کوئی عاقل مساوی علم الٰہی کے کہہ سکتا ہے؟ ہرگز نہیں پھر بھلا
کیا ضرورت تھی جو آپ نے ایک رسالہ لکھدیا اور بہت سا خون جگر کھایا مگر درحقیقت آپ کا اعتقاد تو یہ ہے
جو آپکی اور آپکے فریق کی تقریروں سے ظاہر ہے کہ سرور عالم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گنتی کی دو چار چیزیں
بتا دی گئیں باقی نہیں وہ دیوار کے پیچھے کا بھی حال معلوم نہیں چنانچہ براہین قاطعہ مطبوعہ ہاشمی پریس ص ۴۶
میں لکھتے ہیں اور شیخ عبدالحق روایت کرتے ہیں کہ مجھ کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں باوجودیکہ حضرت شیخ مدارج
شریف میں فرماتے ہیں وایں سخن اصلے ندارد و روایت بداں صحیح نشدہ یعنی نہ اثبات کی کچھ اصل نہ روایت
اسکے ساتھ صحیح مگر باوجود اس کے حضور علیہ الصلوٰۃ کے علم کی تنقیص کے لئے شیخ پرا تہام یہ ہے
آپ کا عقیدہ حضور کے علم کی نسبت اور یہ ہے آپ کی دیانت کا نمونہ کہ شیخ جس بات کو باطل و

براہین قاطعہ ص ۵۱

[illegible] ص ۵۰

بے اصل بتائیں آپ شیخ ہی کو اس کا تہمت بتائیں اور آپ کا یہ قول کہ علم محیط نہیں رکھتے جس
معنی پر کہ آپ گمان کرتے ہیں بالکل باطل ہے اور اس مدعا پر جو استدلال آپ نے شاہ عبدالعزیز
صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ سے کیا ہے وہ آپ کی بے احتیاطی اور بیجا تصرف کا نمونہ ہے
بے احتیاطی تو یہ کہ شاہ صاحب کی عبارت فارسی ہے آپ نے اُردو لکھی اور نسبت
شاہ صاحب کی طرف کر دی اور بیجا تصرف یہ کہ بے موقع نقل کی اُس سے مراد غلط سمجھی شاہ
صاحب کی مراد یہ ہے کہ علم الٰہی کو کسی مخلوق کا علم محیط نہیں ورنہ رسول اکرم صلے اللہ تعالے
علیہ وسلم کے علم پر محیط کا اطلاق درست ہے چنانچہ تفسیر روح البیان جلد سادس صفحہ
۴۴ مطبوعہ مصر میں ہے وکذا صار علمہ محیطا بجمیع المعلومات الغیبیۃ الملکوتیۃ
کما جاء فی حدیث اختصام الملئکۃ انہ قال فوضع کفہ بین کتفی فوجدت
بردھا بین ثدیی فعلمت علم الاولین والاخرین وفی روایۃ علم ما کان وما
یکون حاصل اس عبارت کا یہ ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا علم تمام مغیبات
ملکوتیہ پر محیط ہوا چنانچہ حدیث اختصام ملائکہ میں ہے کہ آپ نے فرمایا کہ پروردگار نے
اپنا کف دست فیض و رحمت میرے دونوں شانوں کے درمیان رکھا میں نے
اس کے وصول فیض کی سردی اپنی دونوں چھاتیوں کے درمیان پائی پس
مجھے علم اولین و آخرین حاصل ہو گیا اور ایک روایت میں ہے کہ گذشتہ و آئندہ کا
تمام علم حاصل ہو گیا مرقاۃ شرح مشکوٰۃ شریف جلد پنجم صفحہ ۲۳۱ پر تحت حدیث انی
لاعرف اسماءھم واسماء آبائھم والوان خیولھم سطور ہے فیہ مع کونہ من المعجزات
دلالۃ علی ان علمہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم محیط بالکلیات والجزئیات
من الکائنات وغیرھا یعنی آنحضرت صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کے اس خبر دینے میں
باوجود معجزہ ہونے کے اس پر بھی دلالت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کا علم کائنات
وغیرہا کے کلیات و جزئیات پر محیط ہے شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالے
اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ میں حدیث اختصام ملائکہ کے جملہ فعلمت ما فی السموٰت

والارض کی شرح میں فرماتے ہیں پس دانستم ہرچہ در آسمانہا و ہرچہ در زمین بود

عبارت است از حصول تمامہ علوم جزوی و کلی و احاطۂ آن اور مدارج شریف کے خطبہ مین فرماتے ہین وہ سے صلی اللہ علیہ وسلم دانا است بر ہمہ چیز از شیونات ذات و صفات حق و اسماء و افعال و آثار و بجمیع علوم ظاہر و باطن و اول و آخر احاطہ نمودہ است و مصداق فوق کل ذی علم علیم شدہ منصف کے لئے یہ چار گواہ کم نہین وہ سمجھ سکتا ہے کہ آن حضرت صلی اللہ تعالے علیہ وسلم کو حضرت حق تعالے نے کائنات وجمیع ہا کے تمام علوم ظاہر اور باطن اول و آخر جزوی اور کلی پر محیط کر دیا ہے مگر جس کے دل مین انصاف اور حق طلبی کا مادہ ہی نہ ہو اُسکے لئے ہزار بھی کم ہین۔ آپ نے جو آیۂ شریفہ ولا یحیطون بشئ من علمہ الا بما شاء نقل فرمائی وہ بالکل حق ہے مگر فہم نصیب اعداء آپ نے اُس کا ترجمہ تک غور سے نہین دیکھا۔ آیت بصراحت فرما رہی ہے کہ وہ علم الٰہی کا احاطہ نہیں کر لیتے اور جو عبارت تفسیر کبیر سے جانب مخالف نے نقل کی ہے اسمیں بھی ھوان علمہم سے ظاہر ہے کہ نفی احاطۂ علم باری سبحنہ تعالے کی ہے یہی ہمارا مذہب ہے کہ علم الٰہی محیط ہے محاط نہین۔ رہا آپ کا یہ فرمانا کہ مخلوق کا علم قلیل ہے یہ بیان ہو چکا کہ جناب باری عز اسمہ کے سامنے تمام مخلوقات کا علم قلیل ہے۔ اور وہ نسبت بھی نہین رکھتا ہے جو ذرہ کو آفتاب اور قطرہ کو سمندر کے ساتھ ہے جیسا کہ آپ نے آیۂ شریفہ وما اوتیتم من العلم الا قلیلا نقل فرمائی ہے اور نیز عبارتین نقل کی ہین اور بخاری شریف میں ہے

[آیۂ ولا یحیطون کی تفسیر اور عبارت تفسیر کبیر و بخاری کا جواب]

وقع عصفور علی حرف السفینۃ فغمس منقارہ فی البحر فقال الخضر لموسیٰ ما علمک وعلمی وعلم الخلائق فی علم اللہ تعالیٰ الا مقدار ما غمس ھذا العصفور منقارہ الحدیث حاصل یہ کہ کشتی کے کنارہ پر ایک چڑیا نے بیٹھکر اپنی چونچ دریا میں تر کی تو حضرت خضر علیہ السلام نے موسےٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام سے کہا کہ میرا اور تمہارا اور تمام مخلوق کا علم جناب باری تعالے کے علم کے سامنے اتنا ہی ہے جیسا کہ دریا کے مقابلہ میں اس چڑیا کا چونچ تر کر لینا امام محمد غزالی رحمہ اللہ کیمیائے سعادت میں لکھتے ہین ہیچ سلیم دل نبود کہ اینقدر نداند کہ علم فرشتگان و آدمیان در جنب علم حق ناچیز است بلکہ ہمہ را گفتہ کہ وما اوتیتم من العلم الا قلیلا اور تمام عجوب آسمانون اور زمین کے اللہ جلشانہ

کے دریائے علم کا ایک قطرہ ہیں چنانچہ علامہ خفاجی حواشی بیضاوی میں طیبی سے نقل فرماتے ہیں ان معلومات اللہ تعالیٰ لا نھایۃ لھا وغیب السمٰوٰت والارض وما یبدونہ وما یکتمون نقطۃ منھا بمقابلۃ علم الٰہی تمام غیوب سموات و ارض کو قلیل کہا جائے تو بیشک بجا ہے لیکن ان غیوب کو بجائے خود قلیل کہنا کثرت نادانی جنون یا نابینائی ہے۔ رسول اکرم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو علم الٰہی سے ایک قطرہ عطا ہوا اور خفاجی کی عبارت سے معلوم ہوا کہ غیب سموات و ارض علم الٰہی کا ایک قطرہ ہیں پھر اس جاہل پر افسوس ہے جو اب بھی علم نبی صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو علم الٰہی کے مساوی سمجھے تمام غیوب سموات وارض کا عالم ہو کر بھی کوئی خدائے تعالےٰ جل شانہ کے علم کی برابری نہیں ہوسکتا بلکہ وہ نسبت بھی نہیں رکھتا ہے جو قطرہ کو سمندر کے ساتھ ہے تفسیر روح البیان میں ہے وقد قال صلے اللہ علیہ وسلم لیلۃ المعراج قطرت فی حلقی قطرۃ فعلمت ماکان وما سیکون در احادیث معراجیہ آمدہ است کہ وے زیر عرش قطرہ در حلق من ریختند فعلمت ماکان وما سیکون۔ ان عبارتوں کا حاصل یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالےٰ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ وسلم نے فرمایا کہ شب معراج میرے حلق میں ایک قطرہ ٹپکایا گیا اس کے فیضان سے مجھے ماکان وسیکون کا علم حاصل ہو گیا۔ اب یہ معلوم ہونا چاہئے کہ ماکان اور ما سیکون کا علم بھی علم الٰہی سے ایک قطرہ ہے اور اسی معنی سے اس کو بعض یا قلیل کہہ سکتے ہیں بس جہاں کہیں تفاسیر وغیرہا میں بعض یا قلیل کا لفظ یا اس کا ہم معنی استعمال ہوا ہے اس سے یہی مراد ہے کہ علم جناب باری تعالےٰ کے سامنے تمام مخلوقات کا علم گو کتنا ہی ہو قلیل ہے اور قلیل کے لفظ سے ان کے جمیع اشیاء کے عالم ہونے کا انکار کرنا جہالت وسفاہت ہے افسوس ہمارے ابنائے نوع جنہوں نے آنحضرت صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے جمیع اشیاء کے عالم ہونے کے اعتقاد پر کفر شرک کا فتوے دیدیا اور یہ خیال کر لیا کہ معاذ اللہ خدا ہی کو ہے انہوں نے نبی کریم علیہ التحیۃ والتسلیم کے ہی علم میں نقصان نہیں ثابت کیا بلکہ خدا کی طرف بھی یہ قصور عائد کر دیا (نعوذ باللہ من ذلک) اور اس کے علم عظیم کو اتنا ہی سمجھ بیٹھے۔ حالانکہ علوم ماکان وما یکون

اور غیوب سمٰوات و ارض سب کے سب اُس کے علم عظیم کا ایک قطرہ ہی جیسا کہ فقیر کی منقولہ عبارت سے ثابت ہوا۔ کاش یہ حضرت بھی توجہ فرماتے اور ان عبارات پر غور کریں تو ہرگز مسلمانوں پر شرک کا فتوے دیکر شرک نہ بتاتے خدا یا ہم کو اور ہمارے بنی نوع کو اپنے سیدھے راستے پر چلنے کی ہدایت کر اور توفیق مرحمت فرما ؎

اس تقریر کے بعد مؤلف اعلاء کلمۃ الحق نے توحید کے معنی بیان کئے ہیں اور علوم شرعی و غیر شرعی کا بیان بقدر اپنی لیاقت کے لکھا ہی اور حضرت مولنا شاہ سلامت اللہ صاحب مؤلف اعلام... کی یاری کی نسبت حسب عادت اپنی ہمت کے موافق کلمات کہے ہیں ہم کو ان سے بحث نہیں البتہ انھون نے صفحہ ۱ پر یہ بحث کی ہی کہ آن حضرت صلی اللہ تعالے علیہ وسلم کو حضرت حق سبحانہ تعالے نے علم شعر عطا نہیں کیا۔ اس مدعا پر آیۂ کریمہ وما علمناہ الشعر وما ینبغی لہ سے استدلال کیا ہی۔ اور مُلّا کمال الدین کاشفی کی تفسیر سے یہ نقل کیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالے علیہ وسلم کی زبان مبارک وزن شعر کے ساتھ موافقت نہ کرتی تھی اسی صفحہ کے آخر میں اپنی اجتہاد خانہ زاد سے قیاس ایجاد کیا ہے قولہ بھلا جو علم کے سراسر بُرے ہیں اُنکی قباحت اور بُرائی شرع شریف میں ثابت ہے جیسے علم سحر اور طلسم اور کہانت وغیرہ اُن علوم کے ساتھ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ قدس صفات کیوں کر متصف ہو سکتے ہیں بس جن لوگوں نے یہ دعوے کیا ہی کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم جمیع اشیا اور غیوب کے عالم ہیں۔ کیا نا عاقبت اندیشی سے رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم کو اُن علوم کے ساتھ متصف کرنا چاہتے ہیں کہ جو شان نبوت کے بالکل منافی بلکہ نفس ایمان کے بھی مند ہیں ۔

اقول جانب مخالف اپنی کتاب کے صفحہ ۱۵ میں خود فرما چکے ہیں کہ ہر کس و ناکس ناحق شناس کا قیاس اصول دین میں سے نہیں ہو سکتا پھر کس طرح اُن کا اجتہاد تسلیم کر لیا جاوے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم علم سحر و کہانت سے غافل ہیں لہذا ہم انہی سے دریافت کرتے ہیں کہ کیا اُنکا یہ قیاس قابل قبول ہی؟ اگر ہے تو کیون؟ کیا مجتہد ہونیکا یہ دعوے ہے علاوہ بریں زبان مبارک کا وزن شعر کے ساتھ موافقت نہ فرمانا اُنھون نے کس طرح میں

نقل کیا ہے۔ آیا یہ خیال ہے کہ یہ فن شعر کی عدم واقفیت پر دلیل و برہان ہو جائیگا۔ اگر یہ
ہے تو خیال باطل ہے کتنے عروض و قوافی کے جاننے والے فن شعر کے ماہر ایسے ہیں کہ وزن
شعر کے صحیح ادا کرنے پر قادر نہیں اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ انہیں شعر کے ردی و جید
میں تمیز نہ ہو فن کے قواعد و مصطلحات سے بےخبر ہوں۔ ہاں شعر گوئی کا ملکہ نہیں علم سے
بہت مرتبہ ملکہ مراد ہوتا ہے ہمارے روزمرہ کے محاورے ہیں کہ فلاں عالم لکھنا نہیں
جانتا۔ اس کے یہ معنی نہیں کہ املا یا رسم الخط یا حرف کی صورت و ہیئت اور قواعد کی
اس کو خبر نہیں۔ سب کچھ جانتا ہے مگر لکھنے کا ملکہ نہیں آپ روٹی پکانا نہیں جانتے
اس کے یہی معنی ہیں کہ پکانے کا ملکہ نہیں ورنہ جانتے خوب ہیں کہ کس طرح پکتی ہے زید
کہتا ہو کہ میں تیر اندازی جانتا ہوں آپ تیر کمان دیکر کہئے کہ نشانہ لگائے اور کسی
طرح نشانہ نہ لگا سکے تو یہی کہا جائے گا کہ نہیں جانتا گو کہ وہ تیر اندازی کے مفہوم و معنی
کا خوب واقف ہے لیکن یہاں مراد تو علم سے ملکہ ہے کچھ ہمارے ہی محاورات پر مخصوص نہیں
ہر ملک اور ہر زبان میں علم بمعنی ملکہ بکثرت مستعمل ہے تلویح میں ہے ولا نسلم ان
لا دلالۃ للفظ العلم علی التھیؤ المخصوص فان معناہ ملکۃ یقتدر بہا علی ادراک
جزئیات الاحکام واطلاق العلم علیہا شائع فی العرف کقولھم فی تعریف
العلوم علم کذا فان المحققین علی ان المراد بہ ھذہ الملکۃ ویقال لہا
الصناعۃ ایضا لا نفس الادراک مسلم الثبوت میں ہے واجیب بانہ لا یضر لا ادری
لان المراد الملکۃ مولانا عبدالحق خیرآبادی اور ملا محمد مبین رحمۃ اللہ علیہما اپنی اپنی شرحوں میں
فرماتے ہیں لان المراد بالعلم الملکۃ عمدۃ المخالفین مولوی بشیر الدین اپنی شرح
کشف المبہم میں لکھتے ہیں لان المراد بالعلم فی قولہم العلم باحکام الملکۃ تم
آپ کو معلوم ہوا ہو گا کہ علم بمعنی ملکہ کے شائع و ذائع ہے احادیث میں بکثرت علم بمعنی ملکہ
آیا ہو مسند الفردوس میں بکر بن عبداللہ بن ربیع سے مروی ہے عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم علموا
اولادکم السباحۃ والرمایۃ۔ دیلمی نے جابر بن عبداللہ سے بایں الفاظ روایت کی علموا
بنیکم الرمی فانہ نکایۃ العدو یعنی اپنے اولاد کو تیر اندازی اور شناوری تعلیم کرنے کا حکم فرمایا

کیا جانب مخالف محض شاعری اور تیراندازی کے مفہوم و معنی کا ذہن نشین کرنا اور زبانی طور پر اس کی پوری کیفیت سنا اور سمجھا دینا اور تیر اندازی کرنیوالوں کا دکھا دینا تحصیل ارشاد کیلئے کافی سمجھتے ہیں یا مشق و محنت کرا کے تیراندازی اور شاعری پر قادر کر دینا مراد لیتے ہیں فرمائیے علم سے ملکہ مراد ہوا یا کچھ اور ؟ خود قرآن پاک میں وارد ہے۔

وعلمناہ صنعۃ لبوس لکم لتحصنکم من باسکم فھل انتم شاکرون فرمائیے اس آیت میں ملکہ مراد ہے یا صرف ادراک ؟ آیت وعلمناہ الشعر میں بھی علم سے ملکہ مراد ہے اور ملکہ ہی کی نفی ہے نہ یہ معنی کہ حضور کو شعر کا علم ہی نہ تھا تفاسیر آیت کے معنی میں ملکہ ہی کی نفی کر رہی ہیں۔ تفسیر خازن میں ہے ای ما یتسہل لہ ذلک وما یصلح منہ بحیث لو اراد نظم شعر لم یتأت لہ ذلک تفسیر مدارک میں ہے ای جعلناہ بحیث لو اراد قرض الشعر لم یتأت لہ ولم یتسہل تفسیر کبیر میں ہے قال قوم ما کان یتأتی لہ واخرون ما یتسہل لہ حتی انہ لم یتمثل ببیت شعر سمع منہ متزاحفا علامہ ابوالسعود اپنی تفسیر میں فرماتے ہیں وما ینبغی لہ الشعر ولا یتأتی لہ لو طلبہ ای جعلناہ بحیث لو اراد قرض الشعر لم یتأت لہ۔ تمام مفسرین آیت کی یہی تفسیر فرما رہے ہیں کہ حضور پر شعر کی نظم دشوار تھی یعنی ملکہ نہ تھا اور آیت میں ملکہ کی نفی ہے یہ کسی نے نہ کہا کہ حضور کو شعر کا علم و ادراک نہ تھا اس کے صحیح و سقیم ردی وجید کو نہ جانتے تھے بلکہ اس کے جاننے کی تصریح فرمائی۔ تفسیر روح البیان جلد ثالث صفحہ ۲۹۲ میں ہے وفی التھذیب البغوی من ائمتنا قیل کان علیہ السلام یحسن الشعر ولا یقولہ والاصح انہ کان لا یحسنہ ولکن کان یمیز بین جید الشعر وردیہ ولعل المراد بین الموزون منہ وغیر الموزون اس سے معلوم ہوا کہ حضور شعر جید و ردی اور موزون و غیر موزون میں امتیاز فرماتے تھے فرمائیے آیت میں علم شعر کی نفی کہاں ہے اور کس مفسر نے بیان کی۔ یہ آپ کو کہیں نہ ملے گا اور اس کے خلاف مفسرین کی تصریحات کثیرہ آپ ملاحظہ فرما رہے ہیں۔ اس سے اوضح ملاحظہ کیجئے تفسیر روح البیان جلد ثالث صفحہ ۲۹۰ میں ہے ولما کان الشعر مما لا ینبغی للانبیاء علیہم السلام لم یصدر من النبی علیہ السلام بطریق الانشاء دون

الا انشادا الا ما كان بغير قصد منه وكان كل كمال بشرى تحت علمه الجامع
وكان يجيب كل فصيح وبليغ وشاعر واشعر كل قبيلة بلغاتهم وعباراتهم
وكان يعلم الكتاب علم الخط واهل الحرف حرفتهم ولذا كان رحمة للعالمين
یعنی چونکہ شعر انبیاء کی شان کے لائق نہیں ہے اس لئے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام
سے بطریق انشاء صادر نہیں ہوا۔ الا بلا قصد او حقیقت حال یہ ہے کہ ہر بشری کمال آپکے
علم جامع کے تحت میں ہے اسی وجہ سے حضور ہر فصیح وبلیغ اور شاعر و اشعر کو اور ہر ہر قبیلہ
کو ان کے لغات اور انہی کی عبارات میں جواب دیتے تھے اور کاتبوں کو علم خط اور اہل حرفت
کو انکی حرفت تعلیم فرماتے تھے اسی لئے تو رحمۃ للعالمین ہیں صلی اللہ تعالیٰ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم۔ اب تو بحمد اللہ تعالیٰ کوئی پردہ و حجاب نہ رہا اور مراد کلام خوب
واضح ہو گئی کہ آیت میں نفی تکلم کی ہے علم کی نہیں شعر کے علم کا انکار جانب مخالف کا زائیدہ
طبع اور تمام تفاسیر معتبرہ کے خلاف ہے عبارات مذکورہ سے ثابت ہو گیا کہ ہر بشری
کمال حضور کے تحت علم ہے کچھ بھی ہو تو استدلال جانب مخالف کا باطل ہوا لیکن اگر ابھی
تک مخالف کے قلب میں کوئی وسوسہ باقی ہو تو اس کو دفع کیجئے تفسیر روح البیان
جلد ثالث صفحہ ۲۹۲ میں ہے وانما هو ان المراد وما ينبغي له من حيث نبوته وصدق
لهجته ان يقول الشعر لان المعلم من عند الله لا يقول الا حقا وهذا لا ينافي كونه
في نفسه قادرا على النظم والنثر ويدل عليه تميزه بين جيد الشعر ورديئه اي
موزونه وغير موزونه على ما سبق ومن كان مميزا كيف لا يكون قادرا على
النظم في الانشاء والحكم لكن القدرة لا تستلزم الفعل في هذا الباب صونا عن
اطلاق لفظ الشعر والشاعر الذي يوهم التخيل والكذب فقد كانت العرب يعرفون
فصاحته وبلاغته وعذوبة لفظه وجزالة منطقه وحسن سرده والحاصل ان كل
كمال انما هو ماخوذ منه یعنی یہ ظاہر ہے کہ معنی آیت کے یہ ہیں کہ حضور کے لئے بحیثیت
نبی اور صادق البیان ہونے کے شعر گوئی مناسب حال نہیں کیونکہ اللہ کا سکھایا ہوا
جو بات کہتا ہے حق ہی کہتا ہے اور یہ آپ کے فی نفسہ نظم و نثر پر قادر ہونے کے منافی نہیں

اس پر حضور کا شعر کے جید ورد ی اور موزوں وغیر موزون میں تمیز فرمانا دلالت کرتا ہے اور جو ممیز ہو کیوں کر الہیات و حکم میں نظم پر قادر نہ ہوگا لیکن قادر ہونا فعل یعنی شعر گوئی کرنیکو مستلزم نہیں تاکہ لفظ شعر اور شاعر کے اطلاق سے امن ہو۔ کیونکہ یہ لفظ تخییل و کذب کا موہم ہے اور بیشک عرب آپ کی فصاحت و بلاغت اور پاکیزگی الفاظ اور شیرین گفتاری اور خوبی روش کے عارف تھے اور حاصل یہ ہے کہ ہر کمال آپ ہی سے ماخوذ ہے۔ مخالفین اب تو خاموش ہونگے تفسیر روح البیان نے شعر کا علم ودکنا رکلام موزوں پر حضرت کی قدرت کتنے صریح الفاظ میں ثابت کی اگر مخالفین آیت پیش کرنے سے پہلے تفاسیر دیکھکر کلام پاک کا مطلب سمجھ لیتے تو انہیں ہرگز اس آیت کے پیش کرنے کی جرات نہ ہوتی جو کسی طرح ان کے مدعا کو ثابت نہیں کرتی **اب دوسرے طریق پر کلام کروں** وہ یہ کہ شعر دو معنی میں مستعمل ہے اول کلام موزون جس میں وزن کا قصد کیا گیا ہو تفسیر کبیر میں ہے الشعر ھو الکلام الموزون الذی قصد الی وزنہ یہ تو معنی عرفی ہیں دوسرے معنی منطقی۔ قدماء حکماء کے نزدیک وزن وقافیہ شعر کا رکن نہیں ہے بلکہ رکن شعر صرف مقدمات مخیلہ کا ایراد ہے تو جو قیاس کہ مقدمات مخیلہ سے مرکب ہو اس کو شعر کہتے ہیں اور بعض علماء شعر منطقی اسکو کہتے ہیں جو مقدمات کاذبہ سے مرکب ہو تفسیر روح البیان جلد ثالث صفحہ ۴۹۱ میں ہے والشعر عند الحکماء القدماء لیس علی وزن وقافیۃ ولا الوزن والقافیۃ رکن فی الشعر عندھم بل الرکن فی الشعر ایراد المقدمات المخیلۃ فحسب وفیہ ایضا قال بعضہم الشعر اما منطقی وھو المولف من المقدمات الکاذبۃ۔ اب سمجھنا چاہیے کہ قرآن پاک میں جو لفظ شعر وارد ہے اس سے منطقی معنی ہی مراد ہیں کیوں کہ قرآن پاک کا اسلوب شعر و شاعری سے پاک اور علٰحدہ ہونا ایسا بیّن وظاہر ہے کہ اس میں کسی بے زبان عجمی کو بھی تردد نہیں ہو سکتا چہ جائے کہ عرب کے بلغا اور فن شاعری کے ماہر اسکو اس معنی میں کہہ سکیں یہ کسی طرح معقول نہیں تو لامحالہ شعر سے اس کے معنی منطقی مراد ہوئے اور کفار عنادا شاعر بمعنی کاذب کہتے تھے اسی کی قرآن پاک نے نفی فرمائی۔ تو آیت کا مطلب یہ ہوا کہ ہم نے اپنے حبیب کو شعر یعنی کذب نہیں سکھایا نہ یہ ان کی شان کے

شایاں اور منصب کے لائق۔ ابتو مخالفین کو بہت حیرانی ہو گی مگر بات یہ ہے کہ فہم قرآن اُن سے
بہت دور ہے۔ آیت کے ظاہر الفاظ دیکھکر جو معنے خیال میں آئے اُن سے استدلال کر لیا
تفاسیر پر نظر ڈالنے کی تکلیف کون برداشت کرتا۔ میں دکھاتا ہوں ملاحظہ فرمائیے
(تفسیر روح البیان جلد ۳ صفحہ ۴۲۷) والمراد با لشعر الذی نفی عن القرآن الشعر المنطقی سواء
کان مجرداً عن الوزن ام لا والشعر المنطقی اکثر ما یروج بالاصطلاح قال الراغب
قال بعض الکفار للنبی علیہ السلام انہ شاعر فقیل لما وقع فی القرآن من
الکلمات الموزونۃ والقوافی وقال بعض المحصلین اراد بہ انہ کاذب لان ظاہر
القرآن لیس علی اسالیب الشعر ولا یخفی ذلک علی الاغتم من العجم فضلا
عن بلغاء العرب فانما رموہ بالکذب لان اکثر ما یاتی بہ الشاعر کذب ومن
ثم سموا الادلۃ الکاذبۃ شعرا۔ علاوہ بریں مفسرین نے اس آیت کے یہ معنے بھی
بیان فرمائے ہیں کہ قرآن شریف شاعروں کے اقوال نہیں جو ہم نے اپنے حبیب
محمد مصطفےٰ صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو تعلیم کئے ہوں بلکہ یہ قرآن معجز بیان کلام
الٰہی ہے کہ ایسا کلام بنانا مخلوق کی قدرت سے باہر ہے یا یہ کہ ہم نے آں سرور علیہ الصلوٰۃ
والسلام کو قرآن میں شعر تعلیم نہ فرمایا قرآن پاک تعلیم شعر نہیں ہے چنانچہ تفسیر مدارک التنزیل
صفحہ ۴۴۲ میں ہے (وما علمناہ الشعر) ای وما علمناہ النبی علیہ السلام قول
الشعراء او وما علمناہ بتعلیم القرآن الشعر علی معنی ان القرآن لیس بشعر
تفسیر روح البیان جلد ثالث صفحہ ۴۲۹ میں ہے والمعنے وما علمنا محمدا الشعر بتعلیم
القرآن علی معنی ان القرآن لیس بشعر فان الشعر کلام متکلف موضوع ومقال مزخرف مصنوع
منسوج علی منوال الوزن والقافیۃ مبنی علی خیالات واوہام واہیۃ فاین
ذلک من التنزیل العظیم الخطر المنزہ عن مماثلۃ کلام البشر الخ ان عبارات سے
بخوبی ظاہر ہے کہ آیہ وما علمناہ الآیہ کا یہ مطلب ہے کہ قرآن پاک سچی آسمانی کتاب
ہے شاعروں کی من گھڑت اور فریبدہ وہم وخیال نہیں جو قابل اعتبار نہ ہو۔ چونکہ شعراء علی الاغلب
والاکثر لغو اور بے اصل باتیں جھوٹے قصے فرضی اور بے حقیقت واقعے نظم کیا کرتے ہیں اور انکا

درمیان جمہور آنست کہ افادہ دوام و استمرار میکند۔ پس جناب نے کس طرح سے علم نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے موقع پر کان کا زمانی ہونا ضروری سمجھ لیا ہے حضرت محض ایجاد سے کام نہ لیجئے کہ دین کے مسائل میں نہایت احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے۔ فقیر اس موقع پر اس بحث کو اختصار کے لئے چھوڑتا ہے کہ مقربان بارگاہ زمانہ میں فرق نہیں کرتے جیسا کہ احادیث سے ثابت اور شیخ عبد الحق محدث دہلوی کی عبارت سے مصرح ہے رہا جانب مخالف کا سیکون کو سین کی وجہ سے استقبال قریب کے لئے بتانا تو یہ خود ظاہر ہے کہ جب یکون کو زمانہ سے تعلق کامل ضرور نہیں تو سین اس پر داخل ہو کر اپنا پورا اثر کرے یہ بھی کچھ ضرور نہیں پھر نہ معلوم کہ جانب مخالف کے نزدیک سین کیا معنی دیتا ہے اور کس موقع پر کس طرح اپنے معنی بتاتا ہے۔ بتقدیر استقبال قریب مراد ہونے کے اس کے قرب کی کیا حد ہے۔ آیا ایک دن یا دو دن یا چھ مہینے قریب اور اس سے زیادہ زمانہ بعید ہے یا کیا پہلے قرب اور بعد کی مقدار سمجھانی ضرور ہے تاکہ دریافت ہو جائے کہ اس سے بر تقدیر لحاظ معنی قرب کے کتنا زمانہ مفہوم ہوتا ہے۔ شاید آپ نے کبھی سنا ہو کہ رب العزۃ تبارک و تعالیٰ نے فرمایا اقتربت الساعۃ وانشق القمر قریب آئی قیامت اور پھٹ گیا چاند اور فرمایا یرونہ بعیداً ونراہ قریبا کفار قیامت کو دور سمجھ رہے ہیں اور ہم قریب جان رہے ہیں بلکہ فرمایا اقترب للناس حسابھم وھم فی غفلۃ معرضون قریب آیا ان کے لئے ان کا حساب اور وہ غفلت میں روگردان پڑے ہیں دیکھیئے کہ رب العزۃ ساعۃ و حساب کو قریب بتا رہا ہے اور زید کا دعوے اسی قدر تھا کہ بدء الخلق سے یوم آخر تک کا کام تمام ما کان وما یکون حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو عطا ہوا ہے پھر اس کے قریب اس کے دعوے میں کیا بعد پیدا کیا۔ شاید جانب مخالف کہ نہایت ذہین ہیں اپنی کمال ذہانت سے یہ وہم تراشیں کہ لفظ قرب جو خاص نزدیکی کے معنی کے لئے وضع کیا گیا ہے اتنی وسعت رکھتا ہے کہ قیامت و حساب تک کے لئے اطلاق کیا جائے مگر سین اس پر دلالت کرتا ہے کہ ہرگز قیامت تک کی وسعت نہیں بلکہ وہ زمانہ جس پر سین مدخول میں دلالت کرتا ہے ایک دو دن سے زیادہ نہیں۔ اس لئے میں دو ایک مثالیں اس کی بھی پیش کروں کہ جس فعل پر سین داخل ہوا

جانب مخالف کو دھوکا ہوا۔

سیکون ان کے قریب پر دلالت کرنے کی بحث۔

## وہم جانب مخالف

جانب مخالف نے اپنی کتاب کے صفحہ ۱۴۳ پر جو وہم کیا ہے اُس کا حاصل یہ ہی کہ آیۂ شریفہ وعلمک مالم تکن تعلم کے نزول کے بعد بھی وحی نازل ہوئی تو اگر اس آیۂ شریفہ ہی سے جمیع اشیاء کا علم آں حضرت سراپا برکت صلی اللہ تعالے علیہ وسلم کے لئے ثابت ہو تو نزول وحی اس آیۂ شریفہ کے نزول کے بعد کیوں ہوا۔ اور اس کا کیا فائدہ ہی؟ اللہ اللہ کیا عجب تقریر ہے بھلا ان حضرات کو ابھی تک خبر نہیں کہ کلام اللہ میں احکام مکرر نازل ہوئے ہیں آیتیں مکرر آئیں کئی سورتوں کا نزول علماء نے مکرر بتایا ہی پھر کیا اسی شبہ کو بیان کر کے علم نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا انکار کیا ہی وہی شبہ ان آیتوں میں کر کے ان کے کلام اللہ ہونیکا انکار کرنا ممکن ہے خدا محفوظ رکھے اپنے تعصب سے کہ جو حق اور ناحق میں تمیز نہ ہونے دے یہی خرافات تو کب اس قابل تھی جس کی طرف توجہ کی جاتی مگر صرف اس نظر سے کہ لوگ دھوکہ نہ کھائیں ایک عبارت لکھی جاتی ہے جس سے معلوم ہو جائے گا کہ آیات کے نزول میں بھی تکرار ہوتی ہے اور کیوں اور کس لئے مشکوٰۃ شریف کی حدیث معراج کے جملہ فاعطی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الصلوٰۃ الخمس واعطی خواتیم سورۃ البقرۃ کی شرح میں ملا علی قاری رحمہ الباری اپنی کتاب مرقاۃ المفاتیح شرح مشکوٰۃ المصابیح میں تحریر فرماتے ہیں یشکل ھذا بکون سورۃ البقرۃ مدنیۃ وقصۃ المعراج بالاتفاق مکیۃ۔ یعنی معراج میں خواتیم سورۂ بقرہ دیئے جانے پر یہ اشکال آتا ہی کہ سورۂ بقرہ مدنی ہے مدینہ میں نازل ہوئی اور قصہ معراج بالاتفاق مکی ہے کہ معراج مکہ میں ہوئی تو جب خواتیم سورۂ بقر معراج میں عطا ہو چکی تھی تو پھر مدینہ میں انکا نزول کیوں ہوا اور اس کا کیا فائدہ یہ اعتراض بعینہٖ جانب مخالف کا سا اعتراض ہے۔ اس کے جواب میں ملا علی قاری رح یہی فرماتے ہیں کہ حاصلہ انہ ما وقع تکرار الوحی فیہ تعظیما لہ واہتماما بشانہ فاوحی اللہ الیہ فی تلک اللیلۃ بلا واسطۃ جبریل وھذا میل الی ان جمیع القرآن نزل بواسطۃ جبریل اب ثابت ہوا کہ اول شب معراج میں بلا واسطہ وحی ہوئی پھر بواسطہ جبرئیل علیہ السلام کے تعظیم اور اہتمام شان حضور۔

آیۂ کریمہ وعلمک مالم تکن تعلم کی تفسیر پر اعتراض اور اس کا جواب۔

سہم الغیب والحق از تہ الخفا مسائل جو مخالفین کے ہیں ان میں یہ شبہ لکھا ہی یہاں سب کا جواب دیا گیا ہی۔

نزول وحی کے لئے یہ ضرور نہیں کہ اس سے پہلے اسکا علم نہ ہو۔

صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے لئے وحی نازل ہوئی۔ پس صاحب عقل دریافت کرسکتا ہے کہ ایسے اعتراض پر بنا تعصب و عناد ہین تفسیر مدارک التنزیل مطبوعہ مصر کے صفہ ۱ مین (وفاتحۃ الکتاب) مکیۃ وقیل مدنیۃ والاصح انہا مکیۃ ومدنیۃ نزلت بمکۃ حین فرضت الصلوٰۃ ثم نزلت بالمدینۃ حین حولت القبلۃ الی الکعبۃ۔ اب جانب مخالف سے استفسار ہے کہ سورۂ فاتحہ دوسری مرتبہ جب مدینہ میں نازل ہوئی تو اُس کے نزول سے کچھ فائدہ ہوا یا نہین فما ہو جوابکم فہو جوابنا مع ہذا قرآن عظیم وحی دائم مستمر اور الی یوم القیامۃ اُس کا ایک ایک لفظ اُمت مرحومہ کے لئے قراءۃً وسماعۃً وکتابۃً وحفظاً ونظراً وفکراً بیشمار برکات کا مثمر اور ائمہ مجتہدین رضوان اللہ تعالےٰ علیہم اجمعین کا استنباط احکام مین پہلا مرجع ومفزع اور جسقدر سے حضور صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو علوم حاصل ہوئے مجتہدین واولیاء وعلما کو بھی اُسی قدر کافی ہونا اور اپنی استعداد کے لائق قرآن عظیم سے اخذ علوم کے لئے زیادہ کی حاجت نہ پڑنا محض باطل وممنوع علاوہ برین یہ اُس تقدیر پر ہے کہ علم تمامی تعلیم کو زمانہ نزول آیہ سے پہلے منقضی ہو جانے پر دلالت کرے حالانکہ یہ ممنوع خود قرآن پاک مین ارشاد ہوا۔ نزلنا علیک الکتاب تبیانا لکل شئی کیا اس کے معنی یہ ہین کہ جسوقت یہ آیت اُتری تمام کتاب نازل ہو چکی تھی اس کے بعد کچھ نہ اُترا ولکن النجدیۃ قوم یجہلون جانب مخالف نے یہ بھی اعتراض کیا ہے کہ آن حضرت صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو ظہار کے مسئلہ مین بعد کفارہ کے عود کا جائز ہونا معلوم نہین تھا یہ اعتراض جانب مخالف ہی کے قول سے رد ہوتا ہے چنانچہ وہ اپنے رسالہ اعلاء کلمۃ الحق کے صفحہ ۳۶ میں تفسیر خازن سے یہ عبارت نقل کرکے فرماتے ہین وعلمک مالم تکن تعلم یعنی من احکام الشرع وامور الدین) تو ہمارے شرع کے احکام اور دین کے کام مراد ہوئے انتہیٰ بلفظہ اب فرمایئے کہ جب آپکے نزدیک بھی اس آیۂ شریفہ سے آنحضرت صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے لئے شرع کے احکام کا علم ثابت ہے تو پھر آن حضرت صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو بعد کفارہ کے عود کا جائز ہونا ایک شرعی حکم ہے کیون معلوم نہ تھا۔ جانب مخالف اسی رسالہ کے صفحہ ۳۸ میں فرماتے ہین۔

مسئلہ ظہار میں جانب مخالف کا اعتراض اور اس کا جواب

علمك ما لم تكن تعلم میں ما سے وہی امور خفیہ اور کلمات حکمیہ اور احکام شرعیہ اور علوم کسائیہ جو شان مصطفوی کے شایان اور ختم رسالت کے سزاوار ہیں مراد ہیں اِس سے بھی معلوم ہوا کہ آیۂ شریفہ و علمك ما لم تكن تعلم سے ثابت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کو تمام احکام شرعیہ کی تعلیم ہوئی اس لئے کوئی حکم شرعی ایسا نہیں ہے جو شان مصطفوی کے شایان نہ ہو[1] پس لامحالہ تمام احکام شرعی کا علم آنحضرت صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کو ہونا جانب مخالف کو بھی مسلم اور اُن کے نزدیک اس آیۂ شریفہ سے ثابت لیکن تعجب ہے کہ پھر یہ کہدیا کہ بعض احکام شرعیہ کا علم آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اس آیہ کے نزول تک نہ تھا اب صاحبان عقل انصاف فرمائیں کہ ایک جگہ اس آیت نے تمام احکام شرعیہ کا علم سرور اکرم صلی اللہ تعالے علیہ وسلم کے لئے تسلیم کرلیا اور پھر اُسی کا انکار کرجانا کسی ذی ہوش کا کام ہے اور لیجئے جانب مخالف کو یہ وہم ہوا کہ کوئی عام ایسا نہیں ہے جو خاص نہ کرلیا گیا ہو اور امام شافعی رحمۃ اللہ کا مقولہ ما من عام الا وقد خص منہ البعض استدلال میں پیش کیا اس سے معلوم ہوا کہ مستدل صاحب کو کتب فقہیہ دیکھنے کا کبھی اتفاق نہیں ہوا. اور اگر ہوا بھی تو تعصب نے سمجھنے سے محروم رکھا اسلئے کہ کتب اصول فقہ میں جہاں یہ قاعدہ مذکور ہے وہیں انکار بھی ہے اور یہ مصرح ہے کہ حنفیوں کے نزدیک یہ قاعدہ معتبر نہیں اور نہ شافعیوں کے نزدیک اُس کی کلیہ صحیح اسلئے کہ اگر ہر عام خاص ہو جائے تو وضع کیا معتبر اور رعت کیا قابل اعتبار رہے جب صیغہ کو واضع نے عموم کیلئے وضع کیا وہ اگر کبھی عموم کے لئے استعمال نہ کیا جائے تو واضع کی وضع کس کام آئے تمام صحابہ اور تابعین رضوان اللہ تعالے علیہم اجمعین عمومات قرآن سے استدلال کرتے آئے ہیں ذرا نور الانوار صہ ۶۸ ملاحظہ ہو وقولہ قطعا رد علی الشافعیؒ حیث ذهب الی ان العام ظنی لانه ما من عام الا وقد خص منه البعض فیحتمل ان یکون مخصوصا منه البعض وان لم نتن علیه فیوجب العمل لا العلم کخبر الواحد والقیاس نقول هذا

یہ شبہ مولوی محمد ادریس صاحب نے رسالہ تحقیق الحق میں اور مولوی عبد الحمید بریلوی نے نصرت الحق میں اور دیگر حضرات نے بھی اپنی تصانیف میں کیا ہے۔

---

[1] مگر سمجھ میں نہیں آتا کہ کچھ ہی عرصہ کے بعد یہ کہہ بیٹھے کہ بعض احکام شرعیہ شان مصطفوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شایان نہیں ہیں

احتمال ناش بلا دلیل وھو لا یعتبر واذا خص عنہ البعض کان احتمالا ناشیا
عن دلیل فیکون معتبرا فعندنا العام قطعی فیکون مساویا للخاص اھ ورقمر الاقمار
میں مسطور ہے (قولہ وھذا الاحتمال الخ) توضیحہ ان دلالۃ صیغ العموم علی
العموم بحسب الوضع فانہ قد تواتر ان الصحابۃ رضوان اللہ علیھم یستدلون
بالعمومات ولا یحتاجون الی القرائن فلو لم یکن تلک الالفاظ موضوعۃ
للعموم لاحتیج فی فھم العموم الی القرائن ودلالۃ اللفظ علی المعنی بدون
اللھو بالقرینۃ الصارفۃ قطعی وما ھذا الا احتمال الانصراف عن
المعنی الموضوع لہ فھو ناش بلا دلیل فلا یعتبر والا یلزم ان
لا یقطع بمطلوب فی جمیع العقود والفسوخ وان یرتفع الامان
عن اللغۃ والحس فیقال لا یجوز اکل ما فی بیتک لاحتمال ان یکون
غیر ملکک ولا یحکم علی شیء بشیء لاحتمال ان یکون ھو غیرہ وما
ابصرنا ہ یحتمل ان یکون غیر مبصرنا وھذا کلہ سفسطۃ فاحتمال التخصیص فی
کل خاص ثم اذا المریض ھذا فی قطعیۃ الخاص کما مر بعینہ ذلک فی قطعیۃ
العام ایضا اور توضیح مطبوعہ مطبع نولکشور کے صـ ۱۰ میں مسطور ہے وعندنا
ھو قطعی مساو للخاص وسیجیٔ معنی القطع فلا یجوز تخصیصہ بواحد
منھما مالم یخص بقطعی لان اللفظ متی وضع لمعنی کان ذلک المعنی
لازما لہ الا ان تدل القرینۃ علی خلافہ ولو جاز ارادۃ البعض بلا
قرینۃ لارتفع الامان عن اللغۃ والشرع بالکلیۃ لان خطابات الشرع
عامۃ ظھر والاحتمال الغیر الناشی عن دلیل لا یعتبر فاحتمال الخصوص
ھھنا کاحتمال المجاز فی الخاص فالتاکید یجعلہ محکما اور اس کے تحت تلویح
میں مسطور ہے ھذا جواب عما قال الواقفیۃ انہ یؤکد بکل واجمع وایضا
عما قال الشافعی انہ یحتمل التخصیص فنقول نحن لا ندعی ان العام لا احتمال
فیہ اصلا فاحتمال التخصیص فیہ کاحتمال المجاز فی الخاص فالتاکید یجعلہ محکما

ای لا یبقی فیہ احتمال اصلا لا ناش عن دلیل ولا غیر ناش فان قیل احتمال
المجاز الذی فی الخاص ثابت فی العام مع احتمال آخر وھو احتمال التخصیص فیکون
الخاص کالنص والعام کالظاہر قلنا لما کان العام موضوعا للکل کان
ارادۃ البعض دون البعض بطریق المجاز وکثرۃ احتمالات المجاز لا اعتبار
بہا الخ اور تلویح کے صفحہ میں موجود ہے نور الحق لکن عند الشافعی قد سبق
ان القائلین بان العام یوجب الحکم فیما یتناولہ منہم من ذھب الی ان
موجبہ ظنی ومنہم من ذھب الی انہ قطعی بمعنی انہ لا یحتمل الخصوص احتمالا
ناشیا عن الدلیل تمسک الفریق الاول بان کل عام یحتمل التخصیص و
التخصیص شائع فیہ کثیرا یعنی ان العام لا یخرج عنہ الا قلیلا بمعونۃ القرائن
کقولہ تعالی ان اللہ بکل شیء علیم واللہ ما فی السموات والارض
حتی صار بمنزلۃ المثل انہ ما من عام الا وقد خص منہ البعض وکفی بھذا
دلیلا علی الاحتمال وھذا بخلاف احتمال الخاص المجاز فانہ لیس بشائع
فی الخاص شیوع التخصیص فی العام حتی ینشأ عنہ احتمال المجاز فی کل
خاص فان قیل بل لا معنی لاحتمال المجاز عند عدم القرینۃ لوجوب القرینۃ
المانعۃ عن ارادۃ الموضوع لہ ماخوذ فی تعریف المجاز قلنا احتمال القرینۃ کان
فی احتمال المجاز وھو قائم اذ لا سبیل للقطع بعدم القرینۃ الا نادرا ولما
کان المختار عند المص ان موجب العام قطعی استدل علی اثباتہ اولا وعلی
بطلان مذھب المخالفین ثانیا واجاب عن تمسکہ ثالثا اما الاول فتقریرہ ان
اللفظ اذا وضع لمعنی کان ذلک المعنی لازما ثابتا بذلک اللفظ عند اطلاقہ حتی
یقوم الدلیل علی خلافہ والعموم مما وضع لہ اللفظ فکان لازما قطعا حتی
یقوم دلیل الخصوص کالخاص یثبت مسماہ قطعا حتی یقوم دلیل المجاز
واما الثانی فتقریرہ انہ لو جاز ارادۃ بعض مسمیات العام من غیر قرینۃ
لارتفع الامان عن اللغۃ لان کل ما وقع فی کلام العرب من الالفاظ

العامة یحتمل الخصوص فلا یستقیم ما یفهم السامعون من العموم
وعن الشرع لان عامة خطابات الشرع عامة فلو جوزنا ارادة البعض
من غیر قرینة لما صح فهم الاحکام بصیغة العموم الخ اور تلویح کے حاشیہ ص۲۰
میں مسطور ہے قولہ ما من عام الا وقد خص منہ البعض قیل ہذا المثال
لا یخلو اما ان یکون مخصصا اولا فعلی الاول لا یکون حجۃ وعلی الثانی یکون متناقضا
واجیب عنہ باختیار الشق الاول لانہ مخصص بعدم التخصیص مع انہ مخصص من
بین العموم بانہ لا تخصیص بخلاف سائر الفاظ العموم وہو مردود بان ہذا
المثال ایضا مخصص بالمخرج مثل قولہ تعالی ان اللہ بکل شیء علیم
وقولہ تعالی وللہ ما فی السموات والارض عن عیسی والحسن فی الجواب
ان یقال انہ محمول علی المبالغۃ والحاق القلیل بالعدم فیصح مع الدلیل
وان لم یصلح للاستدلال بالاستدلال اور مسلم الثبوت میں ہے قد اشتہر
ما من عام الا وقد خص منہ البعض وقد خص بنحو اللہ بکل شیء علیم
اور اسی مسلم الثبوت میں قطعیت عام کی بحث میں مسطور ہے لنا انہ موضوع للعموم
قطعا فہو مدلولہ ثابت بہ قطعا کالخاص الا بدلیل واستدل لو جاز
ارادۃ البعض بلا دلیل لارتفع الامان عن اللغۃ والشرع الخ اور شرح مسلم
الثبوت میں علامہ بحر العلوم عبارت اول کے متعلق یہ فرماتے ہیں قد اشتہر
ما من عام الا وقد خص منہ البعض وقد خص ہذا العام بنحو قولہ عز اسمہ ان اللہ
بکل شیء علیم حتی صار مثلا فالعموم مغلوب والخصوص غالب والمغلوب
ہو المجاز فالعموم مجاز وقولہ وقد خص نحو لما یتوہم التشکیک بان ہذہ القضیۃ
مبطلۃ لنفسہا فانہا ایضا مشتملۃ علی العموم ووجہ الدفع ان ہذا العام مخصوص
فلا یبطل اور یہی علامہ عبد العلی بحر العلوم عبارت دوم کی شرح میں فرماتے ہیں لنا
انہ موضوع للعموم قطعا للدلائل القطعیۃ التی مرت فہو ای العموم مدلولہ
لہ ثابت بہ قطعا لان اللفظ لا یحتمل غیر الموضوع لہ کالخاص الا بدلیل

صارف عنه وح لا نزاع فی الخصوص اعتراض علیه ان ثبوت المدلول للفظ
قطعا مطلقا ممنوع انما یثبت لو لم یحتمل الانصراف عنه بدلیل وههنا قد دل
کثرة التخصیص حتی صار ما من عام الا وقد خص منه البعض مثلا علی ان احتمال
التخصیص قائم فی کل عام عام فان ارید ان الدلالة علی العموم لازمة
قطعا فلا کلام فیه انما الکلام فی الارادة ولیست لازمة قطعا للکثرة المذکورة
والجواب عنه ان من ضروریات العربیة اللفظ المجرد عن القرینة الصارفة انما
یتبادر منه الموضوع له ولا یحتمل غیره فی العرف والمحاورة ومن اراد منه غیر
الموضوع له ینسب الی المکروه واما کثرة وقوع التخصیص بالانواع المختلفة
حسب اقتضاء القرائن الصارفة لا یورث الا احتمال فی العام المجرد اصلا والکلام
ههنا فی العام المجرد عن القرائن فلا مجال للاحتمال کالخاص فان قلت کثرة
وقوع التخصیص قرینة علی احتماله قلنا انما یصح الکثرة لو کانت بحیث یکون
کثیرا لاستعمال فی بعض معین بحیث یفهم مع عدم الصارف کما اذا صارت
الحقیقة مهجورة او المجاز متعارفا ولیس الامر ههنا کذلک فان کثرة
التخصیص فی العام لیست الا بان یراد فی استعمال بعض بالقرینة وفی بعض اخر
بقرینة اخری فلا یکون هذه الغلبة قرینة وهل هذا الا ما یکون للفظ ما
معان مجازیة یستعمل فی کل منها مع قرینة ولا یصلح هذه الکثرة قرینة وایضا
نقول لو کان الکثرة قرینة للتخصیص لما صح ارادة العموم اصلا فی ما ورد هذا
خلاف رأیکم ایضا فاحفظ هذا فانه بالحفظ حقیق اور یہاں ایک تقریر طویل کے
لکھنے ہیں وثالثا ان غایة ما لزم منه ان بقاء العموم مغلوب من التخصیص والمغلوب
انما یحمل علی الاغلب اذا کان مشکوکا ولیس العام الواقع فی الاستعمال المجرد
عن القرینة الصارفة مشکوکا فی عمومه کیف وقد دلت الادلة القاطعة علی
انه موضوع للعموم والضرورة العربیة شهدت بان اللفظ المجرد عن القرینة
یتبادر منه الموضوع له ولا یخطر بالبال معناه المجازی البتة فتامل فانه دقیق

لا یتجاوز الحق عنہ اور غایۃ التحقیق شرح حسامی کے ص۱۱ میں مسطور ہے ثم صیغۃ العموم موضوعۃ لہ وحقیقۃ فیہ فکان معنی العموم ثابتا بہا قطعا حتی یقوم الدلیل علی خلافہ۔ یہ توحنفیون کی تقریرین تھین جن سے بخوبی ثابت ہوگیا کہ عام اپنے عموم پر رہیگا جب تک کہ دلیل اس کے خلاف پر قائم نہ ہو۔ اب شافعیوں سے سنئے کہ وہ بھی اس امر کو تسلیم نہین کرتے کہ ہر عام میں تخصیص کا احتمال ہے بلکہ انھون نے اس بارہ میں یہ فیصلہ کیا ہے کہ یہ قاعدہ احکام فرعیہ کے بارہ میں ہے اور احکام فرعیہ کی سوا ہر جگہ یہ قاعدہ جاری نہین ہوتا چنانچہ علامہ جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ نے اتقان کے صفحہ ۲۴۴ میں فرمایا العام علی ثلثۃ اقسام الاول الباقی علی عمومہ قال القاضی جلال الدین البلقینی ومثالہ عزیز اذما من عام الا ویتخیل فیہ التخصیص فقولہ یا ایہا الناس اتقوا ربکم قد یخص منہ غیر المکلف وحرمت علیکم المیتۃ خص منہ حالۃ الاضطرار ومیتۃ السمک والجراد وحرم الربا خص منہ العرایا وذکر الزرکشی فی البرہان انہ کثیر فی القرآن واوردمنہ واللہ بکل شئ علیم وان اللہ لا یظلم الناس شیئا ولا یظلم ربک احدا واللہ الذی خلقکم ثم رزقکم ثم یمیتکم ثم یحییکم اللہ الذی خلقکم من تراب ثم من نطفۃ اللہ الذی جعل لکم الارض قرارا قلت ہذہ الآیات کلہا فی غیر الاحکام الفرعیۃ فالظاہر ان مراد البلقینی انہ عزیز فی الاحکام الفرعیۃ وقد استخرجت من القرآن بعد تفکر آیۃ فیہا وہی قولہ حرمت علیکم امہاتکم الآیۃ فانہ لا خصوص فیہا اب روشن ہوگیا کہ قاعدہ وما من عام الا وقد خص منہ البعض جس سے جانب مخالف نے کریمہ وعلمک ما لم تکن تعلم کے ما کے عام مخصوص البعض ہونے پر تمسک کیا ہے نہ علمائے حنفیہ کے نزدیک درست ہے نہ شافعیہ کے نزدیک حتی کہ یہ قاعدہ احکام فرعیہ مین بھی کلیہ نہین جیسا کہ اوپر کی عبارت سے ظاہر ہے پس اس موقع پر کہ یہ آیۂ شریفہ علم نبی صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کی ثبت ہوا اور اس

قاعدہ ما من عام الخ، علمائے حنفیہ کے نزدیک راست نہ شافعیہ کے نزدیک صحیح

آیت سے وہ مسئلہ دریافت ہوتا ہی جو احکام فرعیہ کا غیر ہے تو یہاں اس میں شافعیوں کے
نزدیک بھی احتمال تخصیص کا نہیں ہے بلکہ اوپر کی عبارت سے ثابت ہو کہ عام افادہ
عموم میں قطعی ہے اس لئے اس آیۂ شریفہ سے آنحضرت سراپا رحمت صلے اللہ تعالےٰ علیہ
وسلم کے لئے جمیع اشیاء کا علم قطعی طور پر ثابت ہوا اب ضرور ہوا کہ جانب مخالف اس آیت
کا ناسخ لائے مگر نہ لاسکے گا اور ہرگز نہ لاسکے گا اس لئے کہ اخبار کا نسخ ناممکن
ہے۔ اب ذرا غور فرمائیے کہ جانب مخالف اپنے اس قاعدہ ومامن عام الخ
پر کہاں تک جمتا ہی جس سے آیت کو خاص کرکے تنقیص علم نبی صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم
کرتا تھا۔ ہاں ذرا کوئی سنے تو مردمیدان قرآن شریف میں ہی لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ
وَمَا فِي الْاَرْضِ یعنی خدا ہی کا ہے جو کچھ آسمانوں اور زمینوں میں ہے کیا جانب مخالف
کو جرأت ہے کہ یہاں بھی ما کو اپنے قاعدہ مامن الخ سے خاص کرکے کہدے کہ بعض
چیزیں اللہ کی ہیں بعض نہیں (نعوذ باللہ من ذلک) کیا ہمت ہے کہ ان اللہ بکل شئ
علیم کو بھی اسی قاعدہ سے خاص کرکے لکھ ڈالے کہ اللہ کو بھی بعض چیزوں کا علم نہیں معاذ
اللہ بس جب قرآن شریف میں وہی ما کا کلمہ اس قاعدہ سے خاص نہیں کیا جاسکتا
تو آنحضرت صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم سے کیا دشمنی ہی کہ ان کا علم گھٹانے کو وہی کلمۂ ما
اسی قرآن شریف میں اسی مردود قاعدہ سے خاص کیا جاتا ہے جو بالکل نامعتبر ہے
اور جس کی کلیت کسی طرح ٹھیک نہیں جو خود باطل ہے جس کو قرآن شریف ہی میں جاری
نہیں کیا جاتا۔ رہا آیہ وما علمناہ الشعر الآیہ کو قرینۂ تخصیص بنانا یہ صحیح نہیں اسلئے
کہ یہ آیت نافی علم نبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نہیں ہے جیسا کہ پہلے مذکور ہوچکا ہی۔ اب
جانب مخالف کا یہ کہنا کہ آنحضرت علوم ضارہ کے ساتھ کیونکر متصف ہوسکتے ہیں اس
کا جواب بھی گذرچکا اور جانب مخالف نے اپنی کتاب کے ص۳۹ پر لکھا ہے۔ **قول**
آنحضرت علی الصلوٰۃ والسلام نے خود زبان فیض ترجمان سے صحابہ کو مخاطب
کرکے فرمایا کہ دنیا کے امور میں تم مجھ سے زیادہ جاننے والے ہو۔
**اقول** یہ کسی حدیث میں نہیں بلکہ جانب مخالف نے اپنی طبیعت کے زور سے

جانب مخالف کے قاعدے مامن الخ سے لازم آتا ہی کہ بعض چیزیں اللہ کی ہوں اور بعض غیر کی اور اللہ تعالےٰ کو بعض
اشیاء کا علم ہو بعض کا نہ ہو (معاذ اللہ)

ایجاد کر دیا غالباً حدیث تلقیح کے ترجمہ میں تصرف بیجا کیا۔ اب میں وضاحت کے لئے اس حدیث کو مع شرح ملا علی قاری رحمہ اللہ کے نقل کرتا ہوں شرح شفا قاضی عیاض کے صفحہ ۹۸ جلد اول میں علامہ علی قاری رحمہ اللہ تعالےٰ فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے روشن معجزات میں سے یہ ہے کہ اللہ تعالےٰ نے آپ کے واسطے معارف جزئیہ اور علوم کلیہ اور مدرکات ظنیہ اور یقینیہ اور اسرار باطنہ اور انوار ظاہرہ جمع کئے اور آپ کو دنیا و دین کی تمام مصلحتوں پر اطلاع دیکر خاص کیا اسپر یہ اشکال وارد ہو سکتا ہے۔ ایک مرتبہ حضرت نے ملاحظہ فرمایا کہ انصار تلقیح نخل کر رہے تھے یعنی نر خرما کی زرگی کو مادہ کی کلی میں رکھتے تھے تاکہ وہ حاملہ ہو اور پھل زیادہ آئے آنحضرت صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے منع فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ اگر ایسا نہ کرتے تو شاید بہتر ہوتا لوگوں نے چھوڑ دیا بس پھل نہ آئے بالکل اور خراب آئے تو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم اپنے دنیوی کاموں کو خوب جانتے ہو اس اشکال کے جواب میں کہا گیا کہ آنحضرت صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے خود گمان فرمایا تھا اور کوئی وحی اس بارہ میں نازل نہ ہوئی تھی شیخ سنوسی رح نے کہا کہ آنحضرت صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے انکو خرق خلاف عوائد پر برانگیختہ کرنے اور باب توکل کی طرف پہنچانے کا ارادہ کیا تھا انہوں نے اطاعت نہ کی اور جلدی کی تو حضرت نے فرمایا کہ تم اپنے دنیا کے کام کو خود ہی جانو۔ اگر وہ سال دو سال اطاعت کرتے اور تلقیح نہ کرتے اور امر نبی صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کا امتثال کرتے تو انھیں تلقیح کی محنت نہ اٹھانی پڑتی چنانچہ وہ عبارت یہ ہے (ومن

معجزاتہ الباھرۃ ای ایاتہ الظاھرۃ (ما جمعہ اللّٰہ لہ من المعارف) ای الجزئیۃ (والعلوم) ای الکلیۃ والمدرکات الظنیۃ والیقینیۃ وبالاسرار الباطنۃ وبالانوار الظاھرۃ (وخصہ من الاطلاع علی جمیع مصالح الدنیا والدین) ای ما یتعلق باصلاح الامور الدنیویۃ والاخرویۃ واستشکل بانہ صلے اللّٰہ تعالےٰ علیہ وسلم وجد الانصار یلحقون النخل فقال لو ترکتموہ فترکوہ فلم یخرج شیئا او خرج شیصا فقال انتم اعلم بامور دنیاکم واجیب بانہ کان ظنا منہ

لا دحیا و قال الشیخ سید ے محمد السنوسی ارادان یحملهم علے خرق العوائد فی ذلك
الی باب التوکل واما هناك فلم یمتثلوا فقال انکم اعرف بدنیاکم ولو امتثلوا
وتحملوا فی سنۃ او سنتین لکفوا امر هذه المحنۃ اب علامہ سنوسی کی تقریر سے
ظاہر ہو گیا کہ آں حضرت صلے اللہ تعالے علیہ وسلم نے جیسا فرمایا تھا وہ
حق اور سچا تھا اگر اُس کے موافق عمل کیا جاتا تو بیشک تمام تکلیفیں رفع ہو جاتیں
جو تلقیح میں اُٹھانی پڑتی ہیں چنانچہ علامہ علی قاری رحمۃ الباری اسی شرح شفا
کی جلد ثانی میں صفحہ ۳۳۰ پر تحریر فرماتے ہیں وعندی انہ علیہ السلام اراد
فی ذلك الظن ولو ثبتوا علے کلامہ لفاقوا فی الفن ولارتفع عنهم کلف المعالجۃ
فانما وقع التغیر بحسب جریان العادۃ الا تری ان من تعود باکل شئ او شرب
یتفقده فی وقتہ واذا لم یجده یتغیر عن حالہ فلو صبروا علے نقصان سنۃ او
سنتین لرجع النخیل الی حالہ الاول وربما کان یزید علے قدره المعول
وفی القصۃ اشارۃ الی التوکل وعدم المبالغۃ فی الاسباب وغفل عنه ابنا
المنا لحبۃ من الاصحاب واللہ اعلم بالصواب شیخ عبدالحق محدث دہلوی
رحمۃ اللہ نے یہ فرما کر کہ آنحضرت صلی اللہ تعالے علیہ وعلے آلہ واصحابہ وسلم کو
اس طرف التفات نہ تھا یہ فرمایا کہ والا وسے صلے اللہ تعالے علیہ وسلم دانا ترا ست از ہمہ
در ہمہ کارہائے دُنیا و آخرت۔ فصل الخطاب میں علامہ قیصری سے نقل کیا ہے کہ آں
حضرت صلے اللہ تعالے علیہ وسلم پر زمین و آسمان میں کچھ ذرّہ بھر بھی پوشیدہ نہیں اگرچہ
بشریت کے اعتبار سے یہ فرما دیں کہ تم دُنیا کا کام خوب جانتے ہو وہ عبارت فصل
الخطاب کی یہ ہے ولا یعزب عن علمہ صلے اللہ علیہ وسلم مثقال ذرۃ فی الارض
ولا فی السماء من حیث مرتبتہ وان کان یقول انتم اعلم بامور دنیاکم پھر کسی
سادہ لوح کا یہ کہنا کہ حضرت صلے اللہ تعالے علیہ وسلم نے فرمایا کہ دُنیا کے امور میں
تم مجھ سے زیادہ جاننے والے ہو بالکل ناانصافی ہے۔ بھلا (مجھ سے) کس لفظ
کا ترجمہ ہے جناب مخالف نے اسکو قرینہ تخصیص بنایا ہے کوئی پوچھے کہ کتاب کے عموم کی

تخصیص خبرِ واحد سے ہو سکتی ہے اور خبرِ واحد بھی ایسی جس سے وہ مراد حاصل نہیں جسکے لئے جانب مخالف نے اس کو نقل کیا۔

**اپنی گل ویگر شگفت**۔ جانب مخالف کو تخصیص عام میں وہ جوش آیا کہ کریمۂ والسارق والسارقۃ فاقطعوا ایدیھما جزاء بما کسبا نکالا من اللہ واللہ عزیز حکیم میں بھی ما کو خاص کر ڈالا اور یہ کہدیا **قولہ** اگر اس عام کو ظاہر سے نہ پھیریں اور خاص کسب سرقہ مراد نہ لیں تو لازم آتا ہے کہ جس سارق نے سرقہ کے ساتھ زنا بھی کیا اور شراب خمر وغیرہ مختلف منہیات شرعیہ کا مرتکب ہوا سب کی جزا اس فقط قطع ید کافی ہوجاوے انتہی ملخصاً۔

**اقول**۔ کسی اسلامیہ مدرسہ کا ایک چھوٹا سا لڑکا جو اصول شاشی شروع کرچکا ہو سنتے ہی کہدیگا کہ اس آیہ میں ما کو اصولیوں نے عام کہا اور اس کے عموم سے استدلال کرکے مسائل دینیہ نکالے ہیں مجھے تعجب ہے کہ جانب مخالف کیسے عقلمند ہیں جنہوں نے ایسی لچریات لکھی سنو صاحب سارق کے معنے شاید آپکو معلوم نہیں ہیں۔ وہ اسم فاعل ہے اور اسم فاعل اس اسم مشتق کا نام ہے کہ جو من قام بہ الفعل کیلئے وضع کیا گیا ہو تو سارق کا مدلول مطابقی من قام بہ السرقہ ہے اور اس کو سارق صرف سرقہ کے اسکے ساتھ قائم ہونے کی وجہ سے کہتے ہیں۔ پس سارق من حیث ہو سارق کا کسب بجز سرقہ یا اس کے متعلق کے اور کچھ ہو نہیں سکتا۔ زنا زانی کا فعل ہے نہ سارق من حیث ہو سارق کا وعلی ہذا القیاس پس سارق من حیث ہو سارق کا کسب جو کچھ بھی ہے وہ سرقہ یا متعلق سرقہ ہے اسپر بے شک حد سرقہ جاری ہوگی اسی واسطے جناب باری تعالیٰ نے الرجل والمرأۃ فاقطعوا ایدیھما بعد سرقتھما جزاء بما کسبا نفرمایا کہ ما کو خاص کرنا پڑتا۔ اصول فقہ میں مصرح ہے ان القطع جزاء جمیع ما اکتسبہ لسارق اس سے بھی ظاہر کہ سارق من حیث ہو سارق کا کسب بجز سرقہ اور اسکے متعلقات کے کچھ بھی نہیں اگر اسکا سمجھنا دشوار ہے تو کسی جاہل سے ہی دریافت کرلو کہ چور کا کیا کام ہے وہ فوراً کہدیگا کہ چوری۔ اب تو جانب مخالف کو بے قرینہ ہی عام کے خاص کر ڈالنے میں بڑی مشق ہوگئی ہے مجھے خوف ہے کہ کہیں

للہ مافی السمٰوٰت ومافی الارض کے ما کے عموم پر ہاتھ نہ صاف کریں اللہ ہدایت نصیب کرے۔ اس کے بعد جانب مخالف نے اور کچھ کاغذ بیفائدہ سیاہ کرکے یہ لکھا ہے

قولہ قل لا یعلم من فی السمٰوٰت والارض الغیب الا اللہ ط وما یشعرون ایان یبعثون یعنی کہوا ے محمد صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کہ نہیں جانتا جو کوئی کہ آسمانوں اور زمین میں ہے۔ غیب کی بات کو مگر اللہ تعالٰے جانتا ہے اور وہ نہیں جانتے کہ کب اٹھائے جائیں گے

اقول اس آیۂ شریفہ میں بھی نفی علم ذاتی ہی کی ہے اور یہی مطلب ہے کہ خود بخود نہیں جانتے یہ مطلب نہیں کہ بتانے سے بھی نہیں جان سکتے جیسا کہ عجیب الفہم جانب مخالف نے سمجھا ہے چنانچہ روض النضیر شرح جامع صغیر میں امام مناوی رحمۃ اللہ فرماتے ہیں اما قولہ لا یعلم نفسر بانہ لا یعلمھا احد بذاتہ ومن ذاتہ الا ھو امام نووی کے فتاوی میں ہے مسئلۃ ما معنے قول اللہ تعالٰی لا یعلم من فی السمٰوٰت والارض الغیب الا اللہ واشباہ ذلک مع انہ قد علم ما فی غد من معجزات النبی علیہ الصلوٰۃ والسلام وفی کراما اولیاء رضی اللہ عنھم الجواب معناہ لا یعلم ذلک استقلالا و اما المعجزات والکرامات فحصلت باعلام اللہ لا استقلالا اور امام ابن حجر مکی رحمہ اللہ کے فتاوے حدیثیہ میں ہے معناھا لا یعلم ذلک استقلالا وعلم احاطۃ بکل المعلومات الا اللہ تعالٰی واما المعجزات والکرامات فباعلام اللہ تعالٰے لھم علمت وکذا اما علم باجراء العادۃ شرح شفا خفاجی میں ہے ھذا لا ینافی الآیات الدالۃ علی انہ لا یعلم الغیب الا اللہ تعالٰی فان المنفی علمہ من غیر واسطۃ و اما اطلاعہ علیہ باعلام اللہ تعالٰی فامر متحقق بقولہ فلا یظھر علٰے غیبہ احدا ان عبارات سے خوب واضح ہو گیا کہ آیۂ شریفہ مسطورۂ بالا میں علم بذاتہ ومن ذاتہ کی نفی کی ہے اور جو تعلیم الٰہی سے ہو اس کی نفی نہیں بلکہ ایسا علم انبیاء و اولیاء کو حاصل ہے اور پچھلی عبارت نے تو فیصلہ کر دیا کہ جتنی آیتوں میں غیب کی نفی ہے ان کا یہی مطلب ہے کہ غیب بے واسطہ سوائے خداوند کریم کے اور کسی کے لئے نہیں لیکن بواسطہ تعلیم الٰہی بیشک انبیاء اور اولیاء کے لئے ثابت ہے چنانچہ کریمہ فلا یظھر علٰے غیبہ احدا الا من ارتضٰی

من رسول سے ظاہر ہے۔ حق تو بحمد اللہ تعالیٰ واضح ہے مگر منکر متعصب کی چشم بصیرت وا نہیں قولہ ان اللہ عندہ علم الساعۃ وینزل الغیث ویعلم مافی الارحام وماتدری نفس ماذا تکسب غدا وماتدری نفس بای ارض تموت ان اللہ علیم خبیر بیشک اللہ جو ہے اسی کے پاس ہے قیامت کی خبر اور برساتا ہے مینہ اور جانتا ہے جو کچھ رحموں میں ہے لڑکا لڑکی پورا ناقص اور نہیں جانتا کوئی نفس کہ کیا کمائی کریگا کل اور نہیں جانتا کوئی نفس کہ کس زمین میں مرے گا بیشک اللہ ہی سب جانتا ہے۔ خبردار۔

**اقول**۔ یہ آیۂ شریفہ منکرین کی بڑی دستاویز ہے کہ اس کو ہمیشہ بے سمجھے پڑھ دیا کرتے ہیں ان کے خیال میں یہ ہے کہ یہ آیت حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے عالم جمیع اشیاء ہونے پر نص ہے فقیر جیسا کہ بارہا کہہ چکا ہے کہ قرآن شریف میں اور نیز احادیث میں جہاں کہیں ایسے کلام ہیں ان سے نفی اس علم کی مقصود ہے کہ جس پر دلیل نہیں اور جو حق سبحانہ تعالیٰ نے خود تعلیم فرمائے ہیں ان کی نفی کیونکر ہو سکتی ہے کیا کوئی عاقل کہہ سکتا ہے کہ ان آیات کا یہ مطلب ہے کہ کسی مخلوق کو غیب کا علم خدا وند عالم جل شانہ کے بتانے پر بھی نہیں نعوذ باللہ۔ کوئی ہرگز نہیں کہہ سکتا۔ بیشک اس نے جس کو تعلیم فرمایا اس کے سامنے جمیع اشیاء ظاہر ہیں ہاں اگر یہ مدعا ہے کہ ان اشیاء کا علم بے تعلیم الٰہی کسی کو نہیں تو مسلم اور اگر یہ مطلب ہے کہ اللہ تعالیٰ جل شانہ کے بتانے سے بھی کسی کو معلوم نہیں ہوتا تو سخت بیدینی ہے اور اگر یہ منشا ہے کہ اللہ جل شانہ نے کسی کو ان اشیاء کا علم عطا ہی نہیں فرمایا تو بھی غلط چنانچہ مشکوٰۃ شریف۔ کی کتاب الایمان کی پہلی حدیث میں ہے کہ جب جبرئیل علیہ السلام نے سرور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے وقت قیام قیامت دریافت کیا تو آنحضرت سراپا رحمت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ما المسئول عنہا باعلم من السائل فرما کر یہی آیۂ شریفہ جو جانب مخالف نے نقل کی تلاوت فرمائی اور شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمہ اللہ نے اشعۃ اللمعات میں یہ تحریر فرمایا۔ مراد آنست کہ بے تعلیم الٰہی بحساب عقل ہیچ کس اینہارا نداند آنہا از امور غیب اند کہ جز خدا

کسے آنرا نداند مگر آنکہ وے تعالے از نزد خود کسے را بوحی والہام بداناند۔ اب ایک فارسی داں بھی سمجھ سکتا ہے کہ جس کو جناب حق سبحانہ تعالیٰ نے یہ علم تعلیم فرما دیا اس سے اس آیت میں علم کی نفی نہیں ہے بلکہ صرف اسی شخص سے ہے جو اٹکل سے ان علوم کے جاننے کا مدعی ہو۔ علامہ ابراہیم بیجوری شرح قصیدہ بردہ صلا میں فرماتے ہیں ولم یخرج صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من الدنیا الا بعد ان اعلمہ اللہ تعالےٰ بھذہ الامور الخمسۃ کتاب ابریز صفحہ ۱۵۰ میں ہے قلت للشیخ رضی اللہ عنہ فان علماء الظاہر من المحدثین وغیرہم اختلفوا فی النبی صلے اللہ علیہ وسلم ھل کان یعلم الخمس المذکورات فی قولہ تعالےٰ ان اللہ عندہ علم الساعۃ الایۃ فقال کیف یخفیٰ امر الخمس علیہ صلی اللہ علیہ وسلم والواحد من اھل التصرف من امتہ الشریفۃ لا یمکنہ التصرف الا بمعرفۃ ھذہ الخمس یعنی میں نے اپنے شیخ عبدالعزیز عارف رحمہ اللہ سے عرض کیا کہ علماء ظاہر یعنی محدثین وغیرہ کا اس مسئلہ میں اختلاف ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کو ان پانچ چیزوں کا علم تھا کہ جن میں آیۃ ان اللہ عندہ علم الساعۃ الخ وارد ہوئی تو شیخ رحمہ اللہ نے جواب دیا کہ ان پانچوں کا علم حضور پر کیسے مخفی رہ سکتا ہے جبکہ اک صاحب تصرف امتی کو بغیر ان پانچوں کے علم کے تصرف ممکن نہیں۔ اس عبارت نے واضح کر دیا کہ حضور اور حضور کے خدام ان پانچوں کے عالم ہیں خلاصہ یہ ہے کہ سرور اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو اس عالم سے تشریف لیجانے کے قبل ان پانچوں چیزوں کا علم عطا ہو گیا تھا۔ چونکہ اب اختصار پر نظر ہے اس لیئے اس موقع پر صرف ان تین گواہوں پر کفایت کر کے مزید اطمینان کے لیئے جدا جدا ثابت کیا جاتا ہے ان پانچوں میں سے ہر اک کا علم سرور اکرم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو حاصل ہے اور سوائے قیامت کے اور چیزوں کی خبریں لوگوں کو اکثر حضرت نے سنائی ہیں تفسیر روح البیان جلد ۴ کے صفحہ ۳۸۹ پر آیۃ یسئلونک عن الساعۃ ایان مرسٰھا کے تحت میں ہے قد ذھب بعض المشائخ الی ان النبی صلے اللہ

علیہ وسلم کان یعرف وقت الساعۃ باعلام اللہ تعالیٰ وھو لاینافی الحصر
فی الاٰیۃ کما لا یخفی فتوحات وہبیہ شرح اربعین نوویہ کے صفحہ ۴۲ میں ہے فان
قیل قولہ صلی اللہ علیہ وسلم بعثت انا والساعۃ کھاتین یدل علی ان
عندہ منہا علما والاٰیات تقتضی ان اللہ تعالیٰ متفرد بعلمہا فالجواب کما قال
الحلیمی ان معناہ انا النبی الاخیر فلا یلینی نبی اٰخر وانما تلینی القیمۃ والحق
کما قال جمہور ان اللہ سبحانہ وتعالیٰ لم یقبض نبینا علیہ الصلوٰۃ والسلام
حتی اطلعہ علی کل ما ابھمہ عنہ الا انہ امر بکتم بعض والاعلام ببعض
ان عبارتوں سے ثابت ہوا کہ آنحضرت صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو وقت قیامت
بتعلیم الٰہی معلوم تھا بلکہ آنحضرت صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے ان تمام چیزوں کا
علم دیکر اس عالم سے اٹھایا کہ جن کو آپ سے مبہم رکھا تھا اور بعض علوم کے پوشیدہ
رکھنے اور بعض کے ظاہر کرنے کا حکم دیا اور مینہ کے بارہ میں بھی آیت کے یہ معنی نہیں
کہ تعلیم الٰہی بھی کوئی مینہ برسنے کا وقت نہیں جان سکتا مشکوٰۃ شریف صفحہ ۴۷۳ میں
ایک طویل حدیث ترمذی کی نواس بن سمعان کی روایت سے باب العلامات بین یدی
الساعۃ میں رسول اکرم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے یہ الفاظ مروی ہیں ثم
یرسل اللہ مطرا لا یکن منہ بیت مدر ولا وبر جس سے صاف ظاہر ہے کہ بعد
فتنہ یاجوج و ماجوج کے اللہ تعالیٰ ایک عالمگیر مینہ بھیجے گا جس سے کسی شہر یا
گاؤں کا کوئی مکان خالی نہ رہے گا الخ اور اسی مشکوٰۃ شریف کے صہ۴۸۱ باب لاتقوم
الساعۃ الا علی شرار الناس میں عبداللہ بن عمرو کی روایت میں یہ الفاظ مروی ہیں ثم
یرسل اللہ مطرا کانہ الطل فینبت منہ اجساد الناس اس حدیث سے معلوم
ہوتا ہے کہ جب سب آدمی مرجائیں گے تو اللہ تبارک وتعالیٰ ایک مینہ کو بھیجے گا گویا کہ وہ
شبنم ہے پس اس مینہ سے آدمیوں کے جسم اُگیں گے۔ اب خوب ثابت ہو گیا کہ سرور
اکرم نے مینہ برسنے کی خبر قبل از وقت سنائی اور قبل از وقت بھی کیسی سینکڑوں سال
پہلے اب یہ بھی خیال رکھئے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی بدولت یہ دولت

آپ کے خادموں کو بھی میسّر ہے چنانچہ تفسیر عرائس البیان میں اسی آیت شریفہ کے تحت میں فرمایا ہے ولکن کثیرا ما سمعت من الاولیاء یقول یمطر السماء غدا او لیلا فیمطر کما قال کما سمعنا ان یحیی بن معاذ کان علی راس قبر ولی وقت دفنہ وقال لعامۃ من حضروا ان ھذا الرجل من اولیاء اللہ الٰھی ان کنت صادقا فانزل علینا المطر قال الراوی فنظرت الی السماء وما رائت فیھا راحۃ سحاب فانشاء اللہ سبحانہ سحابہ مثل ترس فمطرت فرجعنا مبتلین خلاصہ یہ کہ میں نے اولیا سے یہ بہت سُنا ہے کہ کل کو مینہ برسے یا رات کو پس برستا ہے یعنی اُسی روز کہ جس روز کی اُنہوں نے خبر دی ہے اور ہم نے سُنا ہے کہ یحیٰی بن معاذ ایک ولی کے دفن کے وقت قبر پر موجود تھے اور اُنہوں نے عام حاضرین سے کہا یہ شخص یعنی جو دفن کیے گئے ہیں ولی ہیں اور یا الٰہی اگر میں سچّا ہوں تو مینہ برسا دے۔ راوی نے کہا کہ میں نے آسمان کی طرف دیکھا تو بادل کا پتہ نہ تھا پس اللہ نے بادل پیدا کر کے مینہ برسایا کہ ہم لوٹ کر بھیگے ہوئے آئے۔

(۳) اور اسی طرح آنحضرت صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وصحبہ وسلم نے ما فی الارحام کی بھی خبر دی یعنی قبل پیدا ہونے کے بتا دیا کہ لڑکا ہوگا یا لڑکی چنانچہ امام مہدی کے پیدا ہونے کی خبر جو آنحضرت نے سُنائی ہے اور صحیح حدیثوں میں مذکور اور عام لوگوں کی زبانوں پر ہے صاف بتا رہی ہے کہ آپ کو لڑکا پیدا ہونے کی خبر اس وقت سے ہے کہ جب نطفہ بھی باپ کی پیٹھ میں نہیں بلکہ اس سے بھی بہت پہلے۔ ایسے ہی حضور صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے امام حسین علی جدہ وعلیہ السلام کے پیدا ہونے کی خبر دی چنانچہ مشکوٰۃ شریف کے ۵۷۲ باب مناقب اہل بیت میں بروایت ام فضل وارد ہے کہ ام فضل نے حضرت کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ میں نے آج شب ایک نہایت ناپسند خواب دیکھا ہے فرمایا حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے وہ کیا عرض کیا کہ وہ بہت سخت ہے فرمایا کیا ہے عرض کیا میں نے دیکھا ہے کہ گویا ایک ٹکڑا حضور کے جسم کا کاٹا گیا اور میری گود میں رکھا گیا حضرت نے فرمایا کہ یہ خواب تو اچھا ہے انشاء اللہ تعالےٰ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ

عنہا) کے لڑکا ہوگا اور وہ تیری گود میں ہوگا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ الفاظ حدیث کے یہ ہیں قلت فاطمۃ انشاء اللہ غلاما یکون فی حجرک ذرا تفسیر عرائس البیان میں یعلم ما فی الارحام کے تحت صفحہ ۴۴ میں ملاحظہ کیجئے فرماتے ہیں وسمعت ایضا من بعض اولیاء اللہ انہ اخبر ما فی الرحم من ذکر و انثی ورایت بعینی ما اخبر حاصل یہ کہ میں نے بعض اولیاء اللہ سے یہ بھی سنا کہ انہوں نے مافی الرحم کی خبر دی کہ پیٹ میں لڑکا ہے یا لڑکی اور میں نے اپنی آنکھ سے دیکھ لیا کہ انہوں نے جیسی خبر دی ویسا ہی وقوع میں آیا۔

ذرا بستان المحدثین حضرت مولانا شاہ عبد العزیز صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ کی ملاحظہ ہو کہ وہ صفحہ ۱۱۲ میں فرماتے ہیں نقل می کنند کہ والد شیخ ابن حجر را فرزند می زیست کشیدہ خاطر بحضور شیخ رسید شیخ فرمود از پشت تو فرزندے خواہد بر آمد کہ بعلم خود دنیا را پر کند یعنی شیخ ابن حجر عسقلانی کے والد ماجد کی اولاد زندہ نہیں رہا کرتی تھی ایک روز رنجیدہ ہو کر اپنے شیخ کے حضور میں پہنچے شیخ نے فرمایا کہ تیری پشت سے ایسا فرزند ارجمند پیدا ہوگا کہ جس کے علم سے دنیا بھر جائیگی۔ چنانچہ ابن حجر پیدا ہوئے۔ اب ذرا انصاف فرمایئے کہ ایک ولی کو تو خبر ہے کہ بیٹا ہوگا اور اسکا عالم ہونا بھی معلوم مگر رسول اللہ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم ہی کو خبر نہ ہوگی کہ پیٹ میں کیا ہے صاحبو للہ انصاف اور اسی طرح کل کی بات کا جاننا۔ اس کے متعلق بھی تفسیر عرائس البیان صفحہ ۴۲۹ جلد ۲ میں یوں مسطور ہے سمعت واقعۃ عن منہم قبل المجی یعنی میں نے اولیاء سے اکثر اگلے روز کا واقعہ قبل آمدن کے سنا ہے اور رسول اکرم صلے اللہ تعالے علیہ وسلم نے تو قیامت تک کی خبریں دیدیں چنانچہ مشکوٰۃ شریف صفحہ ۵۴۴ باب معجزات میں بروایت عمرو بن اخطب انصاری مروی ہے کہ انہوں نے کہا کہ ہم کو ایک روز رسول اللہ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم نے امام ہو کر نماز فجر پڑھائی پھر منبر پر چڑھکر ظہر تک خطبہ کیا پھر اتر کر نماز پڑھی پھر منبر پر چڑھکر عصر تک خطبہ کیا پھر اتر کر نماز پڑھی پھر منبر پر چڑھکر غروب تک خطبہ کیا اور جو کچھ قیامت تک ہونے والا ہے اس کی خبر دیدی۔ پس ہم میں وہی سب سے زیادہ عالم ہے جو سب سے زیادہ یاد رکھنے والا ہے الفاظ حدیث کے

ہیں صلی بنا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یوما الفجر وصعد علی المنبر فخطبنا حتی حضرت الظہر ثم نزل فصلی ثم صعد المنبر حتی غربت الشمس فاخبرنا بما ھو کائن الی یوم القیمۃ قال فاعلمنا احفظنا رواہ مسلم دو چار باتیں ہوں تو گن لیں کہ حضرت نے فلاں کی خبر دی جب آنہوں نے قیامت تک کے احوال بتا دیئے تو کہاں تک گنے جاویں لیکن مخالفین کی سختی دیکھ کر اس موقع پر ایک اور حدیث جس میں صاف لفظ غد موجود ہے نقل کیجاتی ہے تاکہ پھر کسی طور پر انکار کی مجال نہو وہ یہ ہے کہ حضور اقدس صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے یوم خیبر میں فرمایا کہ میں کل کو ضرور یہ جھنڈا ایسے شخص کو دونگا کہ اللہ اس کے ہاتھ پر فتح کرے[۱] گا اور وہ شخص اللہ اور اللہ کے رسول کو دوست رکھتا ہے اور اللہ اور اس کا رسول اس شخص کو دوست رکھتے ہیں چنانچہ الفاظ اس حدیث کے کہ بروایت سہل ابن سعد سرکار اکرم صلے اللہ علیہ وسلم سے مروی ہیں اور مشکوٰۃ شریف کے صـ۵۶۳ باب مناقب علی بن ابی طالب میں موجود ہیں یہ ہیں قال یوم خیبر لاعطین ھذہ الرایۃ غدا رجلا یفتح اللہ علی یدیہ یحب اللہ ورسولہ ویحبہ اللہ ورسولہ اور یہیں مخالفین کے اس شبہہ کا بھی جواب سن لینا چاہیئے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ان لڑکیوں کو جنہوں نے اپنے آبا مقتولین یوم بعاث کا مرثیہ گانے میں وفینا نبی یعلم ما فی غد کہدیا تھا یہ فرمایا کہ اس قول کو چھوڑ دے اور جو کچھ کہہ رہی تھی وہی کہے جاؤ۔ یہ بھی وہابیوں کا ایک بڑا اعتراض ہے اس کو انکے مرشد نے تقویۃ الایمان میں بھی لکھا ہے۔ اور مولوی غلام محمد راندیری نے غیبی رسالہ میں اور مخالفین نے اپنی اپنی تحریروں میں لکھا ہے چند سطر اوپر کی منقولہ عبارات سے منصف مزاج آدمی دریافت کر سکتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ما فی غد بتا دیا اور آپ کو اس کا علم تھا پھر یہ اعتراض قابل جواب نہیں مگر ذوق کے لئے مرقاۃ المفاتیح سے اس کی شرح بھی نقل کیجاتی ہے وانما منع القائلۃ بقولھا وفینا نبی الخ لکراھۃ نسبۃ علم الغیب الیہ لانہ لا یعلم الغیب الا اللہ وانما یعلم الرسول

[۱] چنانچہ ایسا ہی ہوا جیسا کہ حدیث میں موجود ہے ۱۲۔

من الغیب ما اعلمہ او لکراھۃ ان یذکر فی اثناء ضرب الدف و انشاء مرثیۃ لقتلی لعلو منصبہ عن ذلک اس سے ثابت ہوا کہ آنحضرت صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان لڑکیوں کو اس واسطے منع کر دیا کہ انہوں نے غیب کی نسبت مطلقاً آنحضرت صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف کر دی تھی در آنحالیکہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام بتعلیم الٰہی جانتے ہیں یا اس واسطے کہ آنحضرت صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس بات کو مکروہ جانا کہ دف بجانے میں آپ کا ذکر کیا جائے یا مقتولین کا مرثیہ گانے میں آپ کی ثنا کی جائے اس لئے کہ یہ آپ کے علوئے منصب کے خلاف ہے رہی یہ بات کہ کوئی نہیں جانتا کہ کہاں مریگا۔ اس کے متعلق بھی تفسیر عرائس البیان میں ملاحظہ کیجئے۔ و ربما قالوا انی امرت بموضع کذا و منھم ابو غریب الاصفہانی قدس اللہ روحہ مرض فی شیراز فی زمان الشیخ ابی عبد اللہ بن حنیف قدس روحہ وقال اذا مت فی شیراز فلا تدفنونی الا فی مقابر الیہود فانی سالت اللہ ان اموت فی طرطوس فبرأ و مضی الی طرطوس و مات بھا رحمۃ اللہ علیہ حاصل یہ کہ اولیاء اللہ نے اکثر کہا ہے کہ میں فلاں جگہ مروں گا اور انہی میں سے ابو غریب اصفہانی رحمہ اللہ بھی ہیں کہ وہ کبھی شیراز میں ابو عبد اللہ بن حنیف رحمہ اللہ کے زمانہ میں مریض ہو کر کہنے لگے کہ اگر میں شیراز میں مروں تو مجھ کو مقابر یہود میں دفن کرنا کیونکہ میں نے اللہ سے سوال کیا ہے کہ میں طرطوس میں مروں پس وہ اچھے ہو گئے اور طرطوس جا کر وفات پائی کیا اب بھی کسی مسلمان کو شک ہو سکتا ہے کہ آنحضرت صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو یہ علم بتعلیم الٰہی حاصل نہ تھا جبکہ آپ کے امتیوں کے لئے بھی ثابت ہو گیا۔ خود ہمارے حضرت نے اپنی وفات کی جگہ بتا دی چنانچہ معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن کی طرف بھیجتے وقت حضور صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خود ان کے ساتھ وصیت فرماتے ہوئے تشریف لائے اور جب وصیت فرما چکے تو فرمایا اے معاذ قریب ہے کہ اس سال کے بعد ہماری تمہاری ملاقات نہو اور شاید کہ تم میری اس مسجد اور قبر پر گزرو۔ یہ کہہ کر جب آنحضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فراق رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے خیال

---

[1] یعنی ابو غریب جن کا کہیں طرطوس جا کر موت آنے کی تھی تو دوسرے سے فرمایا کہ اگر میں شیراز میں مر جاؤں تو مجھے یہودیوں کے گورستان میں دفن کرنا یعنی مجھے شیراز میں ہرگز موت نہ آنے کی من جانب اللہ تعالیٰ ۔

سے بیقرار ہو کر رونے لگے مشکوٰۃ شریف میں ہے وعن معاذ بن جبل قال لما بعثہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم الی الیمن خرج معہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوصیہ ومعاذ راکب ورسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یمشی تحت راحلتہ فلما فرغ قال یا معاذ انک عسی ان لا تلقانی بعد عامی ھذا ولعلک ان تمر بمسجدی ھذا وقبری فبکی معاذ جشعا لفراق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اسکے علاوہ اور بہت سی حدیثیں ان مضامین کو ثابت کرتی ہیں جنکے نقل کی اس مختصر میں گنجائش نہیں و لیکے احوال بھی بکثرت ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت حق سبحانہ تعالیٰ نے انکو یہ علوم عطا فرمائے ہیں شیخ ولی الدین ابو عبد اللہ محمد بن عبد اللہ خطیب تبریزی اکمال فی اسماء الرجال صفحہ میں امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کے حال میں لکھتے ہیں قال المزنی دخلت علی الشافعی فی علتہ التی مات فیھا فقلت کیف اصبحت قال اصبحت من الدنیا راحلا وللاخوانی مفارقا ولکاس المنیۃ شاربا ولسوء اعمالی ملاقیا وعلی اللہ واردا یعنی مزنی نے کہا کہ جس مرض میں امام شافعی رحمہ اللہ نے وفات پائی اسمیں میں انکے پاس گیا اور میں نے کہا کہ آپنے کس حال میں صبح کی فرمایا اس حال کہ میں دنیا سے سفر کرنیوالا ہوں. اپنے بھائیوں سے جدا ہونیوالا ہوں موت کا جام پینے والا ہوں اپنے سوء اعمال سے ملنے والا ہوں. اللہ پر وارد ہونیوالا ہوں۔ کہئے صاحب یہاں تو امام شافعی رحمہ اللہ نے اپنی وفات کی خبر دی اور آپ کو ابھی سرور اکرم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علم میں بھی شبہ ہو اب بخوبی ثابت ہو گیا کہ اس آیت سے نفی علم عطائی کی سمجھنا مخالفین ہی کا کام ہے اور اسی مضمون کے قریب قریب ایک دوسری آیت جو ہر دم مخالفین کی زبانوں پر رہتی ہے اور جس سے بے محل استشہاد کیا جاتا ہے یہ ہے وعندہ مفاتح الغیب لا یعلمھا الا ھو یعنی اللہ ہی کے پاس ہیں غیب کی کنجیاں نہیں جانتا ہے کوئی اس کو مگر وہی اس آیت سے بھی نفی علم عطائی کی ثابت کرنا ظلم ہے.
تفسیر عرائس البیان میں اسی آیہ کے تحت میں سطور ہے قال الجریری لا یعلمھا الا ھو ومن یطلعہ علیھا من صفی وخلیل وحبیب وولی یعنی جریری نے کہا کہ مفاتح غیب کو کوئی نہیں جانتا مگر اللہ اور وہ شخص جس کو اللہ تعالیٰ اس پر اطلاع دے خواہ وہ صفی ہو یا خلیل یا حبیب یا ولی

اور اس سے چند سطر اوپر اسی تفسیر میں لکھا ہے وقولہ لا یعلمھا الا ھو ای لا یعلم الاولون والاٰخرون قبل اظہار ہ تعالیٰ ذالک لھم یعنی اس آیت کا یہ مطلب ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ظاہر کرنے کے پہلے کوئی نہیں جان سکتا۔ اب خیال فرمایئے کہ کیا اس آیت سے ثابت ہو گیا کہ اللہ کی تعلیم سے بھی ان علوم کا کوئی عالم نہیں ہو سکتا نہیں ہرگز نہیں بلکہ اس سے صاف ظاہر ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اُسکے اظہار کے بعد اسکے اولیاء و اصفیاء تک کو ان مفاتیح غیب کا علم حاصل ہو جاتا ہے چہ جائیکہ سید الانبیاء صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو۔

## الباب الثانی

ہرچند کہ گزشتہ تحریر علم نبی اکرم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی وسعت ثابت کرنے میں کافی ہے اور غور کرنے والے کو اسمیں محل انکار نہیں لیکن وہابیہ کی عادت ہے کہ وہ لوگوں کو چھوٹے چھوٹے نئے نئے شبہے بتلاتے رہتے ہیں اس لئے اس باب میں انکے شبہات کے مختصر جوابات لکھے جاتے ہیں تاکہ مسلمانوں کو آگاہی ہو اور وہابیہ کے افتراءات سے بچیں **شبہ اول** قرآن شریف کی بعض آیات سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو غیب نہ تھا چنانچہ قل لا اقول لکم عندی خزائن اللہ ولا اعلم الغیب دوسری آیۃ لو کنت اعلم الغیب لاستکثرت من الخیر اسپر دال ہے **جواب** ان آیتوں سے حضرت صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے عالم نہ ہونے ویں یا اخروی قرآن سے جاہل ہونیکی دلیل ہے یہاں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمانا کہ میں غیب جانتا ہی نہیں تو اضع ہے چنانچہ حاشیہ جلالین جلد ۲ صفحہ ۱ میں تفسیر خازن سے نقل کیا ہے فان قلت قد اخبر صلی اللہ علیہ وسلم عن المغیبات وقد جاءت احادیث فی الصحیح بذالک وھو من اعظم معجزاتہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فکیف الجمع بینہ وبین قولہ ولو کنت اعلم الغیب لاستکثرت من الخیر قلت یحتمل ان یکون قالہ علی سبیل التواضع والادب والمعنی لا اعلم الغیب الا ان یطلعنی اللہ علیہ ویقدرہ لی ویحتمل ان یکون قال

لہ یعنی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کہ میں تم سے نہیں کہتا ہوں کہ میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں اور نہ یہ کہ میں غیب جانتا ہوں تلہ اگر میں غیب جانتا ہوتا البتہ زیادہ کر لیتا۔

ذالک قبل ان یطلعہ اللہ عزوجل علی علم الغیب اس عبارت کا حاصل مضمون یہ ہے کہ حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بکثرت مغیبات کی خبریں دیں اور صحیح احادیث سے ثابت ہے اور غیب کا علم حضور کے اعظم معجزات میں سے ہے پھر آیہ ولو کنت اعلم الغیب الخ کے کیا معنی ہیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ حضور نے اپنی ذات جامع کمالات سے علم کی نفی تواضعاً فرمائی اور معنی آیت کے یہ ہیں کہ میں غیب نہیں جانتا مگر اللہ تعالے کے مطلع فرمانے سے اور اس کے مقدر کرنے سے۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ علم غیب عطا ہونے سے پہلے لو کنت الآیۃ فرمایا ہوا اور علم اس کے بعد عطا ہوا۔ غرضکہ یہ آیات حضرت محمد مصطفٰے صلے اللہ تعالی علیہ وعلی آلہ واصحابہ وسلم کے غیب نہ جاننے پر دلیل نہیں یا آیات مذکورہ کا یہ مطلب ہے کہ بالذات اور بالاستقلال غیب کا علم کسی کو نہیں ہمارے حضرت صلے اللہ تعالی علیہ وسلم کو جو ہے تو تعلیم الٰہی ہے چنانچہ تفسیر نیشاپوری میں ہے ای قل لا اعلم الغیب فیکون فیہ دلالۃ علی ان الغیب بالاستقلال لا یعلمہ الا اللہ خلاصہ یہ ہے کہ یہ آیت اس امر کی دلیل ہے کہ بالاستقلال کوئی غیب کا عالم نہیں سوائے خدا تعالے کے۔ علامہ شہاب خفاجی نسیم الریاض شرح شفائے قاضی عیاض میں فرماتے ہیں وقولہ لو کنت اعلم الغیب لاستکثرت من الخیر فان المنفی علمہ من غیر واسطۃ واما اطلاعہ علیہ باعلام اللہ تعالے فامر متحقق قال اللہ تعالی عالم الغیب فلا یظھر علی غیبہ احدا الا من ارتضی من رسول یعنی آیہ لو کنت الخ میں اس علم کی نفی ہے جو بے واسطہ ہو لیکن بواسطہ تعلیم الٰہی کے پس بیشک ہمارے حضرت کے لئے ثابت ہے جیسا کہ باری تعالے نے فرمایا عالم الغیب فلا یظھر الایۃ یہ بات بھی قابل لحاظ ہے کہ آیۃ شریفہ میں لفظ لو کنت اعلم اور لاستکثرت اور ما مسنی سب صیغے ماضی کے ہیں جو زمانہ گزشتہ پر دلالت کرتے ہیں آیت شریفہ کا صاف مطلب یہ ہے کہ اگر میں زمانہ گزشتہ میں غیب کو جانتا تو بہت سی خیر جمع کر لیتا اور مجھ کو برائی نہ پہنچتی۔ اگر جملہ عبارات مسطورہ بالا سے قطع نظر کر کے حسب منشائے مخالف یہ فرض کر لیا جائے کہ اس آیہ شریفہ سے انکار غیب معلوم ہوتا ہے تو بھی ہمیں کچھ مضر نہیں اس لئے کہ اگر بالفرض آیت میں انکار ہے تو زمانہ گزشتہ میں حاصل ہونے کا انکار ہے کہ اگر میں پہلے غیب جانتا تو بہت سی خیر جمع کر لیتا اور برائی مجھ کو نہ پہنچتی۔ ان آیتوں میں اس

امر پر دلالت نہیں کرتا کہ اب بھی غیب نہیں جانتا یا آئندہ بھی مجھ کو اسکا علم نہ ہوگا۔ پس اگر آیت میں بیان ہے تو اسوقت کا بیان ہے کہ جسوقت حضرت محمد مصطفیٰ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو غیب پر اطلاع نہ دی گئی تھی نہ اسکے بعد کا جیسا کہ اوپر حاشیہ جمل کی عبارت سے واضح ہو چکا۔

**شبہہ دوم** قرآن شریف میں ہے ومنہم من قصصنا علیک ومنہم من لم نقصص علیک اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حق سبحانہ تعالےٰ نے ہمارے حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم سے بعضے انبیاء کا قصہ نہیں کیا پھر وہ تمام چیزوں کے عالم کیونکر ہوتے؟

**جواب۔** آیہ شریفہ کی یہ مراد ہے کہ جتنے بواسطہ وحی جلی کے قصے نہیں کیا یہ علم ہونیکی نفی نہیں اس لیئے کہ حق سبحانہ تعالےٰ نے حضرت صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو بواسطہ وحی خفی کے ان پر مطلع فرمایا ہے چنانچہ ملا علی قاری مرقاۃ شرح مشکوۃ جلد ۱ صفحہ ۵۰ میں فرماتے ہیں ھذا لاینافی قولہ تعالےٰ (ولقد ارسلنا رسلا من قبلک منھم من قصصنا علیک ومنھم من لم نقصص علیک) لان المنفی ھو التفصیل والثابت ھو الاجمال والنفی مقید بالوحی الجلی والثبوت متحقق بالوحی الخفی ہمارے حضرت سید نا و مولنا محمد مصطفےٰ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ وسلم نے فرمایا کہ ایک لاکھ چوبیس ہزار نبی ہیں اور انمیں سے تین سو تیرہ رسول ہیں پس ہمارے حضرت کا انبیاء کی تعداد بتانا آیت کے منافی نہیں اس لیئے کہ آیت میں نفی تفصیل کی ہے اور اجمال ثابت ہے یا آیت کی نفی وحی جلی کے ساتھ مقید ہے اور ثبوت وحی خفی سے متعلق ہے۔

**شبہہ سوم** کلام اللہ میں ہے لا تعلمھم نحن نعلمھم اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول اکرم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو منافقین کے حال کی خبر نہیں۔

**جواب** اول تو اس آیت سے یہ معلوم ہی نہیں ہوتا کہ سرور اکرم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو تعلیم الٰہی بھی منافقین کے حال کا علم نہیں بلکہ مراد یہ ہے کہ اے محمد صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم تم منافقین کے حال کو اپنی فراست اور دانائی سے نہیں جانتے چنانچہ بیضاوی میں ہے تخفی علیک حالھم مع کمال فطنتک وصدق فراستک مگر حضرت تعلیم الٰہی ضرور جانتے ہیں چنانچہ جمل جلد ۴ صفحہ ۱۴۳ میں ہے معنے الآیۃ ولتعرفنھم یا محمد لتعرفن المنافقین فیما یعرضون بہ من القول من تہجین امرک وامر المسلمین وتقبیحہ والاستھزاء بہ فکان بعد ھذا لا یتکلم منافق عند النبی

صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم الا عن فہ بقولہ ولیستدل بغوی کلامہ علی فساد باطنہ ونفاقہ دوم یہ کہ یہ آیت پہلے نازل ہوئی اس کے بعد علم عطا فرمایا گیا چنانچہ اسی جمل میں تحت آیہ لا تعلمہم کے مسطور ہے فان قلت کیف نفی عنہ علمہ بحال المنافقین وَاَثْبَتَہٗ فی قولہ تعالےٰ ولتعرفنہم فی لحن القول فالجواب ان ایۃ النفی نزلت قبل ایۃ الاثبات فلا تنافی کذا فی پس اب ثابت ہوگیا کہ آنحضرت صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم منافقین کے حال کے بھی عالم ہیں۔

**شبہ چہارم** ویسئلونک عن الروح قل الروح من امر ربی الخ مخالفین کی خوش فہمیوں سے انھیں اس امر پر آمادہ کر دیا کہ وہ یہ کہتے پھرتے ہیں کہ حضرت سراپا رحمت صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو روح کا علم نہ تھا۔

**جواب** سبحان اللہ جانب مخالف کس درجہ عقیل ہیں بھلا یہ آیت کے کس لفظ کا ترجمہ کہ رسول اکرم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو روح کا علم نہ تھا۔ آیت کا ترجمہ یہ ہے (اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم تم سے روح کی نسبت سوال کرتے ہیں تم کہدو کہ روح میرے رب کے امر سے ہے) اس سے ہرگز ثابت نہیں ہوتا کہ حضرت کو اسکا علم نہ تھا اب محققین کا فیصلہ اس امر میں کیا ہے وہ ملاحظہ فرمایئے امام محمد غزالی رحمۃ اللہ احیاء العلوم میں فرماتے ہیں ولا تظن ان ذلک لم یکن مکشوفا لرسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم فان من لم یعرف نفسہ فکیف یعرف اللہ سبحانہ ولا یبعد ان یکون ذلک مکشوفا لبعض الاولیاء والعلماء یعنی گمان نہ کر کہ رسول خدا صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر یہ ظاہر نہ تھا اس لئے کہ جو شخص روح کو نہیں جانتا وہ اپنے نفس کو نہیں پہچانتا اور جو اپنے نفس کو نہیں پہچانتا وہ اللہ سبحانہٗ تعالیٰ کو کیونکر پہچان سکتا ہے اور بعید نہیں ہے کہ بعض اولیاء اور علماء کو بھی اسکا علم ہو شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ مدارج النبوۃ جلد دوم میں فرماتے ہیں چہ گونہ جرأت کند

مومن عارف کہ نفی علم بحقیقت روح از سید المرسلین امام العارفین صلی اللہ علیہ وسلم کند دادہ است

او را حق سبحانہ تعالیٰ علم ذات وصفات خود و فتح کردہ بروئے فتح مبین از علوم اولین آخرین

روح انسانی چہ باشد کہ در جنب جامعیت وے قطرہ ایست از دریا و ذرہ ایست از بیدا ر

کا یہ قول بالکل باطل ہو گیا کہ اِس آیت کے اگر یہ معنی لیئے جاویں کہ اپنے خاتمہ اور عاقبت کی آپ کو خبر نہ تھی تو یہ منسوخ ہے اور معاذ اللہ کسی مسلمان کا یہ عقیدہ نہیں اور دوسرے معنے کر یعنی آپ اُن واقعات اور معاملات سے جو دُنیا میں آپ کو پیش آنے والے تھے بے خبر تھے، کسی کے نزدیک منسوخ نہیں (دیکھو رسالہ صلہ) ثانیاً دوسرے معنے جو معترض نے نکالے بہت ضعیف ہیں صحیح معنے وہی ہیں جن پر وہ خود آیت کو منسوخ مانتا ہے بخاری میں ہے عن خارجۃ بن زید بن ثابت ان ام العلاء امراۃ من الانصار وکانت بایعت النبی صلے اللہ علیہ وسلم اخبرتہ انہ اقتسم المھاجرون قرعۃ قالت فطار لنا عثمان بن مظعون فانزلناہ فی ابیاتنا فوجع وجعہ الذی توفی فیہ فلما توفی وغسل کفن فی اثوابہ دخل علیہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم فقلت رحمۃ اللہ علیک ابا السائب فشہادتی علیک لقد اکرمک اللہ فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم وما یدریک ان اللہ اکرمہ فقلت بابی انت یا رسول اللہ فمن یکرمہ اللہ فقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اما ھو فقد جاءہ الیقین واللہ انی لارجو لہ الخیر واللہ ما ادری وانا رسول اللہ ما یفعل بی قالت فواللہ ما ازکی بعدہ احدا یا رسول اللہ اور کمالین حاشیہ تفسیر جلالین مطبوعہ مطبع فاروقی صلہ میں اسی کریمہ وما ادری الآیہ کی تفسیر کے متعلق لکھتے ہیں قال ابن الجوزی الصحیح فی معنی الایۃ قول الحسن وعن ابن عباس وانس وعکرمۃ وقتادۃ معناہ لا ادری حالی ولا حالکم فی الاخرۃ ثم نزل بعدہ لیغفرلک اللہ ما تقدم من ذنبک وما تاخر فقالوا ھنالک قد علمنا ما یفعل اللہ تعالیٰ بک ثم نزل لیدخل المومنین والمومنات جنات (الخ) تو معلوم ہو گیا کہ ابن جوزی (غیر مقلدوں کے مسلم محدث) کے نزدیک بھی آیت کے وہی معنے صحیح نکلے جن کے مراد ہونے پر مولوی عبدالعزیز صاحب نے بھی آیت کے منسوخ ہونے کا اقرار کیا ہے اور یہ کہا ہے کہ یہ کسی مسلمان کا عقیدہ نہیں اب کیا مجالِ گفتگو رہی ثالثاً اگر مولوی عبدالعزیز صاحب کے وہ ثانی معنے فرض بھی کر لیئے جاویں تو بھی انکا یہ کہنا سراسر باطل ہے کہ کسی کے نزدیک بھی منسوخ نہیں۔ کیونکہ اول تو اس آیت کو جہاں منسوخ لکھا ہے یہ نہیں لکھا کہ اس معنے کے سبب تو منسوخ ہے

گر دوسرے معنی کے لئے منسوخ نہیں دوسرے جو آیت اس کی ناسخ ہے وہ خود بتا رہی ہے کہ
دوسرے معنی میں بھی آیت منسوخ ہے اس لئے کہ اس میں اس کی بھی صاف بشارت ہے کہ
دنیا میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کیا جاویگا اور اس کی بھی کہ آخرت میں کیا تفسیر
لباب التاویل (خازن) جلد رابع صـ۱۳۷ ملاحظہ کیجئے اس میں ہے وقیل لا ادری الی ماذا
یصیر امری وامرکم فی الدنیا اما انا فلا ادری اخرج کما اخرجت
الانبیاء من قبلی ام اقتل کما قتل بعض الانبیاء من قبلی واما
انتم ایھا المصدقون فلا ادری اتخرجون معی ام تترکون ام ماذا یفعل
بکم ولا ادری ما یفعل بکم ایھا المکذبون اترمون بالحجارۃ من السماء
ام یخسف بکم ام ای شیء یفعل بکم مما فعل بالامم المکذبۃ
ثم اخبرہ اللہ عزوجل انہ یظھر دینہ علی الادیان کلھا
فقال تعالی ھو الذی ارسل رسولہ بالھدی ودین الحق لیظھرہ
علی الدین کلہ وقال فی امتہ وما کان اللہ لیعذبھم وانت
فیھم وما کان اللہ معذبھم وھم یستغفرون فاعلمہ ما یصنع
بہ وبامتہ قیل معناہ لا ادری الی ماذا یصیر امری وامرکم و
من الغالب والمغلوب ثم اخبرہ انہ یظھر دینہ علی الادیان وامتہ علی سائر الامم
کیوں صاحب کہو اب بھی سمجھے کہ حضور علیہ الصلوۃ والسلام کو اللہ تعالیٰ نے اسکی بھی خبر دیدی تھی کہ دنیا میں
آپکے اور آپ کی امت کے ساتھ کیا معاملہ کیا جاویگا اور اس معنی میں بھی یہ آیت منسوخ ہی ہے جو اس پر
بھی نہ سمجھے وہ تو اس بت کو خدا سمجھے۔ ذرا لگا نہایت شرم کی بات تو یہ ہے کہ ہمارے مخالفین باوجود
دعوے اسلام کے آج اس آیت سے خوشی خوشی ایسا اعتراض نکال رہے ہیں جیسا کہ عرب
کے مشرکوں نے نکالا تھا اور اس کے جواب میں دوسری آیت پیش کرنی ہوتی ہے جو ان کفار نابکار
کے جواب میں نازل ہوئی۔ واے اسلام کا دعوے اور یہ حرکتیں لما نزلت ھذہ الآیۃ فرح المشرکون
وقالوا واللات والعزی ما امرنا وامر محمد عند اللہ الا واحد وما لہ علینا من مزیۃ وفضل
ولولا انہ ابتدع ما یقولہ من نفسہ لاخبرہ الذی بعثہ بما یفعل بہ فانزل اللہ

عزوجل لیغفر لک اللہ ما تقدم من ذنبک وما تاخر فقالت الصحابۃ ھنیئا لک
نبی اللہ قد علمت ما یفعل بک فما ذا یفعل بنا فانزل اللہ عزوجل لیدخل المؤمنین
والمؤمنات جنات تجری من تحتہا الانہار الآیہ وانزل وبشر المؤمنین بان لہم من اللہ
فضلا کبیرا فبین اللہ ما یفعل بہ وبہم (خازن) ص۱۲۳ مطبوعہ مصر۔ **شبہہ** قرآن پاک میں
وارد ہے یوم یجمع اللہ الرسل فیقول ماذا اجبتم قالوا لا علم لنا انک انت علام الغیوب
یعنی جس دن جمع کرے اللہ رسولوں کو فرمائیگا کہ تم کیا جواب دیئے گئے یعنی تمہاری
امتوں نے تبلیغ اسلام پر کیا جواب دیا وہ کہیں گے ہمیں علم نہیں تو ہی علام الغیوب
ہے تو اگر رسولوں کو ہر چیز کا علم ہوتا تو وہ ایسا کیوں کہتے؟ **جواب** ایسے شبہات
مخالفین کی کوتہ اندیشی اور نادانی سے ناشی ہیں کیونکہ صرف آیت ہی سے اتنا تو ظاہر ہے کہ انبیا
علیہم السلام کو اس چیز کا علم ضروری ہے جس کی نسبت وہ لا علم لنا فرماوینگے کیونکہ سوال یہ ہو گا کہ تمہاری
امتوں نے تمہیں تبلیغ کے بعد کیا جواب دیا تو انبیا علیہم الصلوۃ والسلام کو وہی فرمانا تھا جو جواب دینا
چاہئے جو ان کو انکی امت نے دیا تھا بجائے اس کے یہ کہنا کہ ہم نہیں جانتے تو خود عالم الغیب ہے کی
صاف دلیل اس کی ہے کہ وہ بمقابلہ علم حق سبحانہ تعالی کے اپنے علم کی نفی کر رہے ہیں اور یہی مقتضائے ادب
بھی ہے اور حقیقت میں تمام مخلوقات کا علم خالق جل شانہ کے علم کے سامنے قلیل وہ شئ کی ہے تفسیر خازن ص۵۴۴
جلد اول میں تفسیر کبیر سے نقل کیا ہے ان الرسل علیہم السلام لما علموا ان اللہ
تعالی عالم لا یجہل وحلیم لا یسفہ وعادل لا یظلم علموا ان قولہم لا یغیر خیرا
ولا یدفع شرا فرأوا الادب فی السکوت وتفویض الامر الی اللہ تعالی و
عدلہ فقالوا لا علم لنا جمہور مفسرین اس کے تو مقر ہیں کہ انبیاء صلوۃ اللہ علیہم وسلامہ
کو یہ علم تو ضرور ہے کہ ان کی امتوں نے انہیں کیا جواب دیا ہے پس اس سے مخالفین کے شبہ کا تو
قلع قمع ہو گیا اور دم مارنے کی جگہ نہ رہی مگر ہمیں یہاں سے ایک نکتہ حاصل ہوا وہ یہ کہ انبیاء
علیہم الصلوۃ والسلام کا یہ فرمانا کہ ہمیں علم نہیں ان کے عدم علم کی دلیل نہیں بلکہ یہ ان کا مقتضائے
ادب ہے کہ حضرت حق سبحانہ تعالی کے سامنے وہ اپنے علم کو کچھ شمار نہیں کرتے جیسے لائق شاگرد اپنے
جلیل القدر استادوں کے سامنے تو اب اگر ہمارے مخالفین صاحبان کو کچھ شرم وحیا بے خلق ہو تو

آئندہ ایسی عبارات سے ہرگز استدلال نہ کیا کریں کہ ایسے انکار سوء ادب پر محمول ہوتے ہیں شبہہ ابوداؤد شریف میں ہے کہ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نماز پڑھائی تو پاپوش مبارک قدم سے اتار دی یہ دیکھ کر صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم نے بھی اپنی اپنی پاپوشیں اتار دیں سرور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بعد فراغ نماز صحابہ سے دریافت فرمایا کہ تم نے کس سبب سے اپنی اپنی پاپوش کو اتار دیا عرض کیا کہ حضور نے قدم مبارک سے پاپوش مبارک اتار دی تھی لہٰذا ہم نے بھی ایسا ہی کیا فرمایا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کہ مجھے جبرئیل علیہ السلام نے خبر دی تھی کہ ان میں نجاست ہے تو اگر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم غیب داں ہوتے تو کیوں نجاست والی جوتیوں سے نماز پڑھتے! **جواب** معترض کا یہ کہنا کہ نجاست والے جوتے سے نماز پڑھی خلاف ادب اور اس کی ناسمجھی پر دال پاپوش مبارک میں کوئی ایسی نجاست نہ لگی تھی جس سے نماز جائز نہ ہوتی ورنہ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پاپوش مبارک اتارنے پر اکتفا نہ فرماتے بلکہ نماز ہی از سر نو پڑھتے مگر جب ایسا نہ کیا تو معلوم ہوا کہ وہ کچھ ایسی نجاست ہی نہ تھی جس سے نماز درست نہ ہوتی بلکہ جبرئیل علیہ السلام کا خبر دینا اظہار عظمت و رفعت شان حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے ہے کہ کمال تنظیف و تطہیر حضور کے حال شریف کے لائق ہے اس سے عدم علم حضور سرور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر استدلال ایک خام خیال ہے شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ شریف میں فرماتے ہیں[1]۔

"بجا کات زوال مجد وے وصل آنچہ کردہ شدہ از وطبع ظاہر از نجاستے نبود کہ نماز آں درست نباشد بلکہ چیزے بود مستقذر کہ طبع از آں ناخوش دارد و دور ساخت از سر میگرفت کہ بعضے نماز باں گزاردہ بود و خبر دادن جبرئیل بہ آمدن از جہت کمال تنظیف و تطہیر بود کہ لائق بحال شریف وے بود"

شبہہ واقعہ بیر معونہ جس کا خلاصہ یہ ہے کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ چند لوگ آپ میرے ساتھ کر دیں جو میری قوم کو دین کی تبلیغ کریں اگر وہ مسلمان ہو جائیں گے تو میں بھی ہو جاؤں گا آپ نے ستر صحابہ جلیل القدر قاری قرآن

[1] اگر حدیث شریف میں جوتے پہن کر نماز پڑھنے کا ذکر آیا ہے مگر صحابہ کے لئے اس وجہ سے درست تھا کہ ان کے جوتے ناپاک نہ تھے اور نیز اس وقت تک مسجد میں فرش نہ تھا مگر اب عام طور سے جوتے پہن کر مسجد میں نماز پڑھنا مکروہ ہے کیونکہ اس میں مسجد کی بے ادبی ہے اور اللہ تعالیٰ نے مسجد کی تطہیر کا حکم فرمایا ہے کذا فی رد المحتار ۱۲

اسکے ہمراہ کر دیئے راستہ میں وہ سب کے سب غدر اور بیوفائی کے ساتھ شہید کر ڈالے گئے جس پر آپ کو کمال حزن وملال ہوا اگر آپ کو پہلے سے معلوم ہوتا کہ یوں شہید کر ڈالے جائیں گے تو آپ انہیں کیوں روانہ فرماتے۔ جواب اس تمام قصہ کے نقل کرنے سے معترض صاحب کا جو مدعا ہے وہ یہی پچھلا فقرہ ہے کہ اگر آپ کو پہلے سے معلوم ہوتا کہ شہید کر ڈالے جائیں گے تو آپ انہیں کیوں روانہ فرماتے۔ واے افسوس اے غریب تم کیا سمجھ گئے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم باوجود علم کے کیوں انہیں روانہ فرماتے آخر روانہ فرمایا کیا باعث کیا صرف صحابہ کی حفاظت جان یا اور کچھ بھی۔ اب ذرا ہوش سے سنئے حضور اقدس صلی اللہ تعالے علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے حوصلے اور ہمتیں معاذ اللہ آپ کی حضرت نہ تھیں کہ محض تن پروری مقصود ہوتی، جان کے لالچ میں دینی خدمت سے باز رہ سکتے اور اس خیال سے کہ یہاں جان عزیز نذر اشاعت اسلام ہوتی ہے درگذر کر جاتے ع کار پاکاں را قیاس از خود مگیر۔ اے حضرت وہ تو ہر دم جان نذر کرنے کو تیار رہتے تھے ع جانرا براے دوست میدارم دوست۔ ہر چند کہ سید عالم صلی اللہ تعالے علیہ وسلم پر صحابہ کے پیش آئندہ واقعات ظاہر ہوں مگر یہ موقع درگذر نہیں کہ ایک شخص اشاعت اسلام کے لئے عرض کرتا ہے کہ حضور چند نیاز مندوں کو اس کی قوم کی ہدایت کے واسطے بھیج دیں اور اسے یہ جواب دیں کہ ہمیں اشاعت اسلام اور ہدایت خلق سے جان زیادہ محبوب ہے۔ وہاں جو جائیں گے وہ مارے جائیں گے اس لئے بخوف جان اس موقع پر اعلاء کلمۃ اللہ میں ہی کوشش نہیں کی جاتی ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم یہ سب خرافات ہیں وہاں بمقابلہ اعلاء کلمۃ اللہ کے جان کی کچھ پرواہ نہ تھی اور خود صحابہ کرام کو شوق شہادت گدگدا رہا تھا اور جوش میں بھرے ہوئے تھے شہادت ایک بڑا رتبہ ہے چنانچہ اسی واقعہ بیر معونہ میں مقابلہ کرنے والے تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین جب شہید ہوگئے اور ان میں سے حضرت منذر بن عمرو رہ گئے تو کفار نے ان سے کہا آپ چاہیں تو ہم آپ کو امن دیں مگر آپ کے آرزوئے شہادت دل نے ہرگز نہ مانا اور آپ نے بمقابلہ شہادت کے امن کو قبول نہ فرمایا (کذا فی مدارج النبوۃ جلد ۲ صفحہ ۱۴۰) یہ تو عرض کیا گیا سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے

صحابہ کرام کو دین پہ جان تصدق کرنے ہی کے لیے۔ وہ فرمایا تھا اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو علم تھا کہ یہ سب شہید ہو جاویں گے مگر جو شخص یہ کہتا ہے کہ حضور کے لئے قبل واقعہ علم شہادت صحابہ تسلیم کرلینے سے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قتل عمد کی نسبت کرنا پڑے گی تو کیا وہ منذر ابن عمرو صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پہ خودکشی کا الزام لگائیگا کہ انہوں نے باوجود امن پانے کے شہادت ہی کو اختیار فرمایا۔ اور اسی طرح حضرت عمرو بن امیہ ضمری اور حارث پہ بھی کہ یہ حضرات اونٹوں کو چراگاہوں میں لے گئے تھے جب واپس آئے اور لشکرگاہ کی طرف متوجہ ہوئے۔ پرندوں کو گرد لشکر کے دیکھا اور گرد و غبار اٹھا معلوم ہوا اور کافروں کے سواروں کو بلندی پہ کھڑا اور اصحاب رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو شہید دیکھا تو آپس میں مشورہ کرنے لگے اب مصلحت کیا ہے۔ عمرو بن امیہ ضمری کی رائے ہوئی کہ سید کائنات کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر ماجرا بیان کیا جائے حارث نے اس سے انکار کیا اور کہا کہ اب ہم پہنچے ہوئے ہیں شہادت بہت غنیمت ہے چنانچہ انھوں نے کفار سے مقابلہ کیا اور ان میں چار آدمیوں کو قتل کرکے حارث خود بھی شہید ہو گئے کذا فی صحیح مسلم و مدارج النبوۃ اب یہاں سے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم کا شوق شہادت ثابت ہوتا ہے کہ انھوں نے امن و عافیت کو چھوڑ کر شہادت حاصل کرنے میں سعی کی اور کامیاب ہوئے۔ اب جس طرح کوئی مسلمان یہ نہیں کہہ سکتا کہ صحابہ کرام نے قصداً و عمداً و دانستہ اپنی جان ہلاکت میں ڈالی اور خودکشی کی اس طرح یہ کہنا بھی کسی ایمان والے کا کام نہیں ہے کہ فخر عالم صلی اللہ علیہ تعالیٰ وسلم دیدہ و دانستہ صحابہ کو۔ معاذ اللہ قتل عمد کے مرتکب ہوئے والعیاذ باللہ بلکہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صحابہ کرام کی جانیں راہ خدا میں نذر کیں اور ان جانوں کے اس سے عمدہ مصرف پہ کام آنیکا کوئی موقع نہ تھا۔ جان کی بڑی قیمت یہی تھی کہ راہ خدا میں نثار ہو گئی یہ کہنا کہ اس حادثہ کا آنحضرت کو علم ہوتا تو صحابہ کو نہ بھیجتے۔ اور صحابہ کو علم ہوتا تو وہ نہ جاتے صریح فخر عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور صحابہ کرام پر الزام لگاتا ہے کہ جب جان تصدق کرنے کا موقع آتا اور یہ سمجھتے کہ جان جاتی ہے تو وہ گریز کر جاتے اور ہم لوگوں کی طرح خیال کرتے کہ کون مفت خطرہ میں جان ڈالے لاحول ولا قوۃ الا باللہ العظیم تو یوں کہیے صحابہ اور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی یہ شان نہیں کہ دین پہ جان نثار کرنے میں دریغ کر جائیں جان جاتی دیکھیں تو اسلام کی اشاعت سے باز رہ جائیں بلکہ یہ حضرات جب سمجھ لیں کہ اب جان نذر

کرنیکا موقع ہے تو بڑی خوشی اور شوق سے جان نذر کردیں جیسا کہ میں اوپر صحابہ کے واقعات سے ثابت کر چکا ہوں

میں پہلے سر شوق کو تہ تیغ جھکا دوں ۔۔ بے جان اگر خنجر فولاد تمہارا

تو اس صورت میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا معاملہ سے واقف ہونا کس مانع روانگی صحابہ ہوتا اب بحمد اللہ تعالیٰ معترض کا اعتراض بالکل باطل ہو گیا اور حضور کا صحابہ کرام کو باوجود پیش آنیوالے واقعات پر مطلع ہونے کے روانہ فرما دینا قابل اعتراض نہ رہا پھر حضور کا یہ روانہ فرما دینا اگرچہ کسی طرح قابل اعتراض نہیں مگر اللہ عقل و ایمان نصیب فرماوے تو معلوم ہو کہ حضور کی اس میں بہت سی مصلحتیں اور حکمتیں تھیں مگر ان سب کا علم بھی خاصان خدا ہی کو ہے اور جس قدر علم ہمیں عنایت ہوا بقدر اس کے سمجھ دینا بھی اس مختصر رسالہ میں دشوار ہے لہذا کچھ بطور نمونہ پیش کیا جاوے اسی واقعہ بیر معونہ میں صحابہ کا دلیری اور جوانمردی کیساتھ حکم پیغمبر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعمیل میں پروانہ وار جاں نثار کرنا اور جان دینے میں خوش ہونا عجیب قابل یادگار اور دل پہ اثر کرنیوالی بات ہے جس سے صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی قوت ایمانی اور محبت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا اندازہ ہوتا ہے اور خلق اللہ کو ایسے پر اثر واقعات سے ہدایت ہوتی ہے بخاری شریف میں ہے کہ جب صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین بیر معونہ پہ پہنچے اور انہوں نے حضور سراپا نور محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا مکتوب بمعرفت حرام بن ملحان کو دیا کہ عامر بن طفیل کو پاس لیجائیں حرام دو شخصوں کو ہمراہ لیکر روانہ ہوئے جب اس قوم کے نزدیک پہنچے ان دونوں شخصوں سے کہا کہ تم یہیں رہو میں جاتا ہوں اگر ان لوگوں نے مجھکو امن دی تو تم بھی چلے آنا اور اگر مجھے مار ڈالا تو تم اصحاب کیساتھ جا ملنا پھر حرام ابن ملحان نے ان لوگوں سے کہا امن دو تو میں تمہیں خدا کے رسول محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا پیام پہنچاؤں حرام ابن ملحان گفتگو ہی کر رہے تھے کہ ایک شخص نے جو ان کے پیچھے تھا ان لوگوں کے اشارہ سے ان پہ حملہ کیا اور نیزہ مارا کہ وہ حرام کے بدن کے دوسری طرف نکل آیا اس حالات میں حرام بن ملحان کی سے جو کلمے نکلے ہیں رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کیساتھ محبت رکھنے والوں کو اس کا کچھ لطف آئیگا حالت تو یہ کہ نیزہ سینے سے پار ہو گیا اب خون چہرہ اور تمام بدن کو رنگین کر رہا ہے اور زبان پر کیا مبارک کلمہ ہے۔ اللہ اکبر

فزت ورب الکعبۃ رب کعبہ کی قسم میری آرزو پوری ہو گئی اور مطلب حاصل ہو گیا مراد مل گئی یعنی رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کی تعمیل پورے طور پہ ہوئی رتبہ شہادت ملا۔ سبحان اللہ ایک تو یہ دن تھے جو یوں دیوانۂ شیدا عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حکم کی تعمیل جان فدا کرتے تھے اور ایک یہ زمانہ ہے کہ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علم کی تنقیص اور حضور اقدس کی صفت کمال کے انکار میں رات دن سرگرم ہیں فلما نزلوہا قال بعضہم لبعض ایکم یبلغ رسالۃ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اھل ھذا الماء فقال حرام بن ملحان انا فخرج بکتاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الی عامر بن الطفیل وکان علی ذلک الماء فلما اتاھم حرام بن ملحان لم ینظر عامر بن الطفیل فی کتاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال حرام بن ملحان یا اھل بئر معونۃ انی رسول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الیکم انی اشھد ان لا الٰہ الا اللہ وان محمدا عبدہ ورسولہ فامنوا باللہ ورسولہ فخرج الیہ رجل من کسر البیت برمح فضربہ بہ فی جنبہ حتی خرج من الشق الآخر فقال اللہ اکبر فزت ورب الکعبۃ (کذا فی الخازن صـ٣٣ و مدارج النبوۃ صـ٣٦) صحابہ کرام کی جاں نثاریاں تو ایمان والوں کے دلوں میں محبت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی چنگاری کیلئے اکسیر ہیں علاوہ ازیں حضور کی خبر دینے اور تحمل فرمانے میں بہت سی حکمتیں ہیں چنانچہ اسی واقعہ بئر معونہ میں جب حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ خود اپنے شوق سے مقاتلہ کرکے شہید ہو گئے اور عمرو بن امیہ ضمری باقی رہ گئے اور عامر بن طفیل نے ان کو شہید نہ کیا پیشانی کے بال پکڑ کے چھوڑ دیا اور مدینہ منورہ حاضر ہونے کی رخصت دی اور یہ دریافت کیا کہ ان شہداء سے آپ واقف ہیں فرمایا کہ ہاں واقف ہیں تب وہ انکو شہداء کے مقتل میں لایا اور ہر ایک کا نام و نسب دریافت کرنے لگا اور یہ کہنے لگا کہ کوئی صاحب ایسے تھے جن کی نعش یہاں نہیں ہے عمرو نے فرمایا کہ ہاں عامر بن فہیرہ جو صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بندہ آزاد کردہ شدہ تھے وہ یہاں نہیں ہیں کہا وہ کیسے آدمی تھے فرمایا کہ وہ بڑے فاضل اور پہلے ہی مسلمان تھے۔ عامر بن طفیل کافر نے کہا کہ ان کی شہادت کے وقت میں نے بچشم خود دیکھا کہ وہ آسمان کی جانب اٹھا لئے گئے۔ (ف) عامر بن طفیل کا ایسا عجیب وغریب واقعہ دیکھنا اور خود اس کو بیان کرنا اور پھر اس جماعت کے قتل سے پشیمان ہونا اور ایمان سے محروم رہنا

تعجب خیز اور اُنکی کور باطنی اور شقاوت ازلی کی صاف نظیر ہے مگر پھر بھی وہ تو کافر تھا مسلمان صورت کا ایتیں اور حدیثیں اور عجیب عجیب واقعات کتابوں میں دیکھنے کے بعد بھی علم عظیم نبی کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کا انکار ہی کئے جانا اور نصوص پاکر بھی مطمئن نہ ہونا بلکہ اپنے قیاسات فاسدہ اور اوہام باطلہ سے اس علم عظیم پر اعتراض کرنا حیرت انگیز ہے اللہ جل شانہ ہدایت فرمائے بنی کلاب میں ایک اور شخص جبار بن سلمی بھی اُنہی کفار میں تھا اس سے منقول ہے کہ جب میں نے عامر بن فہیرہ کے نیزہ مارا اور وہ دوسری طرف نکل آیا تو میں نے اُنکی زبان سے یہ کلمہ سُنا فزت واللّٰہ اور یہ دیکھا کہ وہ آسمان کی طرف اٹھائے گئے اُس وقت مجھے یہ فکر ہوئی کہ اس لفظ سے کیا مُراد تھی تو میں ضحاک بن سفیان کلابی کے پاس گیا اور انہیں تمام حال سُنایا کہنے لگے کہ ان کی مُراد یہ تھی کہ خدا کی قسم میں نے مُراد پائی۔ میں نے یہ سُنکر ضحاک سے کہا کہ مجھے مسلمان کر لیجئے اور میں مسلمان ہو گیا اور یہ واقعہ میرے اسلام لانے کا باعث ہوا سبحان اللہ سعادتمندوں کو جیسے اس حال کے مشاہدہ سے ایمان نصیب ہوا ویسے ہی اس کے استماع سے بھی صدہا برکات حاصل ہوئے مخالفین اب تو سمجھتے ہوں گے کہ حضور کے اطلاع نہ دینے میں حکمتیں تھیں۔ پھر اطلاع نہ دینا علم نہ ہونے کو مستلزم نہیں۔ ہر چند کفار نے سوال کئے مگر حضرت حق سبحانہ تعالے نے انکو وقت قیامت پر مطلع نہ فرمایا پھر اگر یہ راز تھا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کیسے ظاہر فرما دیتے۔ اس سینہ مبارک میں اللہ کے ہزاروں راز مخزون تھے حضور امین تھے یہ شان تحمل کی ہے کہ ایسے ایسے موقعوں پر سکوت فرماویں اور کام اللہ جل شانہ کی مرضی پر کردیں کہ وہ خود بھی تو عالم میں جو اس کی مرضی۔ مولانائے روم فرماتے ہیں ؎

عارفاں کہ جام حق نوشیدہ اند ؛ رازہا دانستہ و پوشیدہ اند ؛ ہر کرا اسرار کار آموختند ؛ مہر کردند و دہانش دوختند
بر لبش قفل ست و در دل رازہا ؛ لب خموش و دل پر از آوازہا ؛ گوش آنکس گو شد اسرار جلال ؛ کو چو سوسن صد زبان افتاد و لال
آنگہ بر سلطان را بکس ؛ تا نریزد قند را پیش مگس ؛ سر غیب آن را سزد آموختن ؛ کہ ز گفتن لب تواند دوختن

درخور دریا نشد جز مرغ آب ؛ فہم کن واللہ اعلم بالصواب

باینہمہ سرور اکرم صلے اللہ تعالے علیہ وسلم نے اس پیش آنے والے حادثہ کی طرف صحابہ کرام رضوان اللہ تعالی علیہم اجمعین کے روانہ فرمانے سے قبل اشارہ فرما دیا تھا چنانچہ یہ الفاظ صحاح کی کتابوں میں مروی ہیں فقال رسول اللہ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم انی اخشی علیہم

اہل مجلس۔

**شبہہ**۔ بخاری شریف میں ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے اپنے حجرے کے دروازے پر جھگڑنے کو سنا آپ نے باہر تشریف لا کر فرمایا کہ سوائے اسکے نہیں کہ میں آدمی ہوں میرے پاس خصم یعنی جھگڑنے والے آتے ہیں شاید بعض تمہارا بعض سے خوش بیان ہو اسکی خوش بیانی سے میں اس کو سچا جانوں اور اس کے حق میں فیصلہ کردوں پس جس کو میں حق مسلمان کا دلاؤں وہ سمجھے کہ جہنم کا ایک ٹکڑا میں دلاتا ہوں۔ اس حدیث سے صاف معلوم ہوا کہ رسول خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم غیب داں نہ تھے اگر غیب جانتے تو خلاف فیصلہ کا آپکو کیوں خوف ہوتا۔

**جواب** ناظرین با انصاف کو مخالفین کے شبہے دیکھتے دیکھتے یہ تو خوب ظاہر ہوگیا ہوگا کہ یہ حضرات اپنے مدعا کے ثابت کرنے سے عاجز ہو کر اب محض زبان درازی پر آگئے ہیں اور صرف اپنے قیاسات فاسدہ سے استدلال کرنے لگے ہیں یہ حدیث جو معترض نے پیش کی ہے اس میں ایک حرف بھی ایسا نہیں کہ جو حضور محمد مصطفےٰ صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے علم جمیع اشیاء کے انکار میں ذرا بھی مدد دے۔ اسالیب کلام کی معرفت سے تو یہ حضرات بالکل پاک ہیں انکا تو انہیں کسی طرح بھی الزام نہیں ہوسکتا فہم مبارک نے اس حدیث سے کیا سمجھا کہ مصطفےٰ صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو امور غیب کا علم تعلیم نہیں ہوا سبحان اللہ یہ فہم قابل تحسین و آفرین ہے۔ سرور اکرم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کا مقصود اس تمام کلام سے تہدید ہے کہ لوگ ایسا ارادہ نہ کریں کہ دوسروں کا مال لینے کیلئے زبانی تو ضیح کریں حدیث شریف کے الفاظ یہ ہیں (رواہ الترمذی) فان قضیت لاحد منکم بشئی من حق اخیہ فانما اقطع لہ قطعۃ من النار یعنی اگر میں تم میں سے کسی کو دوسرے کی چیز دلادوں تو وہ اسکے لئے آگ کا ٹکڑا ہے مراد تو یہ ہے کہ تم جو باتیں بناؤ تو اس سے حاصل کیا بفرض محال اگر میں تمہاری تیز زبانی اور شیریں بیانی سنکر تمہیں دوسرے کا حق دلادوں تو بھی فائدہ کیا وہ تمہارے کام کا نہیں بلکہ تمہارے ہی لئے وہ دوزخ کی آگ کا ٹکڑا ہے تو تم دوسرے کا حق لینے کی کوشش ہی نہ کرو مقصود تو یہ تھا معترض صاحب نے اس سے انکار علم نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم پر استدلال کیا۔ اگر حضرت کسی کا حق (معاذ اللہ) کسی دوسرے کو دلادیتے تو بھی کچھ جاتے عذر ہوتی کہ ابتو کچھ شبہہ کا موقع ہے کہ حضرت نے کسی کا حق تھا کسی کو دلادیا مگر یہاں شبہہ کو کچھ بھی علاقہ نہیں کہ حضو

نے ایک کا حق دوسرے کو دلا نہ دیا بلکہ جو لفظ فرمائے وہ بھی قضیہ شرطیہ جو صدق مقدم کو مقتضی نہیں ایک فرض محال ہے یعنی ایک ناممکن بات کو محض تہدید کی غرض سے فرض کر لیا ہے اگر بالفرض ایسا ہو بھی تو بھی نہیں کچھ فائدہ نہیں معترض صاحب ذرا مہربانی کیجئے اور اپنے اجتہاد کو زیادہ نہ صرف فرمائیے ورنہ ایسا ہی شرطیہ قرآن شریف میں بھی وارد ہے قل ان کان للرحمٰن ولد فانا اول العابدین یعنی فرما دیجئے اے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کہ اگر رحمٰن کے ولد ہو تو میں پہلا عبادت کرنیوالا ہوں کہیں اس اجتہاد کی بنا پر یہ کہنا حضرت کو خدا تعالیٰ کے بیٹا ہونیکا بھی خطرہ تھا (معاذ اللہ) یہ شرطیہ ہے اور شرطیات مقدم کے صدق کو مستلزم نہیں ہوتے بلکہ فرض محال تک بھی ہوتا ہے چنانچہ اس آیت میں ایک محال فرض کیا گیا ہے اور علیٰ ہذا اس حدیث میں بھی جس سے آپ اپنے مدعائے باطل پر سند لانا چاہتے ہیں مقدم میں فرض محال ہے یہ ناممکن کہ سرور اکرم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے فیصلہ سے کسی کا حق کسی دوسرے کو پہنچ جائے۔ ادب کرو اور رسول کا مرتبہ سمجھو (صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم) اب ذرا شرح مشارق کا مطالعہ کرو وات قولہ علیہ السلام فمن قضیت لہ بحق مسلم الخ شرطیۃ وھی لا تقتضی صدق المقدم فیکون من باب فرض المحال نظرا الی عدم جواز قرارہ علے الخطاء ویجوز ذلک اذا التعلق بہ غرض کما فی قولہ تعالیٰ قل ان کان للرحمٰن ولد فانا اول العابدین والغرض فیما نحن فیہ التہدید والتقریع علے اللسن والاقدام علی تحلیف الخصم فی اخذ اموال الناس شبہہ حضرت کو شہد بہت پسند تھا اور آپ حضرت زینب کے پاس اکثر تشریف فرما کر شہد نوش فرماتے تھے حضرت عائشہ اور حضرت حفصہ نے مشورہ کیا کہ ہم میں سے جسکے پاس اول حضرت تشریف لائیں وہ آپ سے یہ کہدے کہ آپ کے منہ سے مغافیر کی بو آتی ہے آپ فرمائیں گے کہ میں نے تو شہد پیا ہے تو یہ جواب دے کہ شہد کی مکھی مغافیر پر بیٹھی ہوگی۔ پس چونکہ آپکو بدبو سے نفرت ہے آپ شہد پینا ترک فرما دینگے اور حضرت زینب کے پاس نشست کم ہو جائے گی چنانچہ ایسا ہی ہوا اور سرور عالم نے قسم کھائی کہ اب کبھی شہد نہ پیونگا اسپر یہ آیت اتری یا ایہا النبی لم تحرم ما احل اللہ لک اگر حضرت غیب داں ہوتے تو کیوں ایک بنائی ہوئی بات پر شہد چھوڑنے کی قسم کھا لیتے جواب اہل فکر پر کیسی دربیچارے مخالفین لکھتے لکھتے پریشان ہو گئے مگر آجتک اتنا ثابت نہ کر سکے کہ رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو فلاں چیز کا علم حضرت حق سبحانہ تعالیٰ نے مرحمت ہی نہیں فرمایا تھا

شانِ نزول تحریم پر مخالفین کا شبہ اور ہمارا جواب ف یہ شبہ علمی رسالہ صفحہ میں ہے

مضمون کی کوئی آیت پیش کرنے کی جرأت ہوئی نہ حدیث دکھانے کی ہمت ہاں قیاس فاسد بیکر کھو ایجاد کر ڈالے تو ایسے فاسد قیاس کیا عقلا کے نزدیک قابل التفات ہیں؟ یوں تو شیطانی قیاس والوں کو کلام الٰہی پر شبہے سوجھیں گے اور وہ یہ کہہ سکیں گے کہ اللہ تعالٰے کو ہر وقت ہر چیز کا علم حاصل نہیں ہے جب چاہتا ہے کسی ترکیب سے کسی چیز کا علم حاصل کر لیتا ہے چنانچہ خدا تعالٰے کو یہ خبر ہی نہ تھی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا کون اتباع کریگا اور کون نہ کریگا جب تو اسنے نماز میں قبلہ بدل دیا اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز پڑھتے میں پھر گئے اس سے معلوم ہو گیا کہ جنہوں نے اس میں حضرت کی موافقت کی اور کچھ چون و چرا نہ کیا نہ کوئی بحث کی تو وہ اتباع کرنیوالے ہیں باقی غیر متبع چنانچہ اللہ تعالٰے فرماتا ہے وما جعلنا القبلۃ التی کنت علیھا الا لنعلم من یتبع الرسول ممن ینقلب علٰی عقبیہ اس آیت میں الا لنعلم کے لفظ سے صاف شبہ پیدا ہوتا ہے مگر یہ وہی شیطانی شبہہ ہے کیا قابل التفات ہو ایسے ایسے قرائن عدم علم کے ہرگز نہیں ہوتے اللہ جل شانہ علیم و خبیر ہے اس نے اب علم حاصل نہیں کیا ہے مگر ایسے لفظوں سے یہ معنے سمجھ لینا اور انکار علم میں سند لانا کور باطنی اور نابینائی ہے ورنہ قرآن پاک میں ایسی ایسے ہزار ہا شبہے کج طبع لوگوں کی طبعیتیں پیدا کریں گی اور وہ سب انکی کوتہ فہمی کا نتیجہ ہوگا جو ایک مجذوب کی بڑ یا ہذیان سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا اسی طرح رسول اکرم صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کے علم عظیم کے انکار میں مخالفین رات دن حیلہ ڈھونڈتے رہتے ہیں اور شبہہ تلاش کرتے ہیں اور انکو اپنی مدعا کی سند بناتے ہیں مگر اس سے کیا نتیجہ یہ سب کوششیں بیسود ہیں یہی شبہ تحریم والا جو ہمارے مخالفین نے پیش کیا ہے ایسا لچر ہے جس سے کوئی دانا عدم علم نہیں نکال سکے گا حضور نے اگر شہد چھوڑ دیا تو اس کو علم سے کیا علاقہ قرآن پاک کے مبارک لفظ یہ ہیں تبتغی مرضات ازواجک جس سے ظاہر ہے کہ پاس خاطر ازواج مطہرات کا منظور خاطر اقدس تھا اس لیے شہد چھوڑ دیا اس کو علم سے کیا واسطہ حضور خوب جانتے تھے کہ اس میں بدبو نہیں ہوتی مگر از انجا کہ طبع شریف میں کمال تحمل و بردباری تھی اور حضور کے اخلاق کریمہ ایسے تھے کہ کسی کو ناراض اور شرمندہ کرنا گوارا نہ فرماتے تھے بنا بر علیہ اسوقت ازواج سے اس معاملہ میں سختی نہ فرمائی اور انکی رضامندی کے لیے انہیں شہد چھوڑ دینے کا اطمینان دلایا۔ پھر اسپر یہ بھی منع فرما دیا کہ اسکا کہیں ذکر نہ کیا جائے مدعا یہ تھا کہ حضرت

زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا جنکے پاس شہد پیا تھا انھیں شہد چھوڑنیکی اطلاع نہ دیجائے کیونکہ اس سے انکو ملال ہوگا اور منظور یہی نہیں کہ کسی کی بھی دل شکنی ہو چنانچہ حدیث شریف کے الفاظ جو امام بخاری و مسلم نے حضرۃ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیئے ہیں یہ ہیں فدخل علی احدٰھما فقالت له ذلک فقال لا باس به شربت عسلا عند زینب بنت جحش فلن اعود له وقد حلفت لا تخبری بذلک احدا ابتغی مرضات ازواجہ یعنی حضرت عائشہ و حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما میں سے کسی کے پاس جب سرور اکرم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم تشریف لائے اور انہوں نے اپنا منصوبہ کہا کہ ہم حضور کے منھ سے مغافیر کی بو پاتے ہیں تو حضور نے فرمایا کچھ مضائقہ نہیں کیونکہ ہم نے تو زینب بنت جحش کے یہاں شہد پیا ہے۔ ان تقریروں سے صاف ظاہر ہے کہ حضور کو خوب معلوم تھا کہ ہمارے منھ سے بوئے مغافیر کو کوئی علاقہ نہیں مگر یہ بھی معلوم تھا کہ انکا منشا یہ ہے کہ حضور شہد پینا ترک فرما دیں اسواسطے انکی رضامندی کیلئے ارشاد فرمایا کہ اب ہم انکی طرف پھر عود نہ کریں گے یعنی قسم کھاتے ہیں پھر شہد نہ پئیں گے اور تم کسی کو اس شہد چھوڑنے کی خبر نہ دینا یہ اس لیے فرمایا کہ اگر حضرت زینب کو اس کی خبر پہنچے گی تو انکی دل شکنی ہوگی چنانچہ علامہ علی قاری رحمۃ الباری مرقاۃ المفاتیح میں اسی لا تخبری کے متعلق فرماتے ہیں الظاھر انه لئلا ینکسر خاطر زینب من امتناعہ من عسلھا غرضکہ اس حدیث شریف سے انکار علم مصطفےٰ صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو کچھ مدد نہیں پہنچ سکتی نہیں معلوم کہ معترض کس نشہ میں ہے اور اس نے کیا سمجھکر اعتراض کیا حدیث میں ایک لفظ بھی تو ایسا نہیں جس سے کسی طرح ثابت ہو سکے کہ حضور اقدس صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو فلاں امر کا علم نہیں ملا شبہہ بخاری شریف میں ہے حضرت جابر کہتے ہیں میں نبی صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی خدمت میں اپنے باپ کے قرضہ کے باب میں گیا اور دروازہ پر کھٹکا کیا حضور نے فرمایا کون ہے میں نے عرض کیا میں حضور نے فرمایا کہ میں تو میں بھی ہوں گویا یہ کلمہ حضور کو ناپسند ہوا۔ اگر حضرت غیب داں ہوتے تو کیوں دریافت کرتے کہ تم کون ہو حضور کو خود ہی معلوم ہو جاتا جواب یہ شبہہ بھی ایسا ہی واہی ہے جیسے اور اوپر گزر چکے۔ کلام کی مراد سمجھ لینا کیا معنے معترض کو عبارت کا صحیح ترجمہ کرنا نہیں آتا۔ رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کا من ذا فرمانا یعنی یہ کون ہے حضور کے علم نہ ہونے کی دلیل نہیں ورنہ خود حضرت حق سبحانہ تعالیٰ نے

سیدنا حضرت ابراہیم علیہ السلام سے کیف تحی الموتی کے جواب میں فرمایا اولم تؤمن کیا تم ایمان نہیں لائے تو معترض یہاں بھی کہدیگا کہ (معاذ اللہ) اگر اللہ جل شانہ عالم الغیب ہوتا تو یہ کیوں فرماتا کہ کیا تم ایمان نہیں لائے ہر جگہ سوال کی علت بے علمی نہیں ہوتی مگر جو حکمتیں نہ سمجھتے ہوں اور کلام کی مراد سے ناواقف ہوں وہ ایسے ہی واہی شبہے بیان کر سکتے ہیں ورنہ کسی مسلمان کو تو ہمت نہیں ہو سکتی علی ہذا احادیث میں جابجا مذکور ہے کہ حضرت حق سبحانہ تعالیٰ فرشتوں سے دریافت فرماتا ہے کہ میرے بندے کیا کرتے ہیں تم نے میرے بندوں کو کس حال میں چھوڑا ہے۔ ہمارے معترض صاحب سے قبل آج تک کسی نے ایسے سوالات کو عدم علم کی دلیل نہ سمجھا مگر عجیب الفہم معترض صاحب کی عجیب عجیب ایجادیں ہیں

قتل عاشق کسی معشوق سے کچھ دور نہ تھا
پر ترے عہد کے آگے تو یہ دستور نہ تھا

یہاں تو حضور کے دریافت فرمانے میں جو حکمت ہے ایمان والوں کی آنکھیں اس سے بند نہیں صاف معلوم ہوتا ہے کہ سید عالم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو جواب تعلیم فرمانا مقصود تھا کہ تم کسی کے مکان پر جاؤ اور وہ دریافت کرے کہ تم کون ہو تو (میں) نہ کہا کرو بلکہ نام بتلایا کرو اور ایک لفظ میں کہدینا جس سے تمیز نہ ہو سکے کہ کون صاحب ہیں ناپسند ہے۔ آپ کو ابھی آمیں ہی شبہ ہے کہ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ علم نہ تھا کہ دروازہ پر کون ہے۔ استغفر اللہ۔ اے حضرت انکے صحابہ کو انکے آل اطہار کو انکے اولیاء امت کو انکے ملازمان بارگاہ کو یہ سب علوم روشن ہیں مگر ہماری آنکھیں کھلی ہوں تو ہمیں کچھ خبر پہنچے (۱) جب حضرت مولیٰ شاہ علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ نے کوفہ سے لشکر طلب فرمایا اور بہت سی قیل وقال کے بعد وہاں سے لشکر بھیجا گیا۔ لشکر کے آنے سے قبل حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے خبر دی کہ کوفہ سے بارہ ہزار مرد آتے ہیں آپ کے ہمراہیوں میں سے ایک صاحب لشکر کی گزرگاہ پر جا بیٹھے جب لشکر آیا ایک ایک آدمی کو گننا شروع کیا ایک بھی تو کم بیش نہ تھا (از شواہد النبوۃ مولانا عبدالرحمن الجامی قدس سرہ السامی) صـ ۲ حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ بعض سفروں میں جب کربلا ہو کر گزرے اور وہاں کچھ دیر ٹھہرے داہنے بائیں دیکھا اور واقعہ کربلا کی خبر دی (شواہد صـ ۱۶۲) حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے مسجد کوفہ میں نماز فجر سے فارغ ہو کر ایک شخص سے فرمایا کہ فلاں مقام پر ایک مرد اور ایک عورت باہم لڑتے ہیں انکو بلا لاؤ وہ بلا لایا جب وہ حاضر ہوئے فرمایا کہ آج رات تم میں بہت نزاع رہا جوان نے

عرض کیا کہ میں نے اِس عورت سے نکاح کیا اور جب میں اس کے سامنے گیا مجھ سے اس سے نفرت آنے لگی اور اِس عورت نے مجھ سے لڑنا شروع کیا جب حضور نے طلب فرمایا تھا اُس وقت تک نزاع ہو رہا تھا۔ حضرت مولانا شاہ علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالےٰ وجہہ نے اہل مجلس سے فرمایا کہ بہت باتیں ایسی ہیں جنکا سننا غیر کے سامنے ناپسند ہوتا ہے۔ سب چلے گئے صرف وہ جوان اور عورت رہ گئے آپ نے اِس عورت سے فرمایا کہ تو اِس جوان کو جانتی بھی ہے؟ عرض کیا کہ نہیں فرمایا کہ میں تجھے اسکی معرفت کراتا ہوں مگر تو منکر نہ ہو جانا۔ عرض کرنے لگی میں ہرگز امر واقعی سے انکار نہ کرونگی فرمایا کیا تو فلاں شخص کی بیٹی نہیں ہے؟ عرض کیا ہوں فرمایا کیا کوئی تیرے چچا کا بیٹا تھا جسکو تجھ سے محبت تھی اور تجھے اُس سے عرض کیا بیشک ایسا ہی تھا فرمایا کہ تو ایک رات ضرورت کیلئے باہر گئی تھی اُس نے تجھے پکڑ لیا اور تیرے ساتھ مشغول ہوا تو حاملہ ہو گئی تو نے ماں کو اسکی خبر کی باپ سے چھپایا جب وضع حمل کا وقت آیا تیری ماں تجھے گھر سے باہر لیگئی جب لڑکا پیدا ہوا تو نے اسکو کپڑے میں لپیٹ کر گھورے پر ڈالدیا پھر ایک کتا اسکو سونگھنے لگا تو نے کتے کے پتھر مارا اور بچہ کے سر پر لگا اسکا سر پھٹ گیا تیری ماں نے ایک کپڑا پھاڑ کر اُسکے سر پر باندھا اور پھر تم دونوں چلی گئیں اور تمہیں اُس بچہ کا حال نہ معلوم ہوا اِس عورت نے کہا بیشک ایسا ہی واقعہ ہوا اور میرے اور میری ماں کے سوا اسکی کسی کو خبر ہی نہ تھی پھر فرمایا کہ جب صبح ہوئی فلاں قبیلہ نے اُس بچہ کو لیکر اسکی پرورش کی یہانتک کہ وہ بڑا ہو گیا اور اُس قبیلہ کے ساتھ کوفہ میں آیا اور تیرے ساتھ نکاح کیا یہ وہی جوان ہے۔ پھر جوان کو حکم دیا کہ سر کھولے اُس نے سر کھولا سر پھٹنے کا نشان موجود تھا فرمایا کہ یہ بچہ یہ تیرا بیٹا ہے اللہ نے حفاظت فرمائی اور اسے حرام سے بچایا (شواہد النبوۃ صلاا)

امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک مرتبہ بارادۂ حج مکہ مکرمہ کو پیادہ روانہ ہوئے راہ میں چلتے چلتے پائے مبارک ورم کر آئے ایک غلام نے عرض کیا کہ حضور تھوڑا سا سفر تو سواری پر طے فرمائیں کیونکہ آپکے پائے مبارک پر ورم آگیا ہے فرمایا کہ نہیں منزل پر پہنچکر ایک حبشی ملیگا اسکے پاس روغن ہے اُس سے خرید لینا غلام نے عرض کیا کہ حضور ہم نے تو کبھی کسی منزل میں نہیں دیکھا کہ کسی کے پاس ایسی دوا ہو۔ اِس منزل میں کہاں سے آئے گی۔ منزل پر پہنچکر ایک حبشی نظر آیا فرمایا کہ یہ وہی ہے جس کو ہم نے کہا تھا جاکر اِس سے روغن خرید او قیمت دے غلام نے جاکر اُس حبشی سے

روغن مانگا اس سے دریافت کیا کہ کس لیئے درکار ہے کہا کہ امام حسن بن علی رضی اللہ تعالےٰ عنہما کے لیئے
اس نے کہا کہ مجھے آپکی خدمت میں لیجل میں آنکا نیازمند ہوں جب آن کی خدمت میں پہنچا عرض
کرنے لگا کہ آپ میرے آقا ہیں میں کیا آپ سے قیمت لے سکتا ہوں لیکن میری خاتون کے درد
زہ ہے دعا فرمائیے کہ خدا تعالےٰ صحیح و سالم لڑکا عنایت فرمائے آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے
تجھے ویسا ہی بچہ دیا جیسا تو چاہتا ہے اور یہ بچہ ہمارا نیازمند ہو گیا جب وہ اپنی فرودگاہ پر پہنچا
حسب ارشاد لڑکا پایا (شواہد النبوۃ ص۱۶۲) سلف میں سے ایک صاحب نے فرمایا کہ میں مکہ مکرمہ
میں تھا مجھے حضرت امام باقر رضی اللہ عنہ کی زیارت کا شوق ہوا چنانچہ میں آن ہی کی قدمبوسی کے
ارادے سے مدینہ منورہ حاضر ہوا جس شب میں مدینہ منورہ پہنچا ابر غلیظ چھایا ہوا تھا اور مینہ زور سے برس رہا تھا
سردی سخت تھی آدھی رات کا وقت تھا جب میں در دولت پر پہنچا اسوقت مجھے یہ فکر ہوئی کہ میں
ابھی اپنی اطلاع کروں یا صبح جب امام رضی اللہ عنہ خود باہر تشریف لاویں اسوقت تک صبر کروں
میں اسی فکر میں تھا کہ امام کی آواز میرے کان میں آئی کہ باندی سے فرماتے ہیں کہ فلاں شخص بھیگا ہوا
آیا ہے اور اسے سردی معلوم ہوتی ہے دروازہ پر متفکر بیٹھا ہے۔ دروازہ کھولدے چنانچہ اس نے
دروازہ کھولدیا اور میں مکان میں چلا گیا (شواہد النبوۃ ص۱۶۲) یہاں تو امام علی ابیہ وعلیہ السلام کو
معلوم ہو گیا کہ دروازہ پر کون ہے ملا ایک اور شخص سے منقول ہے کہ انہوں نے کہا کہ میں نے
امام باقر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دروازہ پر کھٹکا کیا۔ ایک کنیز باہر آئی میں نے اسکی چھاتی پر ہاتھ رکھ کر
کہا کہ اپنے آقا سے جا کر عرض کر کہ فلاں شخص در دولت پر حاضر ہے امام باقر رضی اللہ عنہ نے
مکان میں سے آواز دی کہ یہاں آ تیری ماں مرے میں نے اندر جا کر عرض کیا کہ حضرت میری نیت میں بدی
نہ تھی فرمایا سچ ہے لیکن تمہارا یہ خیال ہے کہ یہ دیواریں ہماری نظروں کے لیئے بھی پردہ و حجاب ہیں جس طرح
تمہاری نظروں کے لیئے اگر ایسا ہو تو پھر ہم میں اور تم میں کیا فرق رہا خبردار ایسی حرکت نکرنا (شواہد النبوۃ
ص۱۶۳) ایک شخص نے کہا کہ ایک روز امام باقر رضی اللہ عنہ سوار ہوئے آن کے ساتھ میں بھی
سوار ہوا راہ میں اور شخص ملا امام باقر نے فرمایا کہ ان دونوں کو باندھ لو یہ چور ہیں غلاموں نے باندھ
لیا پھر امام نے اپنے خادموں میں سے ایک شخص سے فرمایا کہ اس پہاڑ پر آؤ یہاں ایک غار ہے
اس میں جو کچھ ہے وہ لے آؤ وہ گئے وہاں دو جامہ دان تھے وہ لے آئے اور ایک جامہ دان ایک اور

حضرت امام باقر کا چوروں کی خبر دینا

جگہ سے علاوہ بھی لیا امام نے فرمایا ان جامہ دانوں کے مالکوں میں سے ایک موجود ہے اور ایک غائب ہے جب مدینہ میں پہنچے اس جامہ دان والے نے ایک اور جماعت پر تہمت لگائی تھی اور وہ ماخوذ تھے حاکم نے انھیں گرفتار کیا تھا۔ امام باقر نے فرمایا کہ انکو ملامت نہ دو وہ دونوں جامہ دان اس کے مالک کو دیئے چوروں کے ہاتھ کٹوائے انہیں سے ایک نے کہا کہ الحمد للہ میری توبہ اور قطع دست رسول صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کے فرزند کے ہاتھ پر ہوا امام باقر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ تیرا ہاتھ تجھ سے بیس سال قبل جنت میں گیا۔ وہ شخص صرف بیس سال زندہ رہا تین روز کے بعد دوسرے جامہ دان کا مالک بھی آیا امام باقر نے فرمایا کہ تیرے جامہ دان میں ہزار دینار تو تیرے ہیں اور ہزار دینار اور شخص کے اور سات طرح کے کپڑے ہیں وہ عرض کرنے لگا کہ اے حضور اس ہزار دینار والے کا نام بھی بتا ئیں تو درست ہے فرمایا کہ اسکا نام محمد ہے اور اس کے باپ کا نام عبد الرحمٰن ہے وہ ایک نیک مرد ہے صدقہ بہت دیتا ہے نماز بہت پڑھتا ہے اور اب باہر تیرے انتظار میں ہے یہ سنتے ہی اس شخص نے امام کی تصدیق کی اور وہ نصرانی تھا فوراً اشہد ان لا الٰہ الا اللہ و اشہد ان محمدا عبدہ و رسولہ پڑھ کر مسلمان ہو گیا (شواہد النبوۃ ص ۱۸۰) ۔ کوفیوں میں سے ایک شخص نے کہا کہ میں کوفہ سے بارادہ خراسان باہر آیا میرے لڑکے نے حلہ مجھے دیا کہ اس کو فروخت کرکے میرے لیئے فیروزہ خریدتے لانا جب میں مرو کے مقام پر پہنچا تو حضرت امام رضا رضی اللہ تعالے عنہ کے غلام آئے اور کہنے لگے کہ انکا ایک خادم فوت ہو گیا ہے جو حلہ تمہارے پاس ہے ہمارے ہاتھ فروخت کر دو تاکہ ہم اسکا کفن بنا دیں میں نے کہا کہ میرے پاس کوئی حلہ نہیں ہے وہ چلے گئے اور پھر آکر کہنے لگے کہ ہمارے مولا نے تمہیں سلام کہا ہے اور یہ فرمایا ہے کہ تمہارے پاس حلہ ہے جو تمہارے لڑکے نے تمہیں فروخت کرنیکے لیئے دیا ہے اور فیروزہ خریدنے کو کہا ہے تو یہ اسکی قیمت ہے پھر میں نے وہ حلہ انھیں دیدیا اور اپنے دل میں کہا کہ ان سے چند مسئلے دریافت کرو دیکھوں کہ کیا جواب دیتے ہیں وہ مسئلے میں نے لکھ لیئے اور صبح کو دریافت کرنے کی نیت سے انکے دولت پر گیا لوگوں کا اژدحام تھا مجھی میسر ہوا کہ میں آپکی زیارت کر لیتا چہ جائیکہ مسائل دریافت کرنا متحیر کھڑا تھا کہ انکا ایک غلام میرا نام لکھ کر لے گیا اور تھوڑی دیر میں ایک رقعہ مجھے دیگیا اسمیں تحریر تھا کہ اے فلاں شخص تیرے سوالوں کے یہ جواب ہیں جب میں نے دیکھا تو فی الحقیقت میرے تمام مسائل کے

علیہ وسلم سے صحابہ نے دریافت کیا کہ حضور قیامت میں اپنی امت کو کیسے پہچانیں گے فرمایا آثار وضو سے انکو ہاتھ پاؤں اور چہرے چمکتے ہونگے اگر حضرت غیب داں ہوتے تو کیوں یہ فرماتے جواب یہ شبہ بھی محض لچر ہے اور مخالفین کو ایسے شبہے کرنے شرعاً جائز نہیں کیونکہ یہ حضرت اپنی باتوں سے اس مسئلہ علم نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں رات دن بکتے رہتے ہیں کہ حوض کوثر پر کچھ لوگ وارد ہونگے حضور انہیں اپنے صحابی کہہ کر پکاریں گے اور بلوینگے تب حضرت سے عرض کیا جائیگا کہ یہ آپکے بعد مرتد ہو گئے آپکو ان کا حال معلوم نہیں چنانچہ اس کا جواب بھی اوپر گذر چکا۔ میں عرض کرتا ہوں کہ جو آپنے یہ بات کہی کہ حضور اپنی امت کو آثار وضو سے پہچانینگے تو ان مرتدوں کے بھی ہاتھ پاؤں اور پیشانی چمکتی اور روشن ہوگی جو حضور یہ فرمائینگے کہ یہ میرے صحابی ہیں اور اگر یہ چمکتی ہوئی تو کیسے بلائینگے جبکہ آپ یہ کہتے ہیں کہ حضور کو وہاں آثار وضو معرفت کا ذریعہ ہے موجود ہے نادم ہو اس موقع پر حضور کو بیان فضیلت وضو منظور تھا اس واسطے یہ فرمایا کہ ہماری امت کو اور خاص کرم الٰہی یہ کہ اس سے ممتاز ہوگی۔ آپ یہ سمجھے کہ حضور کی معرفت اس پر موقوف ہو آفریں ہے آپ کی سمجھ پر آپ کو ابھی یہ خبر نہیں کہ مولانا شاہ عبد العزیز صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ تفسیر فتح العزیز پارہ الم ص ۲۲ میں فرماتے ہیں ا۔ و دیلمی از ابو رافع روایت میکند کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرمودند مثلت لی امتی فی الماء والطین یعنی تصویرات امت من در آب و گل ساختہ من نمودند یعنی دیلمی نے ابو رافع سے روایت کی ہے کہ سرور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے میری امت کی تصویر پانی اور مٹی میں بنا کر دکھائی گئی میں کہتا ہوں کہ حدیث اور مختلف الفاظ سے بھی حدیث کی کتابوں میں مروی ہے اور یکساں اسی میں معرفت جسمانی بھی آیا ہے یعنی میں نے ان کے جسم کو پہچان لیا اب کیا جائے شبہ ہے شبہ درود و سلام حضور پر بواسطہ فرشتوں کے پیش ہوتا ہے کہ اگر حضرت غیب داں ہوتے تو بواسطہ فرشتوں کے پیش کرنیکی کیا ضرورت تھی جواب کیا خوب یہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے عدم علم کی دلیل ہے یا رفعت شان کی مگر یہ آپ کیوں سمجھنے لگے سنئے کہ بواسطہ فرشتوں کے پیش کرنا حضور کی رفعت شان ظاہر کرتا ہے اگر یہی ذہن رسا ہو تو کیا عجب ہے کہ جو حضرت حق سبحانہ تعالیٰ پر بھی اعتراض کر ڈالے کیونکہ اللہ تعالیٰ فرشتوں کا محتاج ہے اور احوال خلق بھی فرشتے ہی پیش کرتے ہیں جیسا کہ حدیث صحیح سے ثابت ہو تو اگر یہی ذہانت ہے تو یہ بھی کہہ سکتے ہو کہ اللہ تعالیٰ اگر عالم ہوتا تو فرشتے کیوں عمل پہنچاتے۔ حضرت ایسے واہی شبہات سے توبہ کیجئے حضرت حق سبحانہ تعالیٰ بیشک عالم ہے مگر یہ امور انتظام و حکمت پر مبنی ہیں اگر کوئی شبہ پیدا ہوا کرے تو علما کی خدمت میں عرض کرکے صاف کر لیا کرو یہ بھی نہ ہو سکے تو اپنے قصور علم کا اعتراف کرکے اس کو اپنی نادانی سمجھ کر خاموش رہو مولویانہ اعتراض کر کے زبان درازی سے بچنا نے سے کیا نہیں سرکار ہو اب ان نہ اللہ اور بے غبار

وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ وبارک وسلم ۔ تمت بالخیر

حوض کوثر پر وہابیہ کا اعتراض اور اس کا جواب

درود وسلام پیش کئے جانے پر وہابیہ کا اعتراض اور اس کا جواب

# فہرست مضامین کتاب مستطاب الکلمۃ العلیا لاعلاء علم المصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

# مولوی اشرف علی صاحب تھانوی

کا رسالہ النظامیہ فرنگی محل لکھنؤ بابت جنوری ۱۹۳۶ء میں شائع شدہ خط جو رسالہ الامداد تھانہ بھون بابت صفر ۱۳۳۶ھ میں اولاً
چھپ چکا ہے ذیل میں اسلئے درج کیا جاتا ہے کہ ناظرین کرام مولوی صاحب تھانوی کے کمالات کا اندازہ جوانی کے شائع کردہ مضمون سے کریں

## الخطوب المذیبہ للقلوب المنیبہ

برادرم عزیزم سلمہ۔ السلام علیکم و رحمۃ اللہ آں عزیز کے استفساری خط کی رسید اور تعجیل جواب نہ ہو سکنے کا عذر خط کے آنیکے ساتھ ہی جسکو آئے ہوئے تقریباً پچیس روز ہوگئے ہونگے ایک کارڈ پر لکھ چکا ہوں گو مجھکو بفضلہ تعالیٰ بخار سے نجات ہوگئی ہے لیکن ضعف و نقاہت سے کسی معمولی سے معمولی کام کی بھی ہمت نہیں ہوتی مگر ساتھ ہی آں عزیز کے تقاضے کے تصور سے اضطراب اور خود اس جواب کا بھی غایت درجہ بنا بر مقتضائے طبیعت کہ متضمن ہے، یہ دونوں امر متقاضی ہیں کہ بنام خدا جواب شروع تو کر ہی دوں تمام تعب الیہ ہے اسلئے اختصار کے ساتھ مگر قدرے ضروری تفصیل کے ساتھ جواب خط لکھتا ہوں آں عزیز نے لکھا ہے کہ اتنا معلوم ہوا کہ جس سے تعلق ہے بھائی صاحب کی حالت میں بہت تغیر ہوگیا ہے اور آپکو بھی کچھ باعث مسرت ہے عزیز من یہ دونوں امر صحیح ہیں اس تفصیل کی تو حاجت نہیں کہ کیا تغیر ہوا اور اس تغیر کے سبب کیا ہوئے کیونکہ اول تو اسکی حقیقت معلوم ہونا مشاہدہ پر موقوف ہے دوسرے کل شخص ایسے ہونگے جنہوں نے اسکے آثار کا مشاہدہ کیا ہو اسلئے یہ تفصیل بیکار ہے البتہ نتیجہ خیز بات اس تغیر کے اسباب کی تحقیق ہے جسکی تقریر سے خود نتیجہ تک ذہن پہونچ جاویگا اور ممکن ہے کہ اخیر میں اسکی کچھ تصریح بھی کر دی جاوے سو ان اسباب کا مجموعہ راجع ہے دو امر کیطرف ایک حد سے زیادہ جہالت ناقصات کا خواہ جہل علمی یعنی ناواقفی شرائع خواہ جہل عملی جسکو ہمارے محاورہ میں جہالت کہتے ہیں جسکے شعبوں میں سے زیادہ تر بدگمانی و بدزبانی و کبر و حسد حب دنیا و نسیان آخرت کو ہے دوسرا حد سے زیادہ محبت اپنے بیوی کی شوہروں سے اور ان کا طعن تو منکوحۂ اولی سے زیادہ جو کہ مثل معاملہ ہے دوسری عورتوں میں معلوم ہوا چنانچہ ایسے موقع پر جو اقوال ان جہلا کے سننے میں آئے وہ انکی بڑی دلیل ہیں نمبر ۱۔ ہائے بادشاہی چھن گئی نمبر ۲۔ ہائے ایسا ظلم نمبر ۳۔ بس جی مولویوں کا بھی اعتبار نہ رہا نمبر ۴۔ بھلا بدوں اجازت منکوحہ اولی کے یہ دوسرا نکاح جائز کب ہو سکتا ہے نمبر ۵۔ بھلا اگر عورت بھی دوسرے مرد کو ڈھونڈھے تو مرد پر کیسی گذرے نمبر ۶۔ ہائے بیبی بیبی کہا کرتے تھے جورو بنا کر بیٹھ گئے نمبر ۷۔ بیبی کیا لونڈی کی جگہ بھی نہیں نمبر ۸۔ ارے بھائی سمجھا تو شاید یہ تو اسکو بیٹیا بنایا بھی تھا بیٹے کی بیوی کو بیٹھے بیٹھے یہ غضب نمبر ۹۔ بس جی ایسی عورت کا کیا اعتبار اسکا تو اگر ماتم بھی منہ دیکھا کیا اسکو بھی کچھ شرم نہ آئی نمبر ۱۰۔ گو اور پڑھاؤ لڑکیوں کو۔ ہائے استاد ہو کر شاگردی کی

کر بیٹھے نمبر۱۱- اور مرید نی بھی لوگئی پیریں اور باپ میں کیا فرق ہوتا ہے نمبر۱۲- اجی معلوم ہوتا ہے ان میں پہلے سے ساز باز ہوگا نمبر۱۳- بس جی اب تو سب مرید ایسا ہی کرینگے نمبر۱۴- اجی لڑکی نے بھی ظلم ہی کر دیا جو کرنا ہی تھا اور دس سے بھلا جسکے پاس بچپن میں ہی لکھا پڑھا اسکی چھاتی پر مونگ دلنا تھا نمبر۱۵- خدا کرے ان کو آرام ہی نصیب ہو نمبر۱۶- اجی ایسی بے حیا ہے تو ستر کرے گی ستر جو بچی نمبر۱۷- بس اب یہ بیچاری غریب کا حصہ رزق میں بھی بانٹ لے گی نمبر۱۸- اگر اتفاق سے کوئی حادثہ پیش آ گیا مثلاً معاش کی کمی یا بیماری تو یہ رائے قائم کی جاتی ہے کہ اس کا ایسا نحوست آیا تھا کہ رزق اڑ گیا صحت اڑ گئی ونحو ذلک من الخرافات جن میں بعض اقوال تو صاف شریعت کا رد اور کفر کے قریب ہیں اس واقعہ میں معلوم ہو گیا کہ بڑی بڑی لکھی پڑھی تسبیح نفلوں کی پابند مگر تمام تر ان کا علم ثابت ہوا نہ یہ تمیز تھی کہ ہم منہ سے کیا کہتے ہیں آیا اس میں کفر ہو جاویگا یا گناہ ہو جاویگا نہ یہ ہوش کہ آخر نتیجہ ان خرافات کا کیا ہے اپنے نزدیک تو صاحب معاملہ کے ساتھ ہمدردی کیجاتی ہے مگر یہ سلیقہ نہیں کہ اس سے تو اور رنج و غم کو اشتعال ہوتا ہے ایسے وقت میں سخت ضرورت تسلی دینے کی ہوتی ہے جس کا طریقہ عام عقلاء کے نزدیک تو صبر دلانا ہے اور جو شبہات آئندہ کے متعلق صاحب معاملہ کو واقع ہوں مثلاً یہ کہ میرے ساتھ التفات نہ رہیگا میرے حقوق ضائع کر دئے جاویں گے جدیدہ کی چغلیوں سے مجھکو تکلیف دیجاوے گی ان شبہات کو خوبصورتی سے رفع کرنا اور میرے نزدیک ایسے موقع پر تسلی کا طریقہ یہ ہے کہ اسکو مصیبت ہی تسلیم نہ کیا جاوے کہ جسکی ترغیب دیجاوے بلکہ اسکا نعمت و مصلحت ہونا ثابت کیا جاوے اور شکر کی ترغیب دیجاوے اور یہ جو میں نے کہا کہ ایسے موقع پر تسلی کا طریقہ یہ ہے مراد ایسے موقع سے وہ موقع ہے جہاں اسکا ظاہر نعمت ہونا بھی ثابت کر سکے جیسے بفضلہ تعالیٰ اس نا کارہ کی حالت ہے وہ یہ ہے کہ میں نے قدیمہ کی دلجوئی بہت بیشی کر دی گو میں نے کوئی گناہ کا یا عیب کا کام نہ کیا تھا لیکن ان کے عین دوران شکایت میں ان سے تجاوز عن التہذیب کو غلبہ حال پر محمول کر کے ان کو معذور قرار دیا اور اسی طرح سکون و سکوت و ضبط سے کام لیا جیسے کوئی معیب کر کے خجل و شرمندہ ہوتا ہے اور تمام ترجوش و خروش کا جواب ان الفاظ سے دیا کہ خیر میں نے سب دل سے معاف کیا اللہ تعالیٰ تمہاری صلاح فرمائے میں ان کی توجہ بوجہ کبر سن و کثرت مشاغل خدمت خلائق ان سے بالکل بے فکر ہو گیا تھا بعض اوقات دن دن بھر گھر جانے کی نوبت نہ آتی تھی عشاء کی نماز پڑھکر فوراً سو رہتا تھا بات کی بھی فرصت نہ ملتی تھی مگر اب ان کی دلجوئی کا خاص اہتمام شروع کر دیا ذرا ذرا بات میں ان کی رعایت ملحوظ کرنے لگا چونکہ مزاج میرا فطرۃً تیز ہے اور عورتوں میں کج ہی لازم۔ تب کسی میں کم کسی میں زیادہ اکثر جب کوئی ایسا موقع پیش آ جاتا میں تحمل نہ کرتا تھا۔

قولاً بھی تیز الفاظ کہتا تھا اور عملاً بھی بعض وقات کھانا چھوڑ کر گھر سے مدرسہ میں چلا آتا تھا ایسا اتفاق بکثرت ہوتا تھا جب سے یہ واقعہ ہوا اس برتاؤ کا نام و نشان نہیں رہا اُدھر سے کتنی ہی کجی ہوئی ادھر سے بہت زیادہ نرمی و راستی برتی گئی خلاصہ یہ کہ اس قدر نرم برتاؤ اختیار کیا گیا کہ بعض لوگ تو مجھکو بے غیرت کہنے لگے بعضے بیوی سے ڈرنیوالا دبنے والا کہنے لگے بعض نے یہ رائے قائم کی کہ یہ نرمی ہی سبب ہے دوسری جانب کی دلیری کا انتہا یہ تو ہوا کہ جب کبھی شریعت پر اعتراض کا اثر پہونچنے لگا گو صاحب اعتراض کو انکا احساس نہیں ہوا یا یہ کہ بیہودگی کو زیادہ استداد ہونے لگا اول تو نرمی سے فہمایش کر دی اگر پھر اصرار ہوا تو دوبارہ فہمایش میں قدرے آواز بلند ہو گئی مگر اس میں بھی الفاظ خشن اور تیز سے زبان کو نہایت تکلف کے ساتھ روکا غرض یہ خلاصہ تھا دوسرے میری حالت کا تو اس میں غور کر کے ہر عاقل سمجھ سکتا ہے کہ میرا برتاؤ پہلے سے زیادہ اچھا ہو گیا اور سبب اسکا وہی دلشکنی کے احتمال پر دلجوئی اور اس دلجوئی کا سبب بھی واقعہ جدیدہ تو اس صورت میں کیا شک رہا کہ اس واقعہ کا قدیمہ کے حق میں نعمت ہونا بھی نہایت آسانی سے ثابت کیا جاسکتا ہے پس طریق تسلی کا یہ تھا اور اگر یہاں تک ذہن نہ پہونچتا تو خیر صبری کی تعلیم کیجاتی اگر دو چار عاقل عورتیں بھی اس طرف توجہ کرتیں تو ان کے رنج و غم کی یہاں تک نوبت نہ پہونچتی مگر جو آئی ان کے خیالات کی جنہیں اکثر بلکہ کل کے کل لغو اور بے بنیاد تھے تصدیق ہی کرتی آئی کسی نے تکذیب نہیں کی الا ماشاء اللہ اور تصدیق بھی صرف خوشامد میں اور اس مصلحت کہ یوں نہ کہیں کہ فلانی کو میرے ساتھ ہمدردی نہیں بس اس تصدیق سے ان کے اوہام اور خیالات اور پکے ہو گئے اور وہ مثال ہو گئی جیسے کسی میانجی کو اس کے مکتب کے لڑکوں نے باہم متفق ہو کر بیمار ڈالدیا تھا کہ جو آتا ہی خیر ہے چہرہ اوداس کیوں ہے آخر بیچارا بیمار پڑ گیا میں نے اس دلجوئی کے علاوہ اصلاح باطن کے طریقوں سے اس قدر کام لیا کہ شاید میں نے پچیس برس کی مدت میں کسی کیلئے نہ لیا ہو گا ان میں بعضے طریقے منقول تھے اور بعضے بزرگوں کے کلام سے مستنبط کئے ہوئے اور ایسے لطیف لطیف کہ اگر کوئی ان کی قدر کرتا تو ضبط کر لیتے ایک بے نظیر رسالہ سلوک کا بنتا اور عمل کرنے سے انسان کامل بنجاتا مگر تجربہ سے معلوم ہوا اور پہلے سے بھی معلوم تھا مگر اب اور زیادہ معلوم ہو گیا کہ جو شخص اپنی اصلاح نہ چاہے اسکی اصلاح کوئی مخلوق نہیں کر سکتا حتی کہ شیخ بھی دوسرے یہ تجربہ سے معلوم ہوا کہ اصلاح کیلئے مصلح کے ساتھ اعتقاد اور عظمت کا ہونا شرط ہے اور شوہر کے ساتھ یہ دونوں امر ضعیف ہیں بہرحال میں نے تھک کر حق تعالٰے سے التجا و دعا شروع کی ہے اور حضرت ذکریا علیہ السلام کے قول کے موافق ولم اکن بدعائک رب شقیا

امید قبول رکھتا ہوں اور غالباً پہلے کی نسبت سکوت و سکون دونوں کی رفتار ترقی پر ہے اور جس مرض میں روز آئندہ انحطاط ہو امید قوی وہاں صحت ہی کی ہوتی ہے یہ تو خلاصہ تھا ان کے غم اور رہائی غم میں ان کے ساتھ میرے معاملہ کا آنعزیز کے اس سوال کا جواب بھی معلوم ہو گیا کہ آپ کچھ بھی کچھ باعث مسرت نہوا ظاہر ہے کہ ایسی حالت میں کیا مسرت ہو سکتی جبکہ اسباب مسرت پر اسباب کلفت بلکہ غالب ہوں مگر یہ نفی مسرت کی جو میں نے تسلیم کر لی یہ ظاہری مسرت کے اعتبار سے ہے ورنہ باطناً تو اگر اللہ تعالٰے معرفت نصیب کرے یہ کلفت بھی مسرت ہی ہے کیونکہ مسرت کے جو منافع ہیں اس کلفت میں اُس سے کم نہیں بلکہ بہت کچھ زیادہ حاصل ہیں گو اس زیادت پر نظر کر کے نہ اس کلفت کی تمنا کرے اور نہ اس کے رفع کی دعا کو ترک کرے حق تعالٰے سے برابر عافیت مانگتا رہے لیکن جب تک عافیت ظاہری نہو اس میں مصلحتیں و حکمتیں سمجھ کر دل سے راضی اور ثواب کا متوقع رہے چنانچہ الحمد للہ اس پر کچھ عمل ہے جس سے زخم پر مرہم رکھا جا رہا ہے ورنہ ع بلا بودے اگر ایں ہم نبودے + یہاں میں نے اسباب تغیر میں ایک امر محل بتلایا تعلق دوسرا امر محبت بی بی کو شوہر کے ساتھ سو یہ جواب ہے اس کو ترتیب میں مقدم لکھنا چاہیئے تھا مگر خیر امر اول کا ذکر بھی دور نہیں ہوا گویا یہ دوسرا امر اول کے ساتھ ہی مذکور ہے اس امر ثانی کی حقیقت اس طرح ہے کہ چونکہ بی بی کو شوہر سے خصوص ہندوستان میں یہاں کی آب و ہوا کی خاصیت سے محبت زیادہ ہوتی ہے اور خاصہ محبت کا یہ ہے ؎

باسایہ ترا نمی پسندم عشق است و ہزار بدگمانی

بس اس سے یہ شرکت کہ اس کے شوہر میں دوسری آکر حصہ دار ہو جاوے سخت ناگوار ہوتی ہے اور گو یہ شرکت [illegible] کو بھی کسی قدر ناگوار ضرور ہے لیکن پھر دونوں میں یہ فرق ضرور ہے کہ دوسری تو اول ہی سے شرکت کو گوارا کر کے آتی ہے اور پہلی مدتوں انفراد و اختصاص کی حالت میں رہ چکی ہے اسکو خلاف ارادہ و خلاف توقع و خلاف رضا یہ شرکت پیش آ جاتی ہے اسلئے اسکو زیادہ صدمہ ہوتا ہے اور اسکا خلاف ارادہ و خلاف رضا ہونا تو ظاہر رہا خلاف توقع اسلئے کہ ہندوستان میں اسکا رواج بہت کم ہے گویا کہ یہی [illegible] رسم کو جذبات میں بہت دخل ہوتا ہے اور بہت تک دخل ہوتا ہے کہ جو امر خلاف ارادہ و خلاف رضا بھی نہو مگر خلاف رسم ہو تو بیچے جب خلاف ارادہ اور خلاف رضا نہو نیکا بھی اثر نہیں ہوتا چنانچہ بعض جگہ بنا گزیر

